رجسٹرڈ نمبر ایل ۳۵۹

نہ کیوں دل شکن ہو خیال محرّم ہے اک غنچۂ غم ہلال محرّم
ضیائے مذہب اسی سے جہاں کے باغ میں ہے لہو حسینؑ کا اسلام کے چراغ میں ہے

ثمر (لکھنوی)

# محرم نمبر




مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

زیر سرپرستی امیر الامراء سر راجہ محمد امیر احمد خاں صاحب بہادر مہاراجہ محمود آباد
زیر نگرانی حضرت تاج العلماء جناب مولانا سید محمد ذکی صاحب قبلہ مجتہد العصر
زیر ادارت سید آغا مہدی رضوی

۱۳۶۶ھ

(مطبوعہ الواعظ صفدر پریس لکھنؤ)

## مقاصد

(۱) مذہب اسلام کا اکمل الادیان ہونا۔
(۲) پیغمبر اسلام کا افضل الخلائق ہونا۔
(۳) اسلامی شریعت کی حکمت اور اسکی جامعیت۔
(۴) اسلامی اخلاق و آداب کی افضلیت۔
(۵) اسلامی تمدن کی فوقیت۔
(۶) اسلامی احکام اور قوانین شریعت
(۷) ائمہ طاہرین کے کمالات و ہدایات۔
(۸) سلف صالحین کے تاریخی حالات
(۹) قرآن مجید کا افضل الکتب ہونا
(۱۰) اثبات اصول اسلام بدلائل عقلیہ و نقلیہ
(۱۱) فلسفہ قدیمہ و جدیدہ اور دیگر مذاہب کے مقابلہ میں حمایت اسلام و ازالۂ شبہات
(۱۲) انکشافات جدیدہ و حقایق اسلام
(۱۳) اخبار علمیہ۔

## قواعد

۱- یہ رسالہ بالفعل ہر انگریزی مہینہ کی آخری تاریخوں میں شایع ہوگا۔
۲- ہر خریدار کو کم از کم ایک سال کے لئے رسالہ خریدنا ہوگا۔
۳- نمونہ کا پرچہ ۴/ کے ٹکٹ آنے پر روانہ ہوسکتا ہے۔
۴- جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ آنا چاہیئے۔
۵- اشتہارات کی اجرت بذریعہ خط و کتابت طے ہوسکتی ہے۔
۶- علمی معاملات کے متعلق خط و کتابت و ارسال مضامین بنام مدیر اور دیگر امور کے متعلق بنام مینجر ہونا چاہیئے۔
۷- شرح قیمت رؤسا و والیان ملک سے جو مرحمت فرمائیں۔ عام خریداروں سے للعہ غربا و طلباء سے بشرط تصدیق عہ

پتہ: دفتر الواعظ مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

## ہدایات

(۱) مقاصد رسالہ کا لحاظ رکھکر مضمون لکھا جائے ورنہ درج نہ ہوسکے گا۔
(۲) مضامین عموماً مختصر ہونا چاہیئے۔ اڈیٹر کو تغیر و تبدل کا اختیار ہوگا
(۳) عبارت حتی الامکان سلیس اور عام فہم ہو حاشیہ پر جگہ رہے۔
(۴) مضامین صاف خط میں تحریر کئے جائیں اور عبارات عربیہ پر اعراب لگائے جائیں۔ نیز عربی عبارات کا دوسرے کالم میں ترجمہ ہونا چاہیئے۔
(۵) حتی الامکان کتب منقول عنہا کا حوالہ دیا جائے۔
(۶) ناقابل اشاعت مضمون واپس نہ ہوگا اگر ضرورت ہو تو صاحب مضمون کو ٹکٹ بھیجنا چاہیئے۔

منجانب — ضمیمہ الواعظ

# دنیائے اسلام کے سب سے بڑے تبلیغی مرکز مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

# اعمال عاشورہ

جب صبح عاشورا ہو تو دن بھر فاقہ سے رہے۔ کھانا پینا بیڑی سگریٹ حقہ پان، تمام سامان راحت کو چھوڑے اور آخر روز بعد عصر دو گھنٹہ دن رہے افطار کرلے اگرچہ پانی کے گھونٹ سے ہو پورا روزہ نہ رکھے۔ اور اپنے کپڑوں کے بند کھول دے اور آستین کو کہنی تک الٹ دے مصیبت زدوں کے طریقہ سے اور صحرا کی جانب یا کوٹھے پر جائے اور خضوع و خشوع کے ساتھ باچشم گریاں اول روز جب سورج بقدر ایک نیزہ کے اونچا ہو۔ پہلے روضۂ منورہ یعنی قبر مبارک شہید کربلا کی جانب منھ کرلے اور معرکہ کربلا اور شہادت امام مظلوم کو خاطر میں لائے اور انگلی سے اشارہ کرے اور مختصر زیارت پڑھے کہ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ رَسُوْلِ اللهِ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ

پھر دو رکعت نماز زیارت مثل نماز صبح بجالاوے اس کے بعد قصد کرے زیارت پڑھتا ہوں میں جناب امام حسین علیہ السلام کی روز عاشورا سنت قربۃً الی اللہ پھر

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ رَسُوْلِ اللهِ اَلسَّلَا

عَلَيْكَ يَابْنَ اَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَابْنَ سَيِّدِ الْوَصِيِّيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ
يَابْنَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ سَيِّدَةِ النِّسَآءِ الْعَالَمِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا
خِيَرَةَ اللّٰهِ وَابْنَ خِيَرَتِهٖ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ثَارَ اللّٰهِ وَابْنَ ثَارِهٖ
وَالْوِتْرَ الْمَوْتُوْرَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَعَلَى الْاَرْوَاحِ الَّتِيْ حَلَّتْ
بِفِنَائِكَ وَاَنَاخَتْ بِرَحْلِكَ عَلَيْكُمْ مِنِّيْ جَمِيْعًا سَلَامُ اللّٰهِ اَبَدًا مَا
بَقِيْتُ وَبَقِيَ اللَّيْلُ وَالنَّهَارُ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ
عَلَيْكَ لَقَدْ عَظُمَتِ الرَّزِيَّةُ وَجَلَّتِ الْمُصِيْبَةُ بِكَ عَلَيْنَا وَعَلٰى
جَمِيْعِ اَهْلِ الْاِسْلَامِ وَجَلَّتْ وَعَظُمَتْ مُصِيْبَتُكَ فِي السَّمٰوٰتِ
عَلٰى جَمِيْعِ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ فَلَعَنَ اللّٰهُ اُمَّةً اَسَّسَتْ اَسَاسَ الظُّلْمِ
وَالْجَوْرِ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ وَلَعَنَ اللّٰهُ اُمَّةً دَفَعَتْكُمْ عَنْ مَقَامِكُمْ
وَاَزَالَتْكُمْ عَنْ مَرَاتِبِكُمُ الَّتِيْ رَتَّبَكُمُ اللّٰهُ فِيْهَا وَلَعَنَ اللّٰهُ اُمَّةً
قَتَلَتْكُمْ وَلَعَنَ اللّٰهُ الْمُمَهِّدِيْنَ لَهُمْ بِالتَّمْكِيْنِ مِنْ قِتَالِكُمْ وَ
بَرِئْتُ اِلَى اللّٰهِ وَاِلَيْكُمْ مِنْهُمْ وَمِنْ اَشْيَاعِهِمْ وَاَتْبَاعِهِمْ وَ
اَوْلِيَائِهِمْ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْكَ اِنِّيْ
سِلْمٌ لِمَنْ سَالَمَكُمْ وَحَرْبٌ لِمَنْ حَارَبَكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ وَ
لَعَنَ اللّٰهُ اٰلَ زِيَادٍ وَاٰلَ مَرْوَانَ وَلَعَنَ اللّٰهُ بَنِيْ اُمَيَّةَ قَاطِبَةً
وَلَعَنَ اللّٰهُ ابْنَ مَرْجَانَةَ وَلَعَنَ اللّٰهُ عُمَرَ ابْنَ سَعْدٍ وَلَعَنَ
اللّٰهُ شِمْرًا وَلَعَنَ اللّٰهُ اُمَّةً اَسْرَجَتْ وَاَلْجَمَتْ وَتَنَقَّبَتْ
وَتَهَيَّأَتْ لِقِتَالِكَ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ
عَلَيْكَ لَقَدْ عَظُمَ مُصَابِيْ بِكَ فَاَسْئَلُ اللّٰهَ الَّذِيْ اَكْرَمَ مَقَامَكَ

ی اَکْرَمَنِی بِکَ اَنْ یَرْزُقَنِیْ طَلَبَ ثَارِکَ مَعَ اِمَامٍ مَنْصُوْرٍ مِنْ
اَهْلِ بَیْتِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اٰلِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ عِنْدَکَ
وَجِیْهًا بِالْحُسَیْنِ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَةِ یَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ
وَ سَلَامُهٗ عَلَیْکَ اِنِّیْ اَتَقَرَّبُ اِلَی اللّٰهِ وَ اِلٰی رَسُوْلِهٖ وَ اِلٰی
اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ اِلٰی فَاطِمَةَ وَ اِلَی الْحَسَنِ وَ اِلَیْکَ بِمُوَالَا
تِکَ وَ بِالْبَرَاءَةِ مِمَّنْ قَاتَلَکَ وَ نَصَبَ لَکَ الْحَرْبَ وَ بِالْبَرَاءَةِ
مِمَّنْ اَسَّسَ اَسَاسَ الظُّلْمِ وَ الْجَوْرِ عَلَیْکُمْ وَ اَبْرَأُ اِلَی اللّٰهِ وَ
اِلٰی رَسُوْلِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ مِمَّنْ اَسَّسَ اَسَاسَ
ذٰلِکَ وَ بَنٰی عَلَیْهِ بُنْیَانَهٗ وَ جَرٰی فِیْ ظُلْمِهٖ وَ جَوْرِهٖ عَلَیْکُمْ
وَ عَلٰی اَشْیَاعِکُمْ بَرِئْتُ اِلَی اللّٰهِ وَ اِلَیْکُمْ مِنْهُمْ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَی اللّٰهِ
ثُمَّ اِلَیْکُمْ بِمُوَالَاتِکُمْ وَ مُوَالَاتِ وَلِیِّکُمْ وَ بِالْبَرَاءَةِ مِنْ اَعْدَائِکُمْ
وَ النَّاصِبِیْنَ لَکُمُ الْحَرْبَ وَ بِالْبَرَاءَةِ مِنْ اَشْیَاعِهِمْ وَ اَتْبَاعِهِمْ
وَ اَوْلِیَائِهِمْ یَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ اِنِّیْ سِلْمٌ لِمَنْ سَالَمَکُمْ وَ حَرْبٌ
لِمَنْ حَارَبَکُمْ وَ وَلِیٌّ لِمَنْ وَالَاکُمْ وَ عَدُوٌّ لِمَنْ عَادَاکُمْ
فَاَسْئَلُ اللّٰهَ الَّذِیْ اَکْرَمَنِیْ بِمَعْرِفَتِکُمْ وَ مَعْرِفَةِ اَوْلِیَائِکُمْ
وَ رَزَقَنِیَ الْبَرَاءَةَ مِنْ اَعْدَائِکُمْ اَنْ یَجْعَلَنِیْ مَعَکُمْ فِی الدُّنْیَا
وَ الْاٰخِرَةِ وَ اَنْ یُثَبِّتَ لِیْ عِنْدَکُمْ قَدَمَ صِدْقٍ فِی الدُّنْیَا
وَ الْاٰخِرَةِ وَ اَسْئَلُهٗ اَنْ یُبَلِّغَنِیَ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ
لَکُمْ عِنْدَ اللّٰهِ وَ اَنْ یَرْزُقَنِیْ طَلَبَ ثَارِیْ مَعَ اِمَامٍ مَهْدِیٍّ
ظَاهِرٍ نَاطِقٍ بِالْحَقِّ مِنْکُمْ وَ اَسْئَلُ اللّٰهَ بِحَقِّکُمْ وَ بِالشَّانِ

اَلَّذِیْ لَکُمْ عِنْدَہٗ اَنْ یُّعْطِیَنِیْ بِمُصَابِیْ بِکُمْ اَفْضَلَ مَا یُعْطِیْ مُصَابًا
بِمُصِیْبَتِہٖ یَالَھَا مُصِیْبَۃً مَّا اَعْظَمَھَا وَ اَعْظَمَ رَزِیَّتَھَا فِی الْاِ
سْلَامِ وَ فِیْ جَمِیْعِ اَھْلِ السَّمٰوٰاتِ وَ الْاَرْضِ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ
فِیْ مَقَامِیْ ھٰذَا مِمَّنْ تَنَالُہٗ مِنْکَ صَلَوَاتٌ وَ رَحْمَۃٌ وَّ مَغْفِرَۃٌ
اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ مَحْیَایَ مَحْیَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ مَمَاتِیْ مَمَاتَ
مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلَوَاتُکَ وَ سَلَامُکَ عَلَیْھِمْ اَللّٰھُمَّ اِنَّ
ھٰذَا یَوْمٌ تَبَرَّکَتْ بِہٖ بَنُوْ اُمَیَّۃَ وَ ابْنُ اٰکِلَۃِ الْاَکْبَادِ اللَّعِیْنُ
ابْنُ اللَّعِیْنِ عَلٰی لِسَانِکَ وَ لِسَانِ نَبِیِّکَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ
فِیْ کُلِّ مُؤْمِنٍ وَّ مَوْقِفٍ وَّقَفَ فِیْہِ نَبِیُّکَ صَلَوَاتُکَ عَلَیْہِ وَ
اٰلِہٖ اَللّٰھُمَّ الْعَنْ اَبَا سُفْیَانَ وَ مُعَاوِیَۃَ ابْنَ اَبِیْ سُفْیَانَ وَ یَزِیْدَ
ابْنَ مُعَاوِیَۃَ اٰلَ مَرْوَانَ عَلَیْھِمْ مِنْکَ اللَّعْنَۃُ اَبَدَ الْاٰ
بِدِیْنَ وَ ھٰذَا یَوْمٌ فَرِحَتْ بِہٖ اٰلُ زِیَادٍ وَّ اٰلُ مَرْوَانَ
عَلَیْھِمُ اللَّعْنَۃُ بِقَتْلِھِمُ الْحُسَیْنَ صَلَوَاتُ اللّٰہِ عَلَیْہِ
اَللّٰھُمَّ فَضَاعِفْ عَلَیْھِمُ اللَّعْنَ مِنْکَ وَ الْعَذَابَ الْاَلِیْمَ اَللّٰھُمَّ
اِنِّیْ اَتَقَرَّبُ اِلَیْکَ فِیْ ھٰذَا الْیَوْمِ وَ فِیْ مَوْقِفِیْ ھٰذَا وَ اَیَّامِ
حَیَاتِیْ بِالْبَرَاءَۃِ مِنْھُمْ وَ اللَّعْنَۃِ عَلَیْھِمْ وَ بِالْمُوَالَاۃِ
لِنَبِیِّکَ وَ اٰلِ نَبِیِّکَ عَلَیْھِمُ السَّلَامُ اَللّٰھُمَّ الْعَنْ اَوَّلَ
ظَالِمٍ ظَلَمَ حَقَّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اٰخِرَ تَابِعٍ لَّہٗ عَلٰی ذٰلِکَ
اَللّٰھُمَّ الْعَنِ الْعِصَابَۃَ الَّتِیْ جَاھَدَتِ الْحُسَیْنَ صَلَوَاتُکَ عَلَیْہِ
وَ شَایَعَتْ وَ تَابَعَتْ عَلٰی قَتْلِہٖ اَللّٰھُمَّ الْعَنْھُمْ جَمِیْعًا

پھر سَو مرتبہ کہے

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ وَ عَلَى الْاَرْوَاحِ الَّتِيْ حَلَّتْ بِفِنَائِكَ وَ اَنَاخَتْ بِرَحْلِكَ عَلَيْكَ مِنِّيْ سَلَامُ اللّٰهِ اَبَدًا مَا بَقِيْتُ وَ بَقِيَ اللَّيْلُ وَ النَّهَارُ وَ لَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اٰخِرَ الْعَهْدِ مِنِّيْ لِزِيَارَتِكَ اَلسَّلَامُ عَلَى الْحُسَيْنِ وَ عَلٰى عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ وَ عَلٰى اَوْلَادِ الْحُسَيْنِ وَ عَلٰى اَصْحَابِ الْحُسَيْنِ

پھر کہے

اَللّٰهُمَّ خُصَّ اَنْتَ اَوَّلَ ظَالِمٍ بِاللَّعْنِ مِنِّيْ وَ ابْدَأْ بِهٖ اَوَّلًا ثُمَّ الثَّانِيَ ثُمَّ الثَّالِثَ ثُمَّ الرَّابِعَ اَللّٰهُمَّ الْعَنْ يَزِيْدَ ابْنَ مُعَاوِيَةَ خَامِسًا وَ الْعَنْ عُبَيْدَ اللّٰهِ بْنَ زِيَادٍ وَ ابْنَ مَرْجَانَةَ وَ عُمَرَ بْنَ سَعْدٍ وَ شِمْرًا وَ اٰلَ اَبِيْ سُفْيَانَ وَ اٰلَ زِيَادٍ وَ اٰلَ مَرْوَانَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ

پھر سجدہ میں جاوے اور کہے

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدَ الشَّاكِرِيْنَ لَكَ عَلٰى مُصَابِهِمْ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى عَظِيْمِ رَزِيَّتِيْ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ شَفَاعَةَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ يَوْمَ الْوُرُوْدِ وَ ثَبِّتْ لِيْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَكَ مَعَ الْحُسَيْنِ وَ اَوْلَادِ الْحُسَيْنِ وَ اَصْحَابِ الْحُسَيْنِ الَّذِيْنَ بَذَلُوْا مُهَجَهُمْ دُوْنَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ

اس کے بعد دعائے علقمہ پڑھے اور دو رکعت نماز زیارت نماز صبح کی طرح پڑھ کر فارغ

ہوئے اور اپنے لئے اور برادران ایمانی کے لئے دعا کرے (عمل عاشور) میں بعض علماء نے اصل روایت پر عمل کرنے میں جو طریقہ اختیار کیا ہے وہ طول کلام سے خالی نہیں ہے۔ ہم نے وہ طریقہ تحریر کیا ہے جسکو جناب حجۃ الاسلام سید ابو صاحب قبلہ مجتہد مرحوم لکھنوی نے تحفہ احمدیہ کے طبع اول میں تحریر کیا ہے۔

اور ایک روایت میں ہے کہ ہزار مرتبہ قاتلان حسین پر لعنت کرے

اور کہے

اَللّٰھُمَّ الْعَنْ قَتَلَۃَ الْحُسَیْنِ وَ اَصْحَابِہٖ

اس کے بعد جس جگہ کھڑا ہو وہاں سے چند قدم آگے بڑھے اور کہے

اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ رِضًا بِقَضَائِہٖ وَ تَسْلِیمًا لِاَمْرِہٖ

پھر پیچھے ہٹے اور پھر کہے اسی طرح سات مرتبہ کرے اور محزون و غمگین ہو پھر اپنے مقام پر پہونچکر کہے

اَللّٰھُمَّ عَذِّبِ الْفَجَرَۃَ الَّذِیْنَ شَاقُّوْا رَسُوْلَکَ وَ حَارَبُوْا اَوْلِیَائَکَ وَ عَبَدُوْا غَیْرَکَ وَ اسْتَحَلُّوْا مَحَارِمَکَ وَ الْعَنِ الْقَادَۃَ وَ الْاَتْبَاعَ وَ مَنْ کَانَ مِنْھُمْ فَخَبَّ وَ اَوْضَعَ مَعَھُمْ اَوْ رَضِیَ بِفِعْلِھِمْ لَعْنًا کَثِیْرًا اَللّٰھُمَّ وَ عَجِّلْ فَرَجَ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ اجْعَلْ صَلَوَاتِکَ عَلَیْہِ وَ عَلَیْھِمْ وَ اسْتَنْقِذْھُمْ مِنْ اَیْدِی الْمُنَافِقِیْنَ الْمُضِلِّیْنَ وَ الْکَفَرَۃِ الْجَاحِدِیْنَ وَ افْتَحْ لَھُمْ فَتْحًا یَسِیْرًا وَ اَتِحْ لَھُمْ رَوْحًا وَ فَرَجًا قَرِیْبًا وَ اجْعَلْ لَھُمْ مِنْ لَدُنْکَ عَلٰی عَدُوِّکَ وَ عَدُوِّھِمْ سُلْطَانًا نَصِیْرًا

# شہادت عظمیٰ (ع) کا مقصد

معزز افراد قوم ! کربلا کا انسانیت سوز واقعہ جس نے کائنات کو سوگوار بنایا تبلیغ نوین اور ترویج مذہب و ملت کے لئے ظہور میں آیا فرزند رسول نے اپنی گراں قدر قربانیوں سے دنیا کو بتا دیا کہ ضرورت پڑجائے تو مذہب پر جان مال عزت نثار کر دینا چاہیے۔

حسین اور اصحاب حسین کی فقید المثال قربانی نے یزیدیت کے سر بلند قصر کو بیخ و بنیاد سے منہدم کر کے دین محمدی کے گرتے ہوئے قصر کو سنبھال کر اس قدر استوار اور بلند کر دیا کہ قیامت تک کوئی مادی سیلاب وہاں تک پہونچ نہیں سکے گا۔

محرم اور عزا کا مہینہ جس میں ۶۱ھ میں بیگناہوں کا خون بیدردی سے بہایا گیا امامت کے اس جذبۂ تبلیغ کو زندہ کرتا ہے جو یہ مقدس نفوس اپنے مجروح سینوں میں لیکر کربلا کی تپتی ہوئی زمین پر ہمیشہ کے لئے آرام کر گئے۔ وہ زندہ ہیں اور یقیناً وہ زندہ ہیں اونکے نقوش عمل بھی ستاروں کی طرح درخشندہ اور تابندہ ہیں اور اُسکی روشنی میں ہمارے تبلیغی جدوجہد میں جان پڑتی ہے۔

اس ہدایت آفرین مہینہ میں مدرسۃ الواعظین کے تبلیغی خدمات اور اپنے کارناموں پر آپ کی توجہ مبذول ہونا ضروری ہے مدرسہ نے ملک کے طول و عرض اور بیرون ہند میں جو اہم دینی خدمات انجام دیے ہیں اور مقصد حسینی کی تکمیل میں مساعی جمیلہ اختیار کئے ہیں اوس سے قوم واقف ہے آپ مختلف طریقوں سے اس ادارہ کی طرف توجہ فرما سکتے ہیں۔

(۱) انصار دین کے زرین سلسلہ میں شریک ہوکر اور دوسروں کو ترغیب دلاکر۔

(۲) یہاں کے واعظین اور مبلغین کو تبلیغی سہولتیں مہیا فرماکر۔

(۳) یہاں کے دار التصنیف اور تالیف (موئد العلوم) کے شائع شدہ تبلیغی کتابوں کو خرید فرماکر۔

الف۔ مسلم ریویو (انگریزی ماہانہ رسالہ) جو ہر ماہ کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوتا ہے اور یورپ، افریقہ امریکہ اور انگلینڈ وغیرہ میں نہایت خاموشی سے تبلیغی خدمات کو بحسن وخوبی انجام دے رہا ہے۔ جس کا سالانہ چندہ صرف مسلمین سے چھ روپیہ ہے اور غیر مسلمین کی خدمت میں بلاقیمت حاضر کیا جا سکتا ہے،

ب الواعظ رسالہ الواعظ یہ مدرسۃ الواعظین کے تبلیغی آرگن کے (جو ۲۷ سال سے اپنے فرائض کو حسن وخوبی سے ادا کر رہا ہے، جو اصطلاحی میدان مناظرہ سے بچتا ہوا۔ انتہائی تہذیب و متانت سے دشمنان اسلام کے مقابلہ کے لئے ہر وقت تیار رہتا ہے جو ہر ماہ کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوتا ہے اسکا سالانہ چندہ چار روپیہ ہے) خریدار بن کر اور دوسروں کو توجہ دلا کر۔

(۵) الواعظ صفدر برقی پریس (اردو) اور مسلم پریس (انگریزی میں ہر قسم کا عربی فارسی اُردو ہندی اور انگریزی (رنگین اور سادہ) کام چھپوا کر اور دوسروں کو توجہ دلا کر

آپ اپنے اس دینی اور تبلیغی مرکز کی امداد فرما سکتے ہیں

منیجر

# انصار دین کا زرّین سلسلہ

جملہ اہل اسلام اور حقیقی تبلیغ اسلام کے شائقین میں یہ خبر نہایت مسرت سے سنی جائے گی کہ دنیائے اسلام کے سب سے بڑے تبلیغی مرکز مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کی عظیم الشان خدمات پر نظر کرتے ہوئے کارکنان ادارہ نے مدرسہ کے لئے سرمایہ مستقل جمع کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے اور کام شروع کر دیا گیا ہے اور یہ طے پایا ہے کہ جو رقم سرمایہ مستقل کے نام سے جمع ہو صرف اُسکے منافع کے صرف کرنے کا حق مدرسہ کو ہوگا، اصل رقم کا تصرف کسی تحت جائز نہ ہوگا۔ بنابریں چند پرجوش افراد قوم نے عوام کی سہولت کیلئے یہ طریقہ اختیار کیا کہ ادارہ عالیہ کیلئے ہر مومن اپنے گھر کے تمام نفوس کیطرف سے عمر بھر میں فی کس صرف ایک روپیہ مرحمت کر دے یہ رقم الہ آباد بنک میں سرمایہ مستقل کے نام سے جمع ہوگی قوم کے تمام افراد اواز پر لبیک کہکر اس مقصد کو بہت کچھ پہنچا سکتے ہیں اور قوی امید ہے کہ یہ طریقہ بار خاطر نہ ہوگا۔ اور ہر شخص اپنا پہلا اور آخری عطیہ دیکر انصار دین میں شامل ہو

تحویل سابق سرمایہ مستقل اسما - /-/۴۰۰ R

# فہرست اسمائے حضرات معطیان چندہ برائے سرمایہ مستقل

| نمبر رسید | نام معطی معہ پتہ | وصول شدہ رقم | ذریعہ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۴۲ | جناب مولانا اختر حسین صاحب متعلم مدرسۃ الواعظین | عہ | محمد تقی زیدی |
| | بیگم صاحبہ " " | عہ | |
| ۱۸۴۳ | محسن الملۃ مولانا سید محمد محسن صاحب قبلہ نبیرۂ سرکار | — | " |
| | نجم الملۃ اعلی اللہ مقامہ کوچہ شاہ چھڑا | للعہ | " |
| | معظمہ بیگم صاحبہ " " " | عہ/ | " |
| | دختران " " " | ے/ | " |
| | جناب مولانا سید محمد کاظم صاحب قبلہ اعلی اللہ مقامہ " | عہ/ | " |
| | اہلیہ مرحومہ " " " | عہ/ | " |
| ۱۸۴۴ | جناب مولانا سید معصوم علی صاحب متعلم مدرسۃ الواعظین | عہ/ | " |
| ۱۸۴۵ | جناب نواب سید امجد حسین خاں صاحب رئیس لکھنؤ حامد روڈ | عہ/ | " |
| | جناب نواب قیصر جہاں بیگم صاحبہ " | عہ/ | " |
| | جناب وزیر جہاں بیگم صاحبہ " | عہ/ | " |
| | جناب حضور جانی صاحب " | عہ/ | " |
| | امراؤ بیگم صاحبہ " | عہ/ | " |
| | مرتضیٰ بیگم صاحبہ " | عہ/ | " |
| | آبادی خانم صاحبہ " | عہ/ | " |

| نمبر | نام و پتہ | رقم | معرفت |
|---|---|---|---|
| | شریفن حامد روڈ | عہ/ | محمد تقی زیدی |
| | نقن صاحب " | عہ/ | " |
| | بھو کلو " | عہ/ | " |
| ۱۸۴۶ | جناب سید محمد عباس صاحب ایم، اے کوچہ میر انیس لکھنؤ | عہ/ | " |
| ۱۸۴۷ | جناب سید نقی حسین صاحب بک بائنڈر محمود آباد | عہ/ | " |
| ۱۸۴۸ | جناب سید محمد شفیق صاحب جعفری انسپکٹر پولیس | | " |
| | فیض آباد | عکا/ | منی آرڈر |
| ۱۸۴۹ | جناب سید ظفر حسن صاحب عرف ودّن صاحب پل فرنگی محل لکھنؤ | عہ/ | محمد تقی زیدی |
| ۱۸ ۶۱ | بیگم صاحبہ " | عہ/ | " |
| ۱۸۵۰ | جناب نواب سید ظہور الحسن صاحب عرف نواب آغا صاحب | | " |
| | رئیس لکھنؤ ڈیوڑھی آغا میر | عہ/ | " |
| | معظمہ بیگم صاحبہ " " | عہ/ | " |
| | برخوردار سید تاجدار آغا صاحب سلمہ " | عہ | " |
| | وزیر بیگم صاحبہ ملازمہ " | عہ/ | " |
| | اچھن " " " | عہ/ | " |
| ۱۸۵۱ | جناب سید غلام حسین صاحب قبائی قضیانہ رائے بریلی | عہ/ | مولانا سید آغا مہدی صاحب قبلہ |
| ۱۸۵۲ | جناب سید الطاف حسین صاحب مقبرہ عالیہ گولہ گنج | عہ/ | محمد تقی زیدی |
| | جناب سید باقر حسین صاحب والد جناب الطاف حسین صاحب | عہ/ | " |
| | اہلیہ محترمہ " والدہ " | عہ/ | " |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | اہلیہ محترمہ جناب سید الطاف حسین صاحب گولہ گنج | عہ ر | محمد تقی زیدی |
| | ہمشیرگان " " | عہ ر | " |
| | سید محمد عابد صاحب فرزند " " | عہ ر | " |
| | جناب محمد نثار حسین صاحب برادر " | عہ ر | " |
| ۱۸۵۳ | جناب سید محمد اکبر صاحب " | عہ ر | " |
| | بیگم صاحبہ " " | عہ ر | " |
| ۱۸۵۴ | جناب اسحاق حسین صاحب محمود آباد | عہ ر | " |
| ۱۸۵۵ | بیگم صاحبہ جناب نواب مظفر علیخاں صاحب چوک اسپتال | عہ ر | " |
| ۱۸۵۶ | دختر جناب سید واجد حسین صاحب مصلح سنگ پاٹانالہ | عہ ر | " |
| ۱۸۵۷ | معظمہ جناب سلطان بیگم صاحبہ تھوی ٹولہ | عہ ر | " |
| | جناب سید بادشاہ حسین مرحوم والد " " | عہ ر | " |
| ۱۸۵۸ | معظمہ جناب فاطمہ بیگم صاحبہ " | عہ ر | " |
| | جناب ثریا بیگم صاحبہ " | عہ ر | " |
| ۱۸۵۹ | جناب سید زکریا صاحب سلمہٗ ابن جناب سید آغا مہدی صاحب مسجد بخشی علی خاں چوک | عہ ر | " |
| ۱۸۶۰ | جناب مولانا سید محسن حسن صاحب قبلہ مہتمم کتبخانہ مدرسۃ الواعظین لکھنؤ | عہ ر | " |
| ۱۸۶۲ | جناب امامی بیگم صاحبہ مرحومہ وکٹوریہ گنج | عہ ر | " |
| ۱۸۶۳ | معظمہ جناب خوشدامن صاحبہ محمد زور آور خانصاحب شیش محل لکھنؤ | عہ ر | " |

| نمبر | نام و پتہ | رقم | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۱۸۶۴ | معظمہ اہلیہ محترمہ جناب مولانا سید انصار حسین صاحب کاظمین روڈ لکھنؤ | عہ/ | محمد تقی زیدی |
| | دختر سلمہٗ جناب | عہ/ | " |
| ۱۸۶۵ | جناب اللہ دتا عنایت حسین صاحب عرب علوی رسول نگر عزت رام نگر ضلع گجرانوالہ | اپنے متعلقین کیطرف سے عـــہ/ | منی آرڈر |
| ۱۸۶۶ | جناب نواب سید زین العابدین صاحب عرف نواب حیدر صاحب متصل مدرسۃ الواعظین | سے/ | محمد تقی زیدی |
| ۱۸۶۷ | جناب قاری مرزا علی امجد صاحب ناظر دینیات شیعہ یتیم خانہ لکھنؤ | عہ/ | " |
| ۱۸۶۸ | جناب محمد مرزا صاحب فرزند سلطان مرزا صاحب وزیر گنج لکھنؤ | عہ/ | " |
| ۱۸۶۹ | اہلیہ محترمہ جناب سید حسن نواب صاحب کوچہ حکیم میر باقر حسین صاحب مرحوم | عہ/ | " |
| ۱۸۷۰ | جناب بادشاہ مرزا صاحب نمبر گولہ گنج لکھنؤ | عہ/ | " |
| ۱۸۷۱ | جناب سید مبارک غنی صاحب رضوی محلہ تسکر کوئی اودے پور میواڑ | عہ/ | منی آرڈر |
| | جناب سید علی ثامن صاحب مرحوم والد " | عہ/ | " |
| | جناب والدہ معظمہ " | عہ/ | " |
| | دختر نیک اختر " | عہ/ | " |
| | اہلیہ مرحومہ " | عہ/ | " |

باقی آئندہ

۷۸۶

# الواعظ

جلد ۲۷ | بابت ماہ نومبر و دسمبر ۱۹۴۶ء مطابق ذیحجہ و محرم ۱۳۶۶ھ | نمبر ۱۱ و ۱۲

باسمہٖ سبحانہ

# الواعظ

ماہ نومبر دسمبر ۱۹۴۶ء

آہ کو چاہیے اک عمر اثر ہونے تک
کون جیتا ہے تری زلف کے سر ہونے تک

## حدودِ ذاکری

(تیسری اور آخری قسط)

تلک حدود اللہ ومن یتعد حدود اللہ فقد ظلم نفسہ

ہمنے یہ دیکھتے ہوئے کہ مذہب شیعہ کا اساس عزاداری پر قائم ہے اور خدانخواستہ ایسا نہو کہ ہماری مجلسیں تجدد پسندی سے افراط و تفریط کی نذر ہو جائیں گذشتہ دو سال سے ذاکری کے تحفظ کی ضرورت محسوس کی اور حدودِ ذاکری پر ڈرتے ڈرتے قدم اٹھایا صد لبۂ پند و نصیحت ہمیشہ تلخ معلوم ہوتی ہے اور صلاحی آواز سننے کے لئے دنیا تیار نہیں ہوتی مگر پرخلوص مشورہ رائگاں کبھی نہیں جاتا واضح اور بیّن دلیل اثر کرکے رہتی ہے اور حقیقت کا وجود جب کسی شکل میں بھی پیش کر دیا جائے طبع سلیم قبول کرتی ہے۔

اصلاح کا بیڑا اٹھانیوالے کامیاب ہوتے ہیں اور قوم ساتھ دیتی ہے، اس اقدام کے بعد ناچیز مدیر کو ہمت افزائی کے جو خطوط موصول ہوئے اور شیعی جرائد نے اس علمی مقالہ کو اپنے اخبارات میں نقل کرکے قبولیت کی جو عملی سند دی اس کا تہ دل سے شکریہ ادا کرنے کے بعد آخری قسط بھی حاضر ہے۔

اس مضمون کے مطالعہ نے آپکو بتایا ہوگا کہ قرآن و حدیث کی روشنی میں ذاکری کے کیا حدود ہیں ضرورت تو اسکی تھی کہ عزاداران سید الشہداء اور روحی فداہ اس مضمون کو کتابی صورت میں چھپوا کر تمام دنیا کے عزاداروں میں مفت تقسیم کرتے۔

اصلاح کی حقیقی لذت اور مستقل فوائد تو جب ہی حاصل ہو سکتے ہیں جب ہماری گزارش رسالہ کے صفحات سے متجاوز ہو کر مستقل حیثیت میں آجائے تاکہ ہر ہر عزاخانہ میں ذاکری حدود کے مطابق ہو اور بیجا رسوم و قوانین جو ہلاکت کیطرف لئے جا رہے ہوں اُن سے یکقلم علیحدگی اختیار کرلی جائے ذاکری کے وادی پُرخار میں قدم رکھنا دشوار ہے اہل قلم زمانہ کی گوناگوں ذہنیت اور ذاکروں کو مختلف انداز میں بحث کرتے دیکھکر بڑی ضرورت تھی کہ حدود مقرر کردیئے جائیں

یہ حق ہمکو کیونکر حاصل ہوا جناب رسولخدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حدیث ابوذر میں فرمایا ہے قل الحق وان کان مرًّا ولاتخف من اللہ لومۃ لائم (مکارم اخلاق طبرسی) یعنی حق بات کہو اگرچہ وہ تلخ بھی کیوں نہ معلوم ہو۔
جناب امیرالمومنین کا ارشاد ہے کہ میں نے پیغمبر خدا کی ایک تلوار کے قبضہ پر لکھے ہوئے دیکھا :۔ صل من قطعك وقل الحق ولو علی نفسك (مجموعہ ورام ص۲۴) جو قطع رحم کرے اسکے ساتھ بھی اچھا سلوک کرو اور حق بات کہو اگرچہ تم خود بھی اسکی زد میں کیوں نہ آتے ہو۔

## ذاکرین کی ذہنیت کا جائزہ

بعض محدود معلومات اور محدود خیال کے ذاکر یہ سمجھتے ہیں کہ انکو منبر پر جاکر صرف فضائل بیان کرنیکا حق ہے موعظہ و نصیحت کے قریب بھی نہ جانا چاہیئے اگر موضوع دو تو "عنوان" کی قید و بند سے اپنے تئیں بری سمجھکر پھر وہی متفرق و بےمحل آموختہ دہراتے ہیں اور حدیث "زینوا مجالسکم" سے استدلال کرتے ہیں ان سے کون پوچھے کہ اس حدیث سے یہ کہاں ثابت ہے کہ فضائل کے سوا کوئی اور اخلاقی تاریخی علمی بحث ممنوع ہے یہ ناممکن ہے کہ ہمارے واعظین جب منبر پر جائیں تو وہاں تقریر میں کوئی ایک گوشہ فضائل کا نہ آجائے اور ہر ذکر فضائل ہوا اور حدیث پر عمل ہوگیا، یا کم از کم درود تو، ابطال تناسخ، اعجاز قرآن، حسن بعثت ایسے غیر متعلق موضوعات پر تقریر کرنے میں بھی بار بار پڑھا جاتا ہے تو کیا زینوا مجالسکم کی تعمیل کے لئے وہ کافی نہیں ہے۔ یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ اقرار فضائل کا پہلا زینہ معرفت ہے اگر دل منزل عرفان تک نہیں پہونچا ہے تو فضائل سے کوئی فائدہ نہیں پہونچے گا۔
اگر یہ نظریہ صحیح ہوتا کہ ذاکر کو منبر پر جاکر صرف فضائل پڑھنا چاہیئے تو علامہ شیخ جعفر شوستری کے تقریرات فوائد المشاہد اور مفتی علام جناب مولانا سید محمد عباس صاحب قبلہ کے منابر الاسلام پر قلم نسخ پھیر دیا جاتا۔

اگر اس مضمون کی اگلی قسط آپ دیکھنا چاہتے ہیں تو ایک روپیہ بذریعہ منی آڈر روانہ کر دیجئے گذشتہ سال کا محرم نمبر حاضر کر دیا جائے

اس قسم کی ذہنیت کے ساتھ افسانہ نگاری کی ایک وبا پھیل رہی ہے بظاہر نظر میں تو اسکو ذاکری سے کوئی تعلق نہیں ہے اسکا خمیازہ اہل قلم کو بھگتنا پڑ رہا ہے ہر شخص ٹھوس علمی مضامین نہیں پڑھتا افسانہ میں دل لگتا ہے۔ لیکن فی الحقیقت اسکا اثر ذاکری پر بھی ہے اور عوام اسکو قرآن و حدیث سمجھکر منبر پر دہراتے ہیں کبھی انکے خود ساختہ نظریات سے استدلال کرتے ہیں جن کا کوئی ثبوت نہیں ہے۔
اس میں کیا ہوتا ہے؟ یہ سوال بالکل بیکار ہے ایسے مقالات جب آپکے سامنے ہیں تو ہم سے کیوں پوچھتے ہیں اور اگر آپ مرض تشخیص نہیں کرسکتے تو ہم سے سنئے اصلیت اور حقیقت کو چھوڑ کر واقعہ نگاری کے کمالات کا دل کھولکر مظاہرہ ہوتا ہے تاریخ سے اعلان جنگ، حدیث سے جنگ و پیکار، عصمت پر ضرب، دروغ کو فروغ۔ ایک جملہ کو افترا کر دیا اونکے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے کاش "زبان حال" کی لفظیں استعمال کرکے عہدہ برا ہوں جیسے بعض فارسی مقاتل کا روییہ ہے، لیکن زبان حال کا فقرہ اُنکی سحر نگاری میں ٹھیس لگا دے گا اس طرز کے موجد بیباک

صاحب مالی حضرت عباس کی رخصت کے محل پر اُن کا یہ ارادہ ظاہر کرتے ہیں :-

"اجازت نہ ملی تو کسی پہاڑ سے سر ٹکرا کر جاؤنگا یا دریا میں ڈوب مرونگا۔ (اخبار شیعہ لاہور محرم ۱۳۵۸ھ ص ۲۷)

اس طرز نگارش میں پہلا قبیح پہلو اجازت کا خاکل ہونا ہے، جب نصرت امام میں جہاد واجب تھا تو پھر اجازت نہ ملنے کے کیا معنی، دوسرے جناب عباس کی وہ بلند و بالا شخصیت جس سے خلاف عصمت کوئی فعل سرزد نہیں ہوا وہ خودکشی ایسے بہیمانہ فعل پر تیار ہوں سخت افسوس اور انتہائی تعجب کی بات ہے کہ جناب عباس دریا میں ڈوب مرنے یا سر پھوڑ ڈالنے کا ارادہ کریں۔ عوام کو ایسے غلط اور تہذیب شکن تخیلات سے پرہیز کرنا چاہیئے اور شان عصمت و طہارت کا بقاء ذاکر کا پہلا فرض ہے اس قلمی آزادی کے خطرات بہت ہیں جسپر ہم اس سے زیادہ بحث نہیں کر سکتے

جب توقع ہی اُٹھ گئی غالب ۔ کیوں کسی کا گلہ کرے کوئی

عراق کے ایک محتاط عالم کا رویہ اہل علم بیان کرتے ہیں کہ ذاکر نے واقعات مصائب بیان کرتے وقت امام حسینؑ کی زبانی زینب زینب دو مرتبہ کہا تو آپ نے قہرآلود نگاہ سے دیکھکر فرمایا "پائین بیا اے فاسق حضرت دوبار یا زینبؑ نہ گفتہ" اے فاسق منبر سے اُتر آ امام نے دو مرتبہ زینبؑ نہیں کہا۔ اہل علم اپنے فرائض کو خود سمجھتے ہیں اور انکو بسا اوقات ٹوک دینے کی ضرورت ہوتی ہے کیوں اسلئے کہ ورام بن ابی فراس علیہ الرحمہ مشہور شیعہ عالم کی زریں رائے ہے :-

قد ثبت بالدليل العقلي والنقلي ان الراضي بفعل المحسن شريك له في احسانه والراضي بفعل المسئ شريك له في اسائته من جهة المدح والذم والاجر والاثم (مجموعۂ ورام)

عقلی اور نقلی دلیل سے ثابت ہے کہ کسی نیک شعار کے افعال پر راضی رہنے والا اُس نیکی میں شریک سمجھا جاتا ہے اور گنہگار کے کسی فعل پر راضی رہنا اُس گناہ میں شرکت کرنیکا مرادف ہے۔

ہمارا یہ مقالہ اسی نظریہ کے تحت میں ہے اور گذشتہ اقساط میں جن پابندیوں کا تذکرہ کیا ہے وہ کل احکام ائمہ سے ماخوذ ہیں۔ روضہ خوان کو غلط بیانی، افترا، مبالغہ سے اپنا دامن بچانا اشد ضروری ہے اور مجالس میں سادگی، سچائی، خلوص، موعظہ و نصیحت، فضائل اہلبیت، تعلیمات ائمہ، درود، گریہ و بکاء کا ہونا ہی مجلس کی روح رواں ہے بزم تعزیت کو کشت زعفران بنانا ہرگز مجلس کا منشاء نہیں ہے۔

قرآن مجید کی آواز (۱) لا تفرح ان الله لا يحب الفرحين۔ قصص پ ۲۰ فرحت و انبساط کی زندگی بسر ہو خدا خوش و خرم رہنے والوں کو دوست نہیں رکھتا۔

يا ويلتنا مال هذا الكتاب لا يغادر صغيرة ولا كبيرة الا احصاها۔ پ ۱۵ ع ۱۸

ہائے کم بختی شامت یہ کیسا کتبہ ہے نہ چھوٹے ہی گناہ کو بے قلمبند کئے چھوڑا ہے نہ بڑے گناہ کو مگر یہ کہ سب اعمال پر

حاوی ہے یہ نامۂ اعمال کی وسعت ہے جس نے انسانی زندگی کے ہر اقدام کو گھیر لیا ہے۔ حدیث میں ہے کہ صغیرہ سے مراد مسکرانا اور کبیرہ سے اشارہ ہنسنے کیطرف ہے (مجموعہ ورام) ذاکری کو مزاحیہ چاشنی سے دور رکھو سہ

یارب وہ نہ سمجھے ہیں نہ سمجھیں گے میری بات ؎ دے اور دل انکو جو نہ دے مجھکو زباں اور

کوشش کرو کہ ہماری مجلس میں کاتبان اعمال آہ و زاری نالہ و بیقراری کے گواہ ہو کر قلم اٹھائیں اس قسم کی تمام کمزوری اسوقت دور ہو سکتی ہے جب منبر کو منبر رسولؐ سمجھ لیا جائے۔ منبر انبیاء کی جگہ ہے انکے حقیقت افروز مواعظ منبر ہی پر ہوتے تھے۔

<u>حضرت ابراہیمؑ اور منبر</u> سیرت خلیلؑ کو زندہ کرنیوالے محمدؐ و آل محمدؑ ہیں اور انکو اپنے سلف صالحین کے کارنامے کو ابھارنے میں خاص شغف تھا اور ہونا بھی چاہیئے ہر صالح فرزند اپنے آباؤ اجداد کے نام کو باقی رکھنے کا دلدادہ ہوتا ہے قرآن نے واتبعوا ملۃ ابراھیم حنیفا کہکر انکے عزائم میں اور زیادہ پختگی پیدا کر دی مرسلؐ نے شب معراج انحضرت کو منبر پر دیکھا اور امت سے اسکی ترجمانی کی۔

جب مجھے شب معراج آسمان پر لیگئے اور میں تیسرے آسمان پر پہونچا تو ایک منبر نور میرے لئے نصب کیا گیا اور میں منبر کے عرشہ پر بیٹھا اور حضرت ابراہیمؑ مجھ سے ایک درجہ پست دوسرے زینہ پر آئے اور تمام انبیاء و مرسلین منبر کے گرد جب جمع ہو گئے تو اسوقت علیؑ کی سواری اس طرح نکلی کہ وہ ایک ناقۂ نور پر سوار تھے اور چہرہ ان کا چاند کیطرح چمکتا تھا اور اصحاب انکے ستاروں کیطرح گھیرے ہوئے تھے، حضرت ابراہیمؑ نے فرمایا اے محمدؐ یہ کوئی خدا کا قابل تعظیم نبی ہے یا مقرب بارگاہ فرشتہ۔ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ نے فرمایا یہ نہ خدا کا نبی ہے نہ فرشتہ یہ میرا بھائی اور چچا کا فرزند اور داماد اور میرے علم کا وارث دار علیؑ بن ابیطالب ہے حضرت ابراہیمؑ نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں جو تاروں کی طرح انکے گرد ہیں فرمایا یہ انکے شیعہ ہیں خلیل اللہ نے خدا کی بارگاہ میں عرض کیا اللّٰھم اجعلنی من شیعۃ علی بار الٰہا مجھے شیعیان علیؑ میں قرار دے مرسلؐ کا ارشاد ہے (اس دعائے خلیل کے بعد) جبرئیل امین یہ آیت لائے (ان من شیعتہ لابراھیم) (مجمع البحرین و مطلع النیرین تحت حدیث لفظ شیعہ ص ۳۸۶ مطبوعہ طہران ۱۳۲۱ھ)

اگر دنیا میں خلیل اللہ منبر نشین نہوتے تو آسمان پر انھیں منبر پر جگہ نہ ملتی۔

<u>جناب داؤدؑ اور منبر</u> خدا کا وہ نبی جسکو خطیب الانبیاء کہا گیا ہے وہ منبر پر وعظ و نصیحت میں مصروف ہے اور اپنے وحی آموز کلمات سے امت کو راہ ہدایت دکھا رہا ہے انکی مقدس زندگی کے لمحات ختم ہو رہے ہیں اور آیندہ کیلئے رب العزت کے ایماء سے سلیمانؑ کو خلافت دے چکے ہیں بنی اسرائیل کے سن رسیدہ عابد اور دنیا کو ترک کئے ہوئے راہب اس انتخاب پر راضی نہو کر اعتراض کرتے ہیں اور خود ہی یہ معیار مقرر کیا کہ ہم سلیمانؑ سے ایک مسئلہ پوچھتے ہیں اگر انھوں نے صحیح جواب دیدیا تو وہی آپ کے بعد خلیفہ ہونگے سلیمانؑ نے جواب دیا سلونی وما توفیقی الا باللہ

پا چھو مجھ سے میں جو کچھ ہونگا وہ توفیق ایزدی کا اثر ہوگا نقالوا له ما الشئ الذی اذا صلح صلح کل شئ من الانسان واذا فسد فسد کل شئ من الانسان فقال هو القلب علماء بنی اسرائیل نے کہا وہ کون شئے ہے جو اگر صالح رہتی ہے تو انسان کا پورا جسم صالح رہتا ہے اور اگر فاسد ہو جاتی ہے تو پیکر انسانی فاسد ہو جاتا ہے، سلیمان نے جواب دیا وہ دل ہے اور جریر طبری مشہور مورخ اس مقام پر رقمطراز ہے۔

فقام داؤد فصعد المنبر فحمد الله واثنیٰ علیه ثم قال ان الله تعالیٰ امرنی ان استخلف علیکم سلیمان۔ (تاریخ طبری حالات سلیمان صفحہ ۲۰۰) حضرت داؤد اٹھ کھڑے ہوئے اور منبر پر جاکر حمد و ثنائے الٰہی بجالائے اور فرمایا کہ مجھے خدا نے حکم دیا ہے کہ میں سلیمان کو خلیفہ بناؤں۔

انتخاب خلافت کا اعلان منبر ہی پر مناسب تھا اور یہی پابندی نے غالباً پیغمبر خدا کو غدیر میں جہاں کہ منبر نہ تھا پالان شتر کا منبر بنانے پر مجبور کیا۔

**جناب سلیمان اور منبر** صفوف مرسلین میں تخت و تاج کے مالک حضرت سلیمان کے لئے بھی منبر پر جانے میں سطوت ذاتی بڑھتی تھی مورخ طبری کا بیان ہے وکان یوضع له منبر من ذهب فی وسط البساط فیقعد علیه وحوله ثلث الاف کرسی من الذهب والفضة (تاریخ الامم والملوک صفحہ ۲۰۶) سلیمان کے لئے ایک طلائی منبر بساط کے بیچ میں رکھا جاتا تھا وہ اسپر بیٹھتے تھے اور گرد اسکے تین ہزار کرسیاں سونے چاندی کی ہوا کرتی تھیں۔ اس سے یہ بھی واضح ہوا کہ منبر کی جگہ وسط مجلس ہے۔

**جناب سرور کائنات اور منبر** قیامت کے دن جناب سرورخدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی منبر پر تشریف رکھتے ہونگے جو آپ کا ارشاد ہے۔

اذا کان یوم القیامة ذهب لابراهیم منابر عن یمین العرش ونصب لی منبر عن شمال العرش ثم یدعیٰ بکرسی عال یزهر نوراً فینصب بین المنبرین فیکون ابراهیم علیٰ منبره وانا علیٰ منبری ویکون اخی علی علیٰ ذالك الکرسی فما رائیت احسن منه حبیباً بین الخلیلین (تاویل الایات الظاهره) ترجمہ۔ جب قیامت کا دن آئیگا تو حضرت ابراہیمؑ کے لئے عرش کی داہنی طرف ایک منبر نصب ہوگا اور بائیں طرف میرے لئے دوسرا منبر رکھا جائیگا اور درمیان میں انکے ایک بہت بلند کرسی بچھائی جائے گی جس سے نور ساطع ہوگا ابراہیمؑ اپنے منبر پر ہونگے اور میں اپنے منبر پر ہونگا میرے بھائی علیؑ اس کرسی پر ہونگے میں اس حبیب سے زیادہ حسین کسی کو نہیں دیکھا جو دو خلیلوں کے درمیان ہوگا۔

**شبیہ علیؑ اور منبر** عن انس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم مررت لیلة اسریٰ الی السماء الرابعة فاذا انا بملك جالس علیٰ منبر من نور والملائکة تحدق به

فقلت یا جبرئیل من هذا الملک قال ادن منه و سلم علیه فدنوت منه و سلمت علیه فاذا باخی وابن عمی علی فقلت یا جبرئیل سبقنی علیا الی السماء الرابعة فقال لی یا محمد لا ولکن الملائکة شکت حبها لعلی فخلق اللہ هذا الملک من نور علی صورة علی فالملائکة تزوره فی کل لیلة جمعه و یوم جمعه سبعین مرة یسبحون و یقدسون اللہ و یهدون ثوابه لمحبی علی (اخرجه عبد اللہ بن یوسف الکنجی الشافعی) انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے شب معراج جب ہم چوتھے آسمان پر لائے گئے کیا دیکھتے ہیں کہ ایک فرشتہ نور کے منبر پر بیٹھا ہوا ہے اور تمام فرشتے اسکے گرد حلقہ زن ہیں ہمنے جبرئیل سے کہا یہ فرشتہ کون ہے جبرئیل کہنے لگے آپ اسکے پاس جاکر سلام کریں ہم اسکے پاس گئے اور سلام کیا، کیا دیکھتے ہیں کہ وہ ہمارا بھائی اور ابن عم علیؑ ہے ہمنے جبرئیل سے کہا کہ کیا تم ہمسے پہلے علی کو چوتھے آسمان پر لے آئے ہو جبرئیل کہنے لگے یا محمد نہیں، مگر فرشتوں نے علیؑ کی محبت سے شکایت کی تھی پس خدائے تعالیٰ نے نور سے اس فرشتہ کو علیؑ کی صورت پر پیدا کیا پس ہر شب جمعہ اور روز جمعہ کو فرشتے ستر مرتبہ اسکی زیارت کرتے ہیں اور خدا کی تسبیح کرتے ہیں اور اُسکی پاکی بیان کرتے ہیں اور اسکا ثواب علیؑ کے محبوں کو پہونچاتے ہیں۔ (ارجح المطالب صفحہ ۶۰۲)

یہ منظر تو درحقیقت ایک مجلس کی حیثیت رکھتا ہے جو عالم بالا میں آٹھویں دن منعقد ہوتی ہے شب جمعہ کی مجلس کی تاسیس اسی بیان سے ہے۔

علمائے کرام اور منبر اہل علم کمالات انبیاء کے وارث ہیں۔ اور العلماء ورثة الانبیاء مشہور حدیث ہے اسلئے خلاق عالم علم کی قدر کرتے ہوئے علماء کو بھی منبر پر جگہ دیگا سواد اعظم کے امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر میں لکھتے ہیں:۔

ابن عمر مرفوعاً انا کان یوم القیامة حفت منابر من ذهب علیها قباب من فضة منضدة بالدر والیاقوت والزمرد جلالها السندس والاستبرق ثم ینادی منادی الرحمن این من حمل الی امة محمد علماً یرید به وجه اللہ اجلسوا علی هذه المنابر فلا خوف علیکم حتی یدخل الجنة (مفاتیح الغیب جلد اول چاپ مصر صفحہ ۲۰۲) خلیفہ زادہ نے اپنے سلسلہ سند سے روایت کی ہے کہ جب روز قیامت ہوگا تو طلائی منبر جنپر چاندی کے قبے بنے ہونگے اور اُن میں یاقوت اور زمرد اور موتی جڑے ہونگے نصب کئے جائینگے اسکی پوشش سندس اور استبرق کی ہوگی پھر ایک منادی پکار کر کہیگا کہ کہاں ہیں وہ لوگ جنھوں نے امت مرحومہ کو علم پہونچایا اور اس خدمت کو بڑے خلوص سے انجام دیا ہو آئیں اور ان منبروں پر بیٹھیں اُن پر کسی قسم کا خوف نہیں ہے وہ سیدھے بہشت میں پہونچیں گے۔

**شیعیان علیؑ اور منبر** اہل علم کا منبر پر جگہ پانا تو کوئی تعجب نہیں ہے مگر محبت اہلبیت بھی تنظر قدرت میں اسقدر باعزت ہے کہ قیامت کے دن دوستداران اہلبیت کو بھی اس بلند منزل پر پہونچایا جائے گا۔ مناقب ابن مغازلی اور مناقب اخطب اور وسیلۃ المتعبد میں اور کفایت المطالب اور الاکتفاء فی فضائل الخلفاء اور کتاب الشفاء اور شرف النبوۃ میں ہے

عن جابر بن عبد اللہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا علی انت غداً فی الآخرۃ اقرب الخلق منی وانت علی الحوض خلیفتی وان شیعتک علی منابر من نور مبیضۃ وجوھھم حولی اشفع لھم ویکونون فی الجنۃ جیرانی (ارجح المطالب باب ۴ ص۶۰۵)

جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب سید المرسلین علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جناب امیرؑ سے فرمایا یا علیؑ تم کل قیامت کو سب خلقت سے زیادہ میرے قریب اور حوض کوثر پر میرے خلیفہ ہوگے اور تمہارے شیعہ نور کے منبروں پر سفید منہ والے میرے اردگرد ہونگے میں انکی شفاعت کرونگا۔ جنت میں میرے ہمسایہ میں ہونگے۔

معلوم ہوا کہ منبر انبیاء و اوصیاء اور خطیبان عصمت و طہارت کی جگہ ہے، اسکی عزت ذاکرین، واعظین، مداحان اہلبیت کا پہلا فرض ہے یہاں پہونچکر احکام ائمہ اور سیرت معصومین و حقائق مذہب کی ترجمانی میں پھونک پھونک کے قدم رکھنا چاہیئے۔ اور ایسا نہو کہ حرمت منبر ضائع نہو۔

امید ہے کہ میرے ان خیالات کو اہل منبر زیر نظر رکھیں گے میں نے جو کچھ حوالہ قلم کیا ہے وہ ایسا مشورہ ہے جس سے میرا ذاتی کوئی فائدہ نہیں ہے اگر اس جرأت پر مجھے کوئی دریدہ دہن بھی کہے گا تو مقصد تبلیغ کی اہمیت دیکھتے ہوئے مجھے کوئی عذر نہوگا ؎

غالبؔ برا نہ مان جو واعظ برا کہے
ایسا بھی کوئی ہے کہ سب اچھا کہیں جسے

**خاتمۂ بیان** ہر واعظ اور ہر متکلم کا مختتمۂ بیان واقعۂ کربلا سے مرتبط ہو گا تو اُسکے نظریہ میں روح دوڑ جائے گی ہر نوع اور ہر عنوان سخن سے واقعۂ کربلا مرتبط ہو سکتا ہے اور ذاکر قادر الکلام ہے تو عرش سے فرش تک آسمان سے لیکر دنیا کی ہر چیز سے واقعۂ کربلا کی یاد تازہ ہو سکتی ہے اور کائنات کا کوئی ذرہ نہیں جس سے غم حسینؑ کا جوڑ نہ ہو۔

نباتات، جمادات، حیوانات دنیا کوئی طبقہ ایسا نہیں جس پر بحث کرتے ہوئے ربط مصائب ہو زمین کے حالات میں ارض کربلا کا شرف خاک تربت کی خصوصیت یاد آجاتی ہے، اگر درختوں کے حال پر تقریر ہو تو سر حسینؑ کا شاخ درخت میں آویزاں کرنا، اشجار سے خون تازہ جاری ہونا، اگر پہاڑوں پر بحث کیجائے تو معصوم کا ارشاد ان الجبال تقطعت وانتشرت پہاڑ شق ہوگئے اور پتھروں سے خون ابلنا، پتھروں سے زندگی میں جبین مبارک پر حملہ اور بعد شہادت دندان مبارک پر پتھر کی چوٹ اور ام حجام کی بے ادبی، ایک مخدرہ کا دامن کوہ میں غائب ہونا بیان کیا جا سکتا ہے، زیورات پر جن کا مرکز معدنیات ہیں اگر گفتگو ہو تو درس امام کا کسی منزل پر علم امامت سے ایک

یتیم کے لئے انگوٹھا سے خریدنا، اور کسی ظالم کا بیدردی ـــــــــل اوتارنا نظروں میں پھر جاتا ہے، سونے کا ذکر ہو تو مجلس یزید میں طشت طلا سامنے آب بعد فوت منہ وسلم ذکر ہو تو وہ انگوٹھی جو قاسم کو دی اور وہ خاتم جو علی اکبر کو عطا ہوئی اور وہ انگوٹھی جو بجدل نے بجبر اتاری یاد آجاتی ہے حیوانات کا تذکرہ کیا جائے تو صنف حیوان میں ہر طبقہ حسینیت کو یاد دلاتا ہے، حشرات الارض میں مار و کژدم کا زندان شام میں اظہار ہمدردی اسیروں کے قدموں پر لوٹنا، ابن زیاد کے سر میں سوراخ بینی سے سانپ کا داخل ہونا اور پھر نکلنا چیونٹیوں کا عشرہ کے دن بے آب و دانہ رہنا (حیوٰت الحیوان دمیری) چرند جانوروں میں حضرت اسمٰعیل کی دنبیوں کا روز عاشور فرات سے پانی نہ پینا، حضرت عیسیٰ کے وقت میں کربلا پہونچکر آہوان صحرا کا غم حسینؑ میں حصہ لینا صحرائی شیر کا صرف اس گھر کی ایک خادمہ کے آواز دینے پر حفاظت کے لئے نکل آنا تاریخی حقائق ہیں، پرندوں کے باب میں خبر غراب، ابابیل کا پراگندہ خاطر اڑنا (خصال) کبوتروں کا ایک ایک سمت سلیمان کربلا کی سنانی لیکجانا بوم کا آبادیوں کو چھوڑکر صحرا اور کھنڈر میں رہ کر رونا، گھوڑوں کی وفاناقوں کا ماہ کوفہ میں ایک دوسرے سے سفارش کرنا کہ ہماری پشت پر بنی زادہ ہیں کون نہیں جانتا۔

انسانیت پر گفتگو ہو تو سر، پیشانی، رخسار، کان، چشم ابرو محاسن، دندان، گلو، سینہ، بازو، کلائی، ہاتھ پہلو، کمر، پیر ہر عضو میں پہلوئے مصیبت نکل سکتا ہے، اٹھنا بیٹھنا قیام سونا جاگنا واقعۂ کربلا کو یاد دلائے بغیر نہ رہے گا اسکے علاوہ انسانی عمر کے تغیرات میں بچپن پر بحث ہو تو علیؑ اصغر طفولیت پر بحث ہو تو عبداللہ بن حسن نوجوانی پر تبصرہ ہو تو قاسم شباب پر گفتگو ہو تو علیؑ اکبر پیری پر بحث ہو تو حبیب بن مظاہر اسدی اگر حسن پر بحث ہو تو قاسم شعر و سخن پر روشنی ڈالی جائے تو کمسن مجاہدوں کے برجستہ رجز اور چار برس کی لڑکی کا نوحہ ؎

ماتَ الفخارُ وماتَ الجودُ والکرمُ　　　　واغبرّتِ الارضُ والآفاقُ والحرمُ

معجزہ ہے شہید کربلا کی عظمت و اقتدار کا

## مسلم ریویو

مدرسۃ الواعظین جب سے قائم ہوا اس کے خدمات کی ترجمانی الواعظ اور مسلم ریویو دو جریدوں کی متفقہ کوشش سے ہوتی رہی لیکن مسلم ریویو کے بند ہو جانے سے ہمارے بازوؤں کی قوت ختم ہو گئی تھی اور الواعظ یکہ و تنہا اقطاع عالم میں جد و جہد کر رہا تھا خدا کا شکر کہ جدید انتظامات میں مسلم ریویو پھر میدان عمل میں آیا اور ملک کے قابل ترین اہل قلم ایس امیر علی صاحب معصومی ایم اے بی ایل ایف ٹی ایس ایف او آر ایس ایم جی آئی (لندن) کی فاضلانہ ادارت میں نکل رہا ہے اگر آپ مذہب و ملت کے لیے انگریزی ترجمان کی ضرورت محسوس کرتے ہیں تو ہر گھر میں

مسلم ریویو کو پہونچا دیجئے ہم اپنے معاصر کے پرجوش خیر مقدم کے ساتھ قارئین کرام سے سفارش کرتے ہیں کہ جہاں آپ کی میز پر الواعظ نظر آتا ہے ہر ماہ میں وہاں مسلم ریویو بھی آپکے سامنے رہے۔ آپ کو یہ معلوم کر کے اور زیادہ مسرت ہوگی کہ سابق اڈیٹر مسلم ریویو جناب سید عابد حسین صاحب بی اے ایڈوکیٹ بھی رکن ادارہ ہیں اور انکے تعلق کو باقی رکھا گیا ہے لہذا مسلم ریویو کی پالیسی کا تحفظ اور اسکے نشو و ارتقار کا بقا یقینی ہے۔

اس پرآشوب دور میں کہ جب ہر سمت نفسی نفسی کا عالم اور دہریت و مادیت کو عروج ہے کوئی مرد باخدا اصلاح کا بیڑا اٹھائے تو دشمن اسلام طبقہ گدی سے زبان کھینچنے کو تیار ہوجاتا ہے برخلاف اسکے کہ کوئی صیاد مذہب کے نام پر پُرفریب جال بچھائے تو ہم جوق در جوق اسکے پیچھے ہوجاتے ہیں دنیا بھر کے ملل باطلہ اپنے نوزائیدہ مذہب کو الہامی ہونیکا لباس پہناتے جارہے ہیں اور ہم ہیں کہ جنکو خدا کیطرف سے مطابق فطرت مذہب ملا تھا اسکو اپنی غفلت اور جمود سے قعر گمنامی میں ڈالدیا ہے۔ مغرب کی باقتدار حکومتیں جو باطل کی شیفتہ ہو رہی ہیں ہمکو پستی چلی جارہی ہیں اسوقت مسلم ریویو کو طاقتور بنانا آپ کا پہلا فرض ہے کیا اچھا ہوتا یہ کمزور آواز مدرسہ کی چاردیواری سے بلند ہو کر دنیا کے تمام گوشوں میں پھیل جائے۔

# فاتح خیبر

جو مضمون نامہ نگار الفقیہ امرتسر کی رد میں کئی قسطوں سے چھپ رہا تھا اور معترض نے جواب بجواب دینے کی بھی ناکام کوشش کی تھی اسپر نقد و تبصرہ ہم ستمبر کے پرچے میں کرچکے اور کئی اشاعتیں گذرنے پر بھی معترض نے جواب نہیں دیا لہذا ہم اس سلسلہ کو ناتمام چھوڑتے ہیں الواعظ ہمیشہ مدافعانہ جد و جہد کرتا ہے ابتدار بجنگ اس کا شیوہ نہیں۔

**بخور اطیب** عمدۃ الاطبار حکیم سید محمد صاحب دارالصحت سرائے معالیخاں لکھنؤ کا ایجاد کردہ ہے جو پاک اور اصلی اجزار سے تیار کیا جاتا ہے اسکی خوشبو بازاری اگر کی بتیوں سے بہت زیادہ اچھی ہے شمع اسی کو کہنا صحیح ہے لکھنؤ کے امامباڑوں اور تعزیہ خانوں میں مجالس عزار کے وقت سلگایا جاتا ہے عزاداران سید الشہدار روحی فداہ کو محرم الحرام کے لئے یہ تحفہ ضرور خریدنا چاہئیے۔ ہر شئی کی گرانی کیوجہ سے فی الحال عنقہ فی سیر نرخ پر حاصل ہو سکتا ہے۔

**معذرت** جن اہل قلم کی خدمت میں ادارہ کیطرف سے طلب مضمون کیلئے بذریعہ خطوط عرض کیا گیا تھا انکو دو ہفتہ کی میعاد دیگئی تھی لیکن مضامین و نظم دفتر کا سلسلہ ابتک جاری ہے اور آثار سے معلوم ہوتا ہے کہ چاند رات تک مضامین آتے رہینگے ایسے حضرات کے بلند پایہ مقالات چاہنے سے ذرہ معذرت پر سبب کی تحریب اسی لئے ختم ہوگئی اور بعض مضامین بلا نیت میں ہم خود مسین ہیں کہ انکی افادیت سے قوم کو لطف اندوز نہیں کیا جا سکا جناب تاج العلماء مولانا سید محمد کی صاحب قبلہ مدظلہ العالی صدر شعبہ تبلیغ نے انتہائی ایثار فرما کر اپنا بلند پایہ مقالہ مختصر کر دیا اور دیگر حضرات کے مضامین درج کر دیئے ہم ان جملہ اہل قلم سے ہمکو ندامت ہے کہ انکے مقالات بعد از وقت ہونے سے شائع نہیں ہو سکے جو آئندہ انشاءاللہ آیندہ نمبر میں ہم مضامین شائع ہونگے

# اسلام اور جہاد

از سید العلماء مولانا قائم الملۃ سید قائم مہدی صاحب لکھنوی صدر الافاضل دامت معالیہ

بانی اسلام علیہ السلام ۵۷۰ء میں پیدا ہوئے۔ بچپن کی یتیمی نے پہلے دادا کو پھر چچا کو مربی بنایا۔ جوان ہوئے تو صدق و دیانت وفا و امانت ایسے صفات حمیدہ اور اعلیٰ کمالات زبان زد خلائق ہو گئے۔ جب آپ کی سچائی کا سکہ ہر قلب پر بیٹھ گیا تو چالیس برس کے سن میں ہدایت خلق کے ذمہ دار بنائے گئے۔ اعلان حق کے بعد بڑی کد و کاوش سے ایک قلیل جماعت حلاوت ایمان سے محظوظ ہوئی اور باقی تمام مکہ کی آبادی تلخ کام ہو کر خون کی پیاسی ہو گئی۔ ۵ بعثت میں آپ کے تابعین ہجرت حبشہ پر مجبور ہوئے مگر آپ مکہ ہی میں مافوق التصور اور ناقابل تحمل مصائب جھیلتے رہے۔

اسلامی کشمکش سے جتنی تعداد مسلمانوں کی بڑھتی گئی اتنی ہی جہال عرب و کفار قریش کی آتش عناد و فساد مشتعل ہوتی گئی۔ بعثت کے بعد کل تیرہ برس مکہ میں تشریف فرما رہے مگر اس تھوڑے عرصہ کے مصائب کی مثال ایک لاکھ تیئیس ہزار نو سو ننانوے پیغمبروں کے زمانہ میں نہ مل سکی۔ آنے والے زیارت خانۂ کعبہ کے لئے مدینہ منورہ سے مکہ معظمہ پہونچکر شمع رسالت کے پروانے ہو جاتے ہیں اور واپسی میں مدینہ منورہ پہونچکر سیاسی وکالت کا حق ادا کرتے ہیں جس سے رفتہ رفتہ حامیان اسلام کی تعداد میں اضافہ ہوتا چلا جاتا ہے اور حق اپنی بلندی کے اعلیٰ حدود تک پہونچنے میں کامیاب ہو رہا ہے کفار قریش قتل کے در پے ہوتے ہیں مگر خدا بچا لیتا ہے اور آپ مدینہ پہونچ جاتے ہیں اور وہاں کے دس سالہ قیام میں اسلام کی وہ شان جو دین الٰہی کے مناسب اور شایان شان ہے ظاہر و آشکار ہوتی ہے مسجد نبوی کی بنیاد پڑتی ہے خدائے واحد و قدوس کی خالص عبادت کا آغاز ہوتا ہے اسلامی احکام نافذ ہوتے ہیں اخلاقی، تمدنی، معاشرتی، اجتماعی درس دیئے جاتے ہیں نخوت و ہمدردی کا اتفاق کی جگہ خیمہ زن ہوتی ہے یدخلون فی دین اللہ افواجا کا منظر اپنا جلوہ دکھاتا ہے ظلمت کفر کافور ہوتی ہے اسلام کی تابندہ کرنیں عالم کو منور کرتی چلی جاتی ہیں۔ کفار آخری حربہ جنگ کا استعمال کرنے پر آمادہ ہو کر استیصال اسلام اور اہل اسلام کے لئے پیش قدمیاں شروع کرتے ہیں نو برس کے عرصہ میں کئی مرتبہ تلوار اٹھانے کی نوبت آتی ہے جو ہر مرتبہ رحم کا پہلو لئے ہوئے اٹھتی ہے اور صلح کا خیال رفق و مدارا کا عنوان بہرحال پیش نظر رہتا ہے عمرہ ادا کرنے کے لئے مکہ کا ارادہ کرتے ہیں لیکن اثنائے راہ میں قریش کی جارحانہ آمادگی کی خبر پا کر منزل حدیبیہ میں رک جاتے ہیں اور صلح کر کے واپس آتے ہیں۔ قریش اس صلح کو حضرت کی پسپائی سمجھ کے ۸ھ میں شرائط صلحنامہ کی خلاف ورزی سے حضرت کو پریشان کرتے ہیں اور آپ مسلمانوں کی ایک کثیر جماعت کو ساتھ لیکر مکہ پہونچ

جاتے ہیں شہر آپ کے قبضہ میں آجاتا ہے مگر سخت سے سخت دشمنوں کے قصور معاف کر دیتے ہیں تمام شہر میں عام معافی کا اعلان ہوتا ہے۔ اس حسن سلوک سے باشندگان مکہ اور کفار کی ایک بڑی جمعیت مسخر ہو کر اسلام کے الٰہی مذہب ہونے کا تہ دل سے اعتراف کرتی ہے اس طرح ۲۳ سال کے عرصہ میں مکہ معظمہ کے قیام کی سیزدہ سالہ زندگی تو ایسا مظلومانہ زندگی ہے جسے آپ نے تلواروں کی چھاؤں میں کاٹا۔ اب رہے دس برس قیام مدینہ منورہ کے جو جنگی کارناموں کے لئے مشہور ہیں ان میں بھی کوئی مثال ایسی نہیں پیش کیجا سکتی جس میں آپ نے کسی کو مذہبی یا ذاتی یا کسی اور قسم کا نقصان پہونچایا ہو یا کسی قسم کے تشدد اور زیادتی کو روا رکھا ہو۔ اس تمہید کے بعد واضح ہو گیا کہ اگر اسلام کی اشاعت تشدد اور سختی کی زنجیروں سے وابستہ ہوتی تو خود خداوند قادر و توانا ہی ارکان سلطنت کو مضمحل و کمزور کر دیتا اور اسکی لازوال قدرت سے زوال و انقلاب کے پہاڑ ٹوٹ پڑتے لیکن صورت حال اسکے برعکس ہے۔

پروفیسر رام دیو بی اے نے اپنے ایک لکچر میں کہا تھا کہ یہ غلط ہے کہ اسلام محض تلوار سے پھیلا یہ امر واقعی ہے کہ اشاعت اسلام کے لئے تلوار کبھی نہیں اٹھائی گئی اور اگر مذہب تلوار سے پھیل سکتا ہے تو آج کوئی مذہب تلوار سے پھیلا کے دکھائے۔

معلوم ہوا کہ اسلام نے جب تلوار اٹھائی اپنی حفاظت کے لئے اشاعت مذہب کو تلوار سے کوئی ربط نہیں اسلام کے مخالف اپنے خاص انداز میں یہ نسبتہً بہت اہتمام سے پیش کرتے ہیں کہ قرآن میں اکثر مقامات پر جہاد کا تذکرہ آیا ہے اس سے وہ یہ نتیجہ نکالنا چاہتے ہیں کہ مسلمان باوجود مہذب قومیت کے دعویدار ہونے کے وحشت و بربریت کے حلیف ہیں۔ وہ قرآن کی مدد سے اپنے آپ کو غیر مسلم حریف کو قتل پر مجبور پاتے ہیں اسلیئے کہ انکے قانون کی کتاب میں اسکے لئے خاص مقام ہیں۔ مگر یہ اعتراض غور و تامل کے بعد کچھ زیادہ اہمیت نہیں رکھتا۔ جو حضرات لغات عرب کی حقیقت سے ماہر اور انکے محاورات اور انکی طرز ادا سے واقف اور سیاق و سباق قرآن سے آگاہ اور آیات کلام اللہ کے معانی و مطالب میں گہری نظر ڈالنے کے عادی ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں کہ جہاد کی لفظ قرآن کے مختلف سورتوں میں بکثرت سے آئی ہے اور ہر مقام پر ایک خاص معنوں میں مستعمل ہوئی ہے۔ سعی و کوشش۔ تعب و مشقت۔ وسعت و طاقت۔ احتجاج و استدلال۔ اعمال و معاوضہ اعمال۔ انفاق مال اکراہ و اجبار۔ مبالغہ و اصرار۔ انتہائے سعی و جدل و قتال۔ صبر و تحمل۔ عزم و استقلال۔ اول کے ۵ معنوں میں بطریق حقیقت اور آخر کے ۵ معنوں میں بطریق مجاز۔ ایسا نہیں ہے کہ ہر مقام جدال و قتال ہی کے معنوں میں مستعمل ہو۔ جب ایسا نہیں ہے تو صرف اس لفظ کے گوش زد ہوتے ہی خود ساختہ تخیل کی بنا پر بھڑک جانا بجز طفلانہ احساس کے کسی دوسری چیز سے تعبیر نہیں ہو سکتا۔ ہمکو اس سے انکار نہیں کہ قرآن مجید میں جہاد کا لفظ کہیں بھی محاربہ و مقاتلہ کے معنوں میں مستعمل نہیں ہے اور جنگ و جدال کے احکام مطلق مذکور نہیں ہیں۔ ہیں اور ضرور ہیں اور ہونا بھی چاہیئے تھے کیونکہ قرآن ایک مکمل قانون ہے جس میں دنیا و عقبیٰ کی کوئی

اسکی ضرورت بھی فروگذاشت نہیں ہو سکتی تھی ۔

یہ عجب منطق ہے کہ جو بات حسن و کمال کی دلیل ہو کوتاہ اندیش اسکو بدنما لباس پہنانیکی کوشش کریں یہ اعتراض بظاہر اُن لوگوں کی طبع آزمائی کا نتیجہ ہے جو انجیل مقدس کو احکام جنگ سے خالی پاکر قرآن مجید کو عیب آفریں نگاہوں سے دیکھ رہے ہیں حالانکہ انجیل میں ایسے احکام کی ضرورت نہ تھی کیونکہ وہ توریت کی ناسخ نہ تھی اور قرآن مجید چونکہ تمام سابقہ کتب کا ناسخ تھا اسلئے اگر قرآن مجید میں جنگ کے احکام نہوتے تو انگشت اعتراض بلند ہو سکتی تھی اور کہا جاسکتا تھا کہ قرآن مجید تمام ضروریات کے لئے کافی نہیں ہے ۔ جدال و قتال کے احکام کا تذکرہ اُسکے کمال و جامعیت کی دلیل ہے مگر وہ نبی عربی اور اُنکے اوصیاء برحق کے ازمنہ سے مخصوص اور انھیں کے صوابدید پر منحصر ہے اور محل اسکا کفار کا اقدام اور عہد شکنی و بغاوت ہے اور ہر زمانہ کے مسلمان اپنے غیر مسلم حریف کے قتل پر بنا بر تعلیم قرآن مجبور نہیں ہیں اسی لئے قرآن کی تعلیم اور اسلام و اہل اسلام کی تہذیب پر کوئی حرف نہیں آسکتا ۔ اسلام کی روحانیت ہرگز اسکی مقتضی نہیں ہے کہ وہ اپنے تابعین کو غیر تابعین کے قتل پر مجبور کردے یہ تو ایک آخری تدبیر ہے جو صدر اسلام میں امن کے قائم کرنے میں اور اسلام او اہل اسلام کو استیصال کلی سے محفوظ رکھنے کے لئے اُن لوگوں کے مقابلہ میں مجبوراً اختیار کی جاتی تھی جو بلاوجہ استیصال اسلام او اہل اسلام کے خواہاں ہو کر پیشقدمی کرتے تھے یا معاہدہ کے بعد عہد شکنی کرکے فتنہ و فساد و نقض امن کے مرتکب ہوتے تھے اور وہ بھی جب اپنے حرکات سے تائب ہو کر علم اسلام کے نیچے آجاتے تھے تو اُنکو امان دیدی جاتی تھی ۔

اسلام کا جہاد اکبر مجاہدۂ نفسانی ہے اور جہاد کی اعلیٰ ترین قسم اور عظیم الشان نوع نفس ناطقہ اور نفس حیوانی کا مقابلہ ہے ۔ جس میں نفس ناطقہ کی مقدس طاقت کو نفس حیوانی اور قوت شہوانی پر فتح و ظفر حاصل ہو ۔ نفس ناطقہ کی کد و کوشش نفس حیوانیہ پر غالب آنے اور اُسکے دبالینے میں جہاد سے تعبیر کی جاتی ہے ۔ پس جبکہ نفس ناطقہ نفس حیوانیہ کا مقابلہ کرتا ہے اور اسکے لشکر نفس ناطقہ کے قبضہ میں آکر مقتول یا مقید ہو جاتے ہیں تو امر مطلوب تمام و کامل اور صلاح بلد حاصل ہو جاتی ہے اور زمین عدل و انصاف کی مضبوط بنیادوں پر قائم اور کلمۂ اسلام کلمۂ کفر پر بلند ہو جاتا ہے ۔ اور تمام جہادوں کے مشروع ہونیکا یہی راز ہے پس وہ سب کے سب مجاہدات و ریاضیات ہیں یہی وجہ ہے کہ جتنی چیزوں میں تعب و کوشش اور حسن عمل کو مدخلیت ہے ان سبکو جہاد کہتے ہیں چنانچہ حج کو بھی جہاد اسی وجہ سے کہتے ہیں کہ اس میں بہت زیادہ عمل و کوشش کی حاجت ہوتی ہے ۔ امیر المومنین علیہ السلام نہج البلاغہ میں ارشاد فرماتے ہیں الحج جہاد کل ضعیف حج ہر ضعیف کے لئے جہاد ہے ۔

اور نماز کو بھی اسی وجہ سے جہاد کہتے ہیں کہ اس میں بھی تعب و مشقت برداشت کیجاتی ہے اور بقول ابوداؤد نماز کی داغ بیل معرکۂ جہاد ہی میں پڑی تھی ۔ جب رسالتمآب کا لشکر کسی بلندی پر چڑھتا تھا تو تکبیر کہتا تھا اور جب بلندی سے اترتا تھا تو تسبیح کرتا تھا اور اسی بنیاد پر نماز کی بنیاد ڈالی گئی ۔ جنگ و جدال کو بھی اسیوجہ سے

جہاد کہتے ہیں کہ اس میں بھی عملی جد و جہد کی بہت ضرورت ہوتی ہے چنانچہ ہر مجاہد نے اپنی قوت عمل کے مطابق مشقت برداشت کی لیکن جیسا تعب و مشقت جہاد فی سبیل اللہ میں حسینؑ نازپروردہ رسولؐ نے گوارا کیا اسکی نظیر صحن عالم میں تلاش کرنے سے بھی ملنا دشوار ہے میری سمجھ میں نہیں آتا کہ حسینی جہاد کو جہاد کہوں یا تکلیف خاص اسلئے کہ جہاد میں شریعت نے جو شرائط کر کے واجب کیا ہے اس کا لحاظ اس جہاد میں اس مجاہد کیلئے مشیت نے نہیں کیا ہے۔ خدا نے پہلے یہ حکم تھا کہ ایک مجاہد کو دس کافروں کے مقابلہ میں جمنا واجب ہے پھر مسلمانوں کا ضعف دیکھتے ہوئے حکم دیا کہ دو کے مقابلہ میں ایک کو ٹھہرنا واجب ہے۔ اور یہاں کم از کم تیس ہزار کے مقابلہ میں ثبات قدم واجب قرار دیا گیا ایک شرط یہ بھی ہے کہ جہاد میں کفار پر بھی پانی بند نہ کرو اور یہاں جوانوں کا کیا ذکر چھوٹے چھوٹے بچوں پر بھی تین دن پانی بند رکھا گیا۔

آہ آہ کوفیوں کی سنگدلی کی کوئی حد بھی ہے کہ چھ ماہ کے بچہ تک پر پانی بند کر دیا ممکن ہے کوئی کہے کہ چھ مہینہ کے بچہ کو پانی سے کیا کام اسکی غذا تو شیر مادر ہے۔ میں کہونگا یہ ٹھیک ہے مگر شیر مادر بھی تو کمال انتہائی قساوت و عداوت یہ تھی کہ جب کوئی لشکر آتا تھا اور قریب خیمہ کے پہونچتا تھا تو گھوڑے سرپٹ ڈال دیتا تھا جسکا اثر یہ ہوا کہ گھوڑوں کی ٹاپوں کی آواز سے اور تلواروں کی جھنکار سے دودھ مادر علی اصغر کا خشک ہو گیا تھا۔ اب غذا علی اصغر کی سوائے پانی کے اور کیا تھی؟۔

# دانائے ازل

حضرت رزم ردولوی

شبیر کا غم احمدؐ نے کیا ماتم کے لئے فرما بھی گئے
خود مجلس غم برپا بھی کی اور روئے بھی رُلوا بھی گئے

تا یومِ عزا اسے اُبھرے گا احساسِ وفا درد ملت
یہ رازِ بقا سمجھے ہی نہیں دانائے ازل سمجھا بھی گئے

زندہ ہی نہیں مقتولِ جفا ہیں وجہ حیاتِ ایمانی
جاں کھوئی تو جاں بخشی کی ادا سر دینے والے پا بھی گئے

اسلام مٹانیوالے خود نظروں سے گرے ذہنوں سے مٹے
اسلام پہ مرمٹنے والے ہر منظر حق پر چھا بھی گئے

اللہ رے شہادت کی یہ تڑپ شیر کہاں میدان کہاں
آغوش اجل میں ہنسنے والے ہر قوم کے دل تڑپا بھی گئے

اس شان سے جاں دی اصغرؑ نے طوفانِ ستم کا دم اکھڑا
گو راہ خدا میں سر دینے انصار گئے مولا بھی گئے

باطل کی اُمنڈتی بدلی میں یہ خون میں اپنے ڈوبے بھی
یوں چمکے وفا کے مہ پارے ہر نقش حق چمکا بھی گئے

اندوہ و بلا کے محشر میں چہرے کی بشاشت کیا کہنا
دنیا کے غم و ہم جھیل گئے دنیا کو مکرر لوا بھی گئے

کیا عزم کی چتوں بانکی تھی کیا صبر کے تیور تیکھے تھے
تڑپے نہ ذرا خنجر کے تلے کونین کے دل تڑپا بھی گئے

پیاس اپنی سکینہؑ بھول گئی وہ ننھے سے دل پر غم بیتے
پانی کے بہانے کوثر کو عمو بھی گئے بابا بھی گئے

شبیرؑ نے مقتل میں رکھی بنیاد ظفر خنجر کے تلے
اور شام میں جا کر اہل حرم اعلانِ ظفر فرما بھی گئے

اے رزم حوادث کی زد سے اونچا ہے عَلَم فرزند نبی
گھٹنے کی نہیں یہ شانِ عروج اٹھ بھی گئے کچھ آ بھی گئے

# خیبر کی چوٹ

از جناب سید مہدی حسین صاحب ہمدرد لکھنوی

کب ہے خیبر بھول سکتا ضربت حیدر کی چوٹ
یاد ہے روح امین کو آج تک شہپر کی چوٹ

زندگی بھر کیا بھلا نکلے غم اکبر کی چوٹ
سخت ہے ماں کے لئے بس فرقت دلبر کی چوٹ

[illegible] نے دکھا اُس دن سے اس کو یا علیؑ
کم نہ تھی قلب زمیں کو واسطے خیبر کی چوٹ

سوتے سوتے جاگ اٹھتی تھی وہ قید شام میں
دل میں تھی بالی سکینہ کے غم سرور کی چوٹ

حلق پر بچے نے جب ظالم کا کھایا تیر ظلم
بازوئے شبیرؑ نے محسوس کی اصغرؑ کی چوٹ

ہے دعا ہمدرد کی نکلے نہ دل سے تا ابد
حشر تک قائم رہے یارب غم سرورؑ کی چوٹ

# سبطِ نبیؐ کا اسلامی دنیا پر عظیم احسان

از تاج العلماء مولانا سید محمد ذکی صاحب قبلہ مجتہد مدظلہ العالی

انقلاب زمانہ کے ہاتھوں حق و باطل میں نبرد آزمائی کی عجیب و غریب تصویر کربلا کے خونی مرقع میں جیسی نظر آئی اُس کی مثال نہ سنین ماضی میں ملتی ہے اور نہ مستقبل کی غیر محدود گردشیں دنیا کی لمحہ بہ لمحہ بدلتی ہوئی طبیعتیں پیش کرنے پر قادر ہیں اصولاً کسی واقعہ کی یاد تازہ رہنے کی ذمہ داری صرف اُسکی ندرت اور موقعہ کی مناسبت ہی پر موقوف ہے جسقدر اس میں زیادتی اور ہم آہنگی ہوگی حافظہ انسانی میں اسکی یاد بھی اسی قدر مستحکم و پائیدار ہوتی جائیگی متوقع امور کا تحفظ مشکل ہے لیکن خلاف توقع واقعات کے لئے تغیر اعصار کی تمام ممکن طاقتیں بھی بھلا دینے میں عاجز اور دل و دماغ بشری سے محو کر دینے میں ہمیشہ ناکامیاب و شکست خوردہ رہتی ہیں یہ ایک ایسی حقیقت ہے جو ماہرین فلسفۂ تاریخ کے لئے روز روشن بلکہ اُس سے بھی زیادہ نمایاں اور واضح ہے کربلا کا پُردرد و عبرت انگیز واقعہ بھی اپنے گوناگوں خصوصیات، ندرت درود اور محل وقوع کی مناسبت کے سبب ایسا انوکھا اور اچھوتا ہے کہ دلوں پر نقش کالحجر کی صورت میں ثبت ہوگیا اور ۶۱ھ سے لیکر اسوقت تک اپنی مظلومانہ حزنیہ داستان حرف بحرف دُہراتا ہی نہیں چلا آرہا ہے بلکہ ایسی اعلیٰ روحانی و اخلاقی تعلیم کی خدمت بھی انجام دے رہا ہے جو لاکھوں باعمل واعظوں کی حق آفریں زبانوں اور کروروں متحرک قلموں کی صدق آگیں جنبشوں سے بھی ناممکن ہے۔ انصاف پسند طباع کا ذکر ہی کیا باطل افروز افراد بھی اس واقعہ کو پس پردہ اور مخفی رکھنے کے عزم مصمم کے باوجود تدوین حقائق کے وقت مختصر مگر اپنے لفظوں میں وہ سب لکھ گئے جو ایک حسینی اور حسینی پیغامبر تحریر کر سکتا ہے ظاہری فہرست میں ابن حجر مکی ہوں یا عسقلانی، صاحب تفسیر کبیر ہوں یا بخاری، جامع صحیح مسلم ہوں یا ترمذی یا انکے دوسرے ہم آہنگ ہم نوا ان سب کی سعی پردہ پوشی آفتاب کا روشن چہرہ چھپانے کیطرح بے ثمر و بے نتیجہ ہی ثابت ہوتی رہی نقش حقیقت لوح تاریخ پر اُبھرا اور اموی دورِ استبداد کے مکمل خط و خال پیش کرتا اوصاف انسانیت کا وہ آئینہ بنگیا جس کا ایک رُخ نورانی اور دوسرا ظلمانی ایکجانب مادیت کے پرستار اور دوسری جانب روحانیت کے علمبردار صف آرا نظر آرہے تھے عنان ظلم و جور یزیدی فوج کے ہاتھوں میں تھی جو اپنی شیطانی طاقتوں کے بھروسہ پر حصن ایمانی کو پاش پاش کر دینا چاہتے تھے لیکن الحق یعلو ولا یعلیٰ آخر دنیا نے کروٹ لی یزیدی کوششیں اپنے شباب پر پہونچکر ختم ہوگئیں۔ بدمستان دولت کی ہمتیں ٹوٹ گئیں، اپنے ہی حربے اپنے لئے مصیبت ہو گئے اور آخر یزیدیت کا چراغ بجھ گیا ہی نہیں بلکہ

اسوہ پر چار کرنیوالے افراد کی زبانوں پر بھی ایسی مستحکم مہریں لگ گئیں کہ نام لینا بھی انکا توہین انسانیت ہوگیا۔ غرض نہ وہ سلطنت رہی نہ اس سلطنت کی حمایت کرنیوالے یہ طوفانی ہوائیں تھیں جو پھیلیں اور منتشر ہوگئیں شیطانی بگولے تھے جو شام و دمشق و کوفہ کی سرزمین سے اُٹھے اور ریگستان نینوا میں غائب ہوگئے، البتہ حسینیت کا آفتاب افق حق پر ایسا چمکا کہ نہ صرف عراق و حجاز، شام، ایران، یمن، مصر عربی سرزمین تک اسکی شعاعیں چمکیں بلکہ جسطرح ایشیائی اقوام کے لئے اس کی حق پاش نورانیت نے فائدہ بخشا اہل یورپ کے لئے بھی مشعل ہدایت بنگیا، لاریب کلمہ گویان اسلام کی حسینی دست و بازو، فاطمی فہم و فراست کی بدولت یہ وہ محیر العقول فتح تھی جسکی اعجاز نمائی کے سامنے دشمنان اسلام کی متکبرانہ گردنیں خم ہوگئیں اور بحیثیت مذہبیت و روحانیت ہر قوم کا بڑھتا ہوا اقتدار اسلامی اقتدار سے ٹکرا کر پاش پاش ہوگیا جوق در جوق دنیا کی قومیں اسوۂ حسینی سے سرشار ہوکر اسلامی پرچم کے سایہ میں آآکر آباد ہونے لگیں توحید کا مست کن نغمہ زبانوں پر تھا ایثار و مساوات کے اس مظاہرہ کی دلوں پر حکومت تھی جو کربلا والے انجام دیگئے یہ فرزند رسول کا وہ عظیم احسان ہے جسکی گرانباری خود پیغمبر ان لفظوں میں ظاہر فرما گئے حسین منی و انا من الحسین بیشک اگر حسین نہ ہوتے تو اسلام بے معنی لفظ ہوجاتا علم صداقت و دیانت سرنگوں ہوجاتا دنیا کے ہر گوشہ میں مادیت کی فراوانی اور انسان نما درندوں کی کثرت ہوتی۔

اے حسینؑ ہمارے اموال ہمارے نفوس ہماری اولاد آپ و آپ کی اولاد اور آپ کے اصحاب پر نثار آپنے دین حق کی حمایت، کلمۂ توحید کی حفاظت میں تین دن کی بھوک و پیاس گوارہ کی اصحاب باوفا کی خاک و خون میں تڑپتی ہوئی لاشیں دیکھیں، اعزا و اقربا کی زخموں سے چور چور میتیں اُٹھائیں ننھے ننھے بچوں کی العطش العطش کی دردناک آوازیں سنیں، مخدرات عصمت و طہارت کی بیقراری و اشکباری اور فریاد و زاری سے آپ بھی مغموم ہوئے لیکن باطل کے سامنے نہ جھکنا تھا نہ جھکے خلاف شرع دستور اساسی کو نہ ماننا تھا نہ مانا بیعت یزید کو اپنی اولوالعزمی اور حقانی خودداری سے ایسا ٹھکرایا کہ پھر اموی و عباسی تاجداروں کو کسی عہد میں بھی ہاشمی بہادروں سے بیعت لینے کی جرأت نہ ہوئی۔

# رُباعی

از جناب سید محمد عباس صاحب ایم۔ اے محمود آباد

حق کیلئے اے حسینؑ جاں دی تونے — دوزخ سے محبوں کو اماں دی تونے
خود ہوکے شہید اور لٹا کر گھر بار — اسلام کو عمر جاوداں دی تونے

# اصحاب حسینؑ کی بے مثال وفا

از جناب مولانا اختر حسین صاحب صدر الافاضل متعلم مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

قدرت نے جو باوفا اصحاب مخلص و حق پر جان دینے والے ساتھی امام حسینؑ علیہ السلام کو دیئے وہ کسی نبی و وصی کو نصیب نہیں ہوئے ہمارے پیش نظر جناب موسیٰ کی قوم بنی اسرائیل ہے اور حضرت عیسیٰ کے حواریین اور جناب رسالتمآب و امیر المومنین کے اصحاب کبار بھی ہیں مگر جو وفا کے نمونے ایثار کی مثالیں امام حسین علیہ السلام کے اصحاب میں نظر آتی ہیں وہ کسی اور کے صحابی یا ساتھی میں نہیں۔ اور آپ جناب موسیٰ کے ساتھی جناب عیسیٰ کے حواری رسول اللہ صلعم کے اصحاب سے امام حسینؑ کے اصحاب سے مقابلہ فرمائیں تو آپ کو بین فرق اور تفاوت نظر آئے گا ہم تاریخ کی روشنی میں امام حسینؑ کے اصحاب کی وفا پر اجمالی نظر ڈالنا چاہتے ہیں جس سے ان کی عظمت اور ایمان و وفا کا اندازہ ہو سکتا ہے۔

امام حسین علیہ السلام دوسری محرم ۶۱ھ پنجشنبہ کے روز کربلا میں پہونچے امام نے چاہا کہ نینوا یا غاضریہ یا شفیہ میں قیام فرمائیں مگر حُر راضی نہوا اور اس نے کربلا کے میدان بے آب و گیاہ میں اترنے پر مجبور کیا اُس وقت جناب زہیر بن قین نے خدمت امام میں عرض کیا یا ابن رسول اللہ ان قتال ھولاء اھون من قتال من یاتینا من بعدھم۔ مولا ان لوگوں سے لڑنا بہت آسان ہے بہ نسبت ان کے جو انکے بعد آنیوالے ہیں۔ فلعمری لیاتینا من بعد من تری مالا قبل لنا میں اپنی جان کی قسم کھا کے کہتا ہوں کہ ان لوگوں کے بعد اتنا لشکر آئے گا جس کا ہم مقابلہ نہیں کر سکتے۔ دیکھا آپ نے زہیر کی محبت کو جو امام سے تھی انھوں نے اپنی ذاتی رائے پیش کر دی اور آنیوالے خطرے سے امام کو آگاہ کر دیا مگر امام نے فرمایا کہ ماکنت لابدأھم بالقتال میں جنگ میں پہل کرنا نہیں چاہتا (طبری ج ۶ صفحہ ۲۳۲) یہ تھی جناب زہیر کی وفا کہ امام کی مخالفت کو سننا نہیں چاہتے تھے اور یہی وقت جنگ کا فیصلہ کرنا چاہتے تھے مگر حکم امام کے آگے سر خم کر دیا۔

تیسری محرم کو عمر بن سعد چار ہزار لشکر سمیت کربلا پہونچا تو اس نے فوراً عزرہ بن قیس احمسی کو اسلئے بھیجا کہ وہ جاکر امام حسین سے یہ دریافت کرے کہ آپ کیوں یہاں تشریف لائے ہیں چونکہ عزرہ ان لوگوں میں تھا جنھوں نے امام کو خط لکھا تھا اسلئے اُسے امام کے سامنے جاتے ہوئے شرم آئی اور اس نے معذرت کی مگر کثیر بن عبداللہ شعبی بڑا بیباک اور تندخو شخص تھا اُس نے کہا میں جاکر دریافت کرتا ہوں بلکہ اگر تم کہو تو میں انکو قتل کر آؤں مگر عمر بن سعد نے کہا کہ نہیں میں یہ نہیں چاہتا فقط جاکر یہ پوچھو کہ آپ آئے کیوں ہیں۔ کثیر چلا دور سے ابو ثمامہ صائدی نے اسکو

دیکھکر امام سے عرض کیا کہ مولا آپ کے پاس اہل زمین میں سے بدترین اور جنگجو شخص آرہا ہے چنانچہ کثیر آیا تو ابو ثمامہ نے کہا کہ تم تلوار باہر رکھدو پھر امام کی خدمت میں جاؤ مگر اس نے انکار کیا ابو ثمامہ نے کہا کہ اچھا تم چلو مگر میں تمہاری تلوار کے قبضہ پر ہاتھ رکھے رہونگا اور تم امام سے گفتگو کرنا مگر وہ اسپر بھی راضی نہوا تو آخر میں ابو ثمامہ نے کہا کہ تم مجھ سے بیان کردو میں جاکر امام کی خدمت میں عرض کروں اور جواب لادوں مگر وہ اسپر بھی راضی نہوا اور جھلاکر واپس چلا گیا۔

(طبری ج ۶ صـ ۲۳۳)

یہ تھا جذبۂ ایمان و بے مثال جذبۂ وفا کہ ابو ثمامہ نے یہ نہ چاہا کہ ایک جنگجو اور بدخو شخص امام کی خدمت میں مسلح اور آزاد ہوکر جائے اور اسکی شر آمیز طبیعت سے خائف تھے کہ کہیں موقع پاکر تلوار نہ چلادے لہذا اسکو غیر مسلح کردینا یا بے قابو کردینا مناسب سمجھا مگر جب وہ راضی نہوا تو اسکو واپس کردیا مگر آزادی کیساتھ اسکو جانے نہ دیا۔

نویں محرم کی سہ پہر کو بقول ابن نما جب جناب سکینہ اور دوسرے بچوں کی پیاس اور بیتابی دیکھی نہ گئی تو بریر ہمدانی نے آکر اور اصحاب کو غیرت دلائی کہ حسینؑ کے بچے ہمارے سامنے پیاس سے مرے جارہے ہیں اگر خدانخواستہ کوئی بچہ پیاس سے ہلاک ہوگیا تو سمجھ لیکہ تلوار کا قبضہ ہمارے ہاتھوں میں ہے تو پھر ہم کیا جواب دینگے چنانچہ جناب بریر اور اصحاب کو لیکر دریا پر گئے اور جنگ کے بعد ایک مشک پانی خیام حسینی تک پہونچا دیا مگر افسوس کہ وہ پانی بچوں کی قسمت کا نہ تھا اور زمین پر بہہ گیا۔ یہ تھی بریر کی حمیت اور غیرت اور جاں نثاری کی حد کہ امام کے بچوں کے لئے اپنے کو خطرہ میں ڈالکر گھاٹ سے پانی لے آئے اور اپنی وفا کا سچا ثبوت دیدیا۔

نویں کا دن گذر کر کربلا کے میدان میں شب عاشور امام اور اصحاب امام کی آخری یادگار رات آئی امام نے اصحاب کو حکم دیا کہ خیمے قریب کرلئے جائیں اور انکے گرد خندق کھود کر اسمیں آگ سلگا دی جائے تاکہ کل دشمنوں سے بآسانی جنگ کیجا سکے اور وہ ہمکو گھیر نہ سکیں اس شب میں امام نے اصحاب کو جمع فرمایا اور انکو موقع دیا کہ وہ آپکے پاس سے چلے جائیں اور اپنی جان خطرے میں نہ ڈالیں مگر وہ معمولی اصحاب نہ تھے جو ساتھ چھوڑ کر چلے جاتے وہ تو جب ساتھ ہوئے تھے تو یہ سوچ لیا تھا کہ یہ ہماری جان ہماری نہیں ہے بلکہ اسکو امام پر فدا کرچکے اور شروع سے اپنے کو امام کی سپر بنا چکے تھے کہ امام پر جیتے جی کسی قسم کی تکلیف اور آنچ نہ آنے دینگے بلکہ امام کے اس جملے نے انکے جذبۂ قربانی کو اور بلند کردیا اور انکے وفا کے شعلے اور بھڑکنے لگے بیشک یہ آزمائش ہوئے تھے مگر اسلئے کہ انکی وفا تاریخ میں یادگار رہ جائے یہ فرمایا فانی لا اعلم اصحاباً اوفی ولا خیراً من اصحابی ولا اھلبیت ابر و اوصل من اھلبیتی میں نے اپنے اصحاب سے زیادہ وفادار اور بہتر کسی کے اصحاب نہیں پایا اور نہ کسی کے اہلبیت کو اپنے اہلبیت سے زیادہ نیک صلہ رحم کرنیوالا پایا ہوں (بحار ج ۱۰، طبری ج ۶ صـ ۲۳۸) آخر میں فرمایا کہ میں جانتا ہوں کہ ہمارے اور دشمن کے درمیان کل فیصلہ کا دن ہے لہذا میری طرف سے تمپر کوئی ذمہ داری نہیں ہے لہذا یہ رات کا پردہ حائل ہے تمہارا جہاں جی چاہے چلے جاؤ۔

مگر حسینؑ کے اہلبیت و اصحاب تھے انھوں نے جواب دیا چنانچہ تاریخ میں ہے کہ سب سے پہلے جناب عباسؑ اور امام حسینؑ کے دوسرے بھائیوں اور بھتیجوں نے متفقہ طور سے فرمایا کہ لم نفعل ذالک لنبقی بعدک لا ارانا اللہ ذالک ابداً یہ ایسا ہرگز نہ کرینگے اور کریں کیوں اسلئے کہ آپ کے بعد زندہ رہیں خدا ہمکو وہ دن نہ دکھائے اسکے بعد اصحاب کی باری آئی تو سب سے پہلے مسلم بن عوسجہ اٹھ کھڑے ہوئے اور کہا اگر ہم آپ کا ساتھ چھوڑ دیں تو خدا کو کیا جواب دینگے خدا کی قسم میں اُنسے اسوقت تک جنگ کرونگا جبتک تلوار کا قبضہ میرے قبضہ میں ہوگا اگر میرے پاس ہتھیار نہونگے تو میں اُنکو پتھر مارونگا خدا کی قسم اگر مجھے معلوم ہو کہ میں قتل کیا جاؤنگا پھر زندہ کیا جاؤں پھر جلا دیا جاؤں اور پھر زندہ کیا جاؤں پھر میری راکھ ہوا میں اڑا دی جائے اور ستر مرتبہ ایسا کیا جائے پھر بھی آپکو نہ چھوڑوں گا یہانتک کہ آپ پر اپنی جان قربان کردوں اور کیونکر یہ گوارا ہو اسلئے کہ یہ تو ایک مرتبہ کا قتل ہے پھر اسکے بعد ہمیشہ کے لئے راحت ہے اسکے بعد زہیر بن قین کھڑے ہوئے اور کہا کہ اگر میں قتل کیا جاؤں اور زندہ کیا جاؤں اور قتل کیا جاؤں یہانتک کہ ہزار مرتبہ ایسا ہو مگر آپ کی اور آپ کے اہلبیت کی جان بچے تو یہ مجھے گوارا ہے جب اصحاب داد وفا دے چکے فجزاھم الحسین خیراً وانصرف الی مضربہ تو امام نے انکو جزائے خیر دی اور اپنے خیمہ کیطرف تشریف لے گئے۔

(بحار ج ۱۰ - طبری ج ۶ ص ۲۳۹)

دیکھا آپ نے اصحاب کے جذبۂ وفا کو جس کا احساس امام نے قبل سے فرما کر تعریفی جملے فرما دیے تھے بیشک امام حال کے آئینہ میں مستقبل کی تصویر اور اصحاب کے قول میں تصویر عمل ملاحظہ فرما رہے تھے اور موقع نے ثابت کردیا کہ اصحاب نے جو کچھ کہا اُسے کر کے دکھا دیا۔

ہمارے پیش نظر حضرت موسیٰ کے ساتھی ہیں جب موسیٰ نے ان سے کہا کہ ارض مقدس میں داخل ہو تو انھوں نے صاف جواب دیا کہ انا لن ندخلھا ابداً ما داموا فیھا فاذھب انت وربک فقاتلا انا ھھنا قاعدون پ ۶ ع ۸ ۔ کہ ہم تو اسوقت تک وہاں نہ داخل ہونگے جبتک وہ لوگ وہاں موجود ہیں آپ جائیے اور اپنے خدا کو لیجائیے اور جنگ کیجئے ہم تو یہیں بیٹھے رہینگے۔ حضرت عیسیٰ کو کبھی کسی معرکۂ جنگ کا سامنا نہیں ہوا مگر آپ کی گرفتاری کی رات البتہ سخت امتحان کا وقت تھی اس رات میں آپ مع حواریین کے پوشیدہ تھے اور حواریین نے اپنی شجاعت اور قربانی کا پورا پورا اطمینان دلایا تھا مگر حضرت عیسیٰ نے فرمایا تھا کہ تم دعا کرو کہ امتحان میں نہ پڑو شمعون نے یہانتک کہدیا تھا کہ آپ کے پسینہ کی جگہ خون گراؤنگا مگر جب ہرودس کے آدمی حضرت عیسیٰ کو ڈھونڈھتے ہوئے اُنکی خفیہ جگہ پہونچ گئے تو حضرت عیسیٰ نے اُنکو جگایا کہ مدد کرو مگر وہ آنکھ ملتے ہوئے روانہ ہوگئے فطرس مقدس تو فصیل قلعہ سے نیچے کود کر روانہ ہوگئے شمعون نے بڑی بہادری دکھائی تو ایک مخالف کا کان کاٹ لیا اور چلتے ہوئے یہودا نے تو کمال ہی کیا معاذ اللہ تیس روپیہ لیکر ہرودس کے آدمیوں کو وہ جگہ بتلا دی۔

جہاں حضرت عیسٰیؑ پوشیدہ تھے۔ رسولِ خدا کے اصحاب کبار کو دیکھئے اُحد و حنین میں رسولؐ کا ساتھ چھوڑ کر بھاگے رسولؐ بلاتے رہے مگر پھر کر بھی نہ دیکھا۔ حضرت علیؑ کے اصحاب نے حضرت کو اتنی تکلیف دی کہ آپ نے فرمایا کہ تم نے میرے دل کو پیپ سے بھر دیا امام حسن علیہ السلام کے اصحاب نے تو جو کارہائے نمایاں کئے تاریخ میں دیکھکر دل دُکھتا ہے۔ مانا کہ چند منتخب اصحاب ضرور وفادار تھے مگر مجموعی حیثیت سے نہیں مگر امام حسین علیہ السلام کے اصحاب کو ملاحظہ کیجئے ہر ہر فرد اور مجموعی طور سے وفا کے مجسمے جاں نثاری کے دلدادہ تھے چنانچہ وقت جتنا سخت ہوتا گیا انکے جذبۂ وفا میں زیادتی ہوتی گئی امتحان کی منزل جتنی قریب ہوتی گئی ان کے ارادے اور پختہ ہوتے گئے۔

صبح عاشور عین موقع جنگ پر محمد بن بشر حضرمی کو معلوم ہوا کہ تمہارا لڑکا رے کی سرحد پر گرفتار ہو گیا ہے محمد نے کہا کہ میں بھی زندہ نہیں رہونگا کہ اسکی اسیری کی ذلت کو دیکھوں، امام حسین علیہ السلام نے سنا تو فرمایا کہ تم کو اجازت ہے جاؤ اپنے لڑکے کو چھڑاؤ اکلتنی السباع حیا ان فارقتک محمد نے کہا کہ اگر آپ کو چھوڑ کر چلا جاؤں تو مجھے درندے زندہ پھاڑ کھائیں (بحار ج ۱۰) رسول کے صحابہ کی مثال سامنے ہے کہ وہ خود فرار کا موقع ڈھونڈتے تھے اور موقع ملنے کے بعد رسول کے ساتھ نہ رہتے تھے مگر یہ امام حسین کے اصحاب ہیں کہ اجازت کے باوجود ساتھ نہیں چھوڑتے اور جان قربان کر دینا فخر سمجھتے ہیں۔ اجتماعی اور انفرادی طور سے اصحاب نے جو مثالیں شجاعت کی ایثار کی وفاداری کی قائم کیں تاریخ اسکے جواب سے قاصر ہے۔

انکی وفاداری کی سب سے بڑی مثال نماز ظہر کی ہے کہ ابو ثمامہ کرجماعت کی استدعا کرتے ہیں اور امام جماعت قائم فرماتے ہیں تو زہیر بن قین اور سعید بن عبداللہ کو آگے کھڑے ہونیکا حکم دیتے ہیں اور یہ اصحاب باوفا امام کی سیمت جو تیر آتا ہے اسکو اپنے سینہ پر آگے بڑھ بڑھ کے لیتے ہیں یہانتک کہ ادھر نماز ظہر ختم ہوئی اور امام نے آخری سلام پڑھا ادھر سعید نے امام کو آخری سلام کیا۔

ہمارے سامنے ہے بخاری کی وہ حدیث جس میں یہ موجود ہے کہ جنگ خندق کے موقع پر ہول جنگ کی پریشانی کہیئے یا دشمنوں کے حصار کا خوف کہئے کہ تمام صحابہ کی نماز عصر قضا ہوئی اور رسول کی نماز بھی قضا کے بدنما داغ سے داغدار کر دی گئی اور حضرت عمر کفار کو برا کہتے ہوئے آئے اور رسولؐ کے ساتھ غروب آفتاب کے بعد نماز عصر ادا کی (صحیح بخاری جز ۳ ص ۲۱ طبع مصر) جنگ جاری نہ تھی تیر چلتے نہ تھے کوئی مجبوری نہ تھی مگر نماز قضا ہو گئی بخلاف اسکے کربلا کے میدان میں ہر طرح کے مصائب و شدائد کا سامنا تھا ظاہری اطمینانی تھی مگر نماز ظہر جس اطمینان سے ادا کی گئی اس پر ملائکہ کا اطمینان بھی قربان کر دینے کے قابل ہے۔ یہ تھے اصحاب حسینؑ جو اگرچہ باقی نہیں مگر وفا کے نقش کو عالم فنا پر باقی چھوڑ گئے۔

# قیامتِ صغریٰ

## اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْکَدَرَتْ

## آہ! آہ! سرکار علامہ آغا السید ابوالحسن الاصفہانی

وہ ضیا بار آفتاب جو نجف اشرف سے تمام شیعی دنیا پر اپنے علم و عمل کی شعاعیں ڈال رہا تھا مغرب قبر میں پوشیدہ ہوگیا، ۱۳ ذی الحجہ کو دفتر الواعظین میں ملک التجار غلام حسین عفی کل کا قیامت نما تار موصول ہوا، اس سے پہلے نجف اشرف کے جریدۂ العدل الاسلامی سے طول مرض کا حال معلوم ہوچکا تھا اور اس خبر کے غلط ہونے کی کوئی وجہ نہ تھی جناب پرنسپل صاحب کے حکم سے فوراً مدرسہ کے دفاتر میں تعطیل کردی گئی اور اسی دن تحسین علیخاں کی عظیم الشان مسجد پر بعد مغربین ناچیز مدیر نے حدیث نبوی العلماء ورثۃ الانبیاء پر ایک مبسوط تقریر کی اور اس حادثۂ عظمیٰ سے مومنین کو آگاہ کیا مجلس میں کہرام تھا۔

ذمہ دار افراد قوم کی طرف سے جس پروگرام کا عنقریب اعلان ہونیوالا ہے اسکے تحت میں ہندوستان کے چپہ چپہ میں فاتحہ خوانی اور مجلس غم منعقد ہونا چاہیئے الواعظ کی آخری کاپی پریس جارہی تھی اسوقت ہم اس خبر غم پر بمشکل چند سطریں درج کرسکے ہیں ایسے سانحہ عظمیٰ کے تاثرات پر دل و دماغ میں قوت نہیں جو قلم اٹھاکر اپنے فریضہ کو ادا کرسکیں اس پدر روحانی کے بعد شیعی دنیا یتیم مدارس علم بے چراغ مسند اجتہاد ویران شیعی ادارے غمکدہ ہیں:

جب آفتاب کو گہن لگ چکا سماء ہدایت کے ضیار بار تارے ٹوٹ ٹوٹ کر نظروں سے غائب ہوگئے تو اس تاریک فضا میں قوم اپنی پوری طاقت سے امام زماں حضرت حجت عجل اللہ ظہورہٗ کی خدمت میں شکوہ سنج ہے کہ حقیقی نائب اٹھتے جارہے ہیں تو پردۂ غیب سے خود تشریف لائیے اور قوم کی ڈوبتی ہوئی کشتی کو بچائیے۔

اڈیٹر

# سفیر حسینؑ

از جناب حکیم سید حیدر نواب صاحب لکھنوی

اے شہید راہ حق اے فدیۂ سلطان دیں
اے دل ایمان و روح مذہب اے جان دیں

اے علیؑ کے پارۂ دل اے نبیؐ کے رشتہ دار
جان جعفرؑ اے عقیلؑ ذی حشم کی یادگار

قوت بازوئے سبط مصطفےٰ پابند غم
اے اسیر رنج و آفت مورد ظلم و ستم

اے مسافر اے غریب و تشنہ کام و تشنہ لب
کوشش تبلیغ دیں میں وہ ترا رنج و تعب

عزت اسلام مسلم کیوں نہ ہوتا تیرا نام
فرض ہے تیری محبت دشمنی تجھ سے حرام

پائی آغوش علیؑ و فاطمہؑ میں تربیت
کوئی پوچھے جا پیغمبرؐ سے تیری منزلت

تجھکو تھا نائب بنایا حضرت شبیرؑ نے
اور خویش اپنا کیا تھا شاہِ خیبر گیر نے

تو ہی تھا جانِ علیؑ و فاطمہؑ کا اک سفیر
جز عزیزانِ نبیؐ تیرا نہیں کوئی نظیر

تھا نشاں سجدہ کا یا تھا ضو فگن مہر مبیں
نور سے تیری جبیں کی جگمگی کوفہ کی زمیں

درج ہے تاریخ میں تیری شجاعت آجتک
ہے زباں زد علم و حلم و رعب و ہیبت آجتک

تا قیامت نام تیرا تا ابد تیرا عمل
تھی نبیؐ سے جنگ کی اعدا نے تجھ سے جدل

واقعہ تیرا بھی ہے جور و جفا کا واقعہ
کردیا تو نے مکمل کربلا کا واقعہ

قتل تیرا کربلا کے واقعہ کی ابتدا
اس حسینی قافلے کے سانحے کی ابتدا

دیدیے دنیا کو تو نے دین کے کیا کیا سبق
یاد تازہ ہی رہی الٹے زمانہ نے ورق

تیرا ہر حملہ تھا گویا حملۂ شیر خدا
صبر و استقلال کے جوہر دکھائے مرحبا

ایک مہماں پر ہزاروں کا ہجوم عام تھا
تیرے دشمن ہو گئے کوفی یہ کیا اسلام تھا

بیعتیں توڑیں ہوئے مغرور تنہا چھوڑ کر
بیکسی میں میرے مولا دل کو تیرے توڑ کر

مکر سے زخمی کیا دھوکے سے پھر تجھکو اسیر
زلزلے میں تھی زمیں ہلتا تھا غم سے چرخ پیر

بام سے تجھکو گرایا کاٹا پھر تیرا گلا
وقت آخر ایک قطرہ بھی نہ پانی کا ملا

باندھکر پاؤں میں رسی لاش تک کھینچی گئی
کسقدر تھی خاندانِ مرتضیٰؑ سے دشمنی

تھی نویں ذی الحجہ کی جب قتل کوفہ میں کیا
مثل ہانی کے لہو تیرا بہایا بے خطا

مرحبا اے مسلم ذیجاہ کیا کہنا ترا
ساتھ سبط مصطفےٰ کا ہر مصیبت میں دیا

کیوں نہ پھر غم میں ترے مولا پھٹے حیدرؑ کا دل
ہو گیا تھا جب شکستہ سبط پیغمبرؐ کا دل

# معرکۂ عاشورہ کا ایک منظر

از عالیجناب مولوی سید محمد اطہر صاحب کاشف لکھنوی

عاشورہ کا دن ہے کربلا کا خونریز معرکہ اپنی انتہائی استبدادیت کے ساتھ جاری ہے اعدا کی شمشیریں حق کے خلاف نہایت آزادانہ طور سے استعمال ہو رہی ہیں۔ کربلا کا وہ وسیع میدان کہ جہاں آج حق و باطل کی جنگ ہو رہی وہ زمین مثل آگ کے تپتی ہوئی معلوم ہو رہی ہے جو ریگ کے ذرات میں سورج کی گرم شعاعوں کو دن بھر اپنے میں جذب کرنیکے بعد جنگ آزما سورماؤں کو جھلسائے ڈال رہے ہیں گویا معلوم ہوتا ہے کہ آسمان سے آگ برس رہی ہے اور زمین آگ اگل رہی ہے ادھر عمر سعد کی فوج کے سقے ٹھنڈے پانی کے شربے لئے اپنی فوج کے سپاہیوں کو پانی پلاتے پھرتے ہیں اور جن جنگجو سپاہیوں کی فولادی زرہیں رتیلے میدان میں آفتاب کی آتش بار کرنوں سے تپنے لگتی تھیں تو عمر سعد کی فوج کے سقے سرد پانی چھڑک چھڑک کے ان زرہوں کی حدت دور کر دیتے تھے اور اس تدبیر سے عمر سعد کی جبری فوج کے سپاہیوں کو کچھ سکون ملتا تھا اور وہ اس ... سے ... ہو کر لڑتے تھے۔

ادھر رسول کا نواسہ علی و فاطمہ کا لاڈلا مع عزیز و اقارب اور اولاد و ... تھوڑے سے ... جنکی تعداد بہتر سے زائد نہیں ملتی اس مختصر سی فوج کو لئے تین شبانہ روز کی بھوک اور پیاس ... کرتے ہوئے ریگستان کی آتش خیزیوں سے بے نیاز قربانیاں بارگاہ احدیت میں بقائے دین کے لئے پیش کر رہا ہے اور رضائے خالق کی ان کٹھن منزلوں کو جہاں فطرت انسانی اسکے تصور سے دم بخود ہے وہ منزلیں نہایت صبر و سکون سے طے کر رہا ہے کبھی اپنے قوت بازو عباس کی موت سنکر جاتا ہے اور بھائی کو اپنے ... تو ... دیکھتا ہے اور کبھی اپنے جوان فرزند ہمشکل نبی علی اکبر کو اپنے ہاتھ سے آلات جنگ سے آراستہ کر کے میدان ... میں بھیجتا ہے اور اپنے فرزند کو جاتے ہوئے دیکھکر بارگاہ ایزدی میں کہتا ہے کہ پروردگار تو گواہ رہنا کہ میں ایسے فرزند کو فوج مخالف کیطرف جہاد کے لئے بھیج رہا ہوں جو صورت و سیرت رفتار و گفتار میں تیرے ... سے بہت زیادہ مشابہ ہے۔ اور پروردگار مجھکو جسوقت تیرے رسول کی زیارت کا اشتیاق ہوتا تھا تو میں اپنے اس فرزند کو دیکھ لیتا تھا۔ دفعتاً اپنے جوان فرزند کی خبر مرگ سنتا ہے تو کہتا ہے۔ وا ولداہ وا ثمرۃ فؤاداہ وا قرۃ عینی یا بنی علی الدنیا بعدک العفا۔ اے فرزند اے میرے پارۂ جگر اے میری آنکھوں کی ٹھنڈک اے بیٹا بعد تیرے دنیا پہ حیف ہے۔

کبھی اپنے بھائی کی نشانی قاسم سے حسین و جمیل نوشاہ کو موت سے ہم آغوش ہوتے دیکھتا ہے کبھی اپنے بچپن کے ساتھیوں کو اپنی جان نثاریوں اور وفاداریوں کے ساتھ دم توڑتا ہوا دیکھتا ہے۔ مگر حسینؑ کے عزم و استقلال میں ذرہ برابر بھی کمی نہیں ہوتی بلکہ حسینؑ کے رضائے خالق کے جوش اور ولولے اور بڑھتے ہیں اگرچہ دوست سب شمع امامت کے پروانوں کی طرح ختم ہو چکے اعزا اپنی جانیں فدا کر چکے عباس سا بہادر بھائی پیکر وفا اپنی وفاداریوں سمیت فرات کے کنارے جام شہادت نوش کر چکا مگر حسینؑ کے عزم و استقلال میں کمی نہیں ہوتی یہاں تک اب فوج حسینی میں کوئی باقی نہ رہا تو وہ کمسن مجاہد اپنے باپ کو تیس ہزار کے لشکر میں یکہ و تنہا دیکھ کر جذبہ نصرت میں نکلا جس کا سن چھ ماہ سے زائد نہ تھا حسینؑ نے علی اصغرؑ کو گود میں لے لیا دامن قبا سے چھپایا اور میدان میں لائے اور عمر سعد کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ اے گروہ تم نے میرے بھائی عباس کو قتل کر ڈالا میری اولاد و میرے دوستوں کو مار ڈالا اب فقط یہ بچہ سوا کوئی بھی نہ رہا، پیاس اس کو بھی ہلاک کئے دیتی ہے اسکو تھوڑا سا پانی دیدو اگر میں تمہارے زعم باطل میں گنہگار ہوں تو یہ بچہ تو بے گناہ ہے ابھی یہ کلام حضرت کا ختم ہونے ہی پایا تھا کہ ایک تیر عمر سعد کی فوج سے آیا اور اس نے علی اصغرؑ کو شہید کر دیا حسین نے اپنے اس دل کے ٹکڑے کا خون چلو میں لیا اور اپنے چہرۂ مبارک پر مل لیا اور فرمایا کہ اے خدا گواہ رہنا کہ اس قوم جفا کار نے یہ ارادہ کر لیا ہے کہ تیرے نبی کی اولاد میں سے کسی کو زندہ نہ چھوڑے گی۔

دنیا نے حسینؑ کی شہادت کے وقت بھی دیکھا اور قیامت تک دیکھتی رہیگی اور اس مظلوم پر قیامت تک خون کے آنسو بہاتی رہے گی جس نے عاشور کے دن تین دن کی بھوک اور پیاس میں مع اپنے اعزا و اولاد و اصحاب کے شہادت پسند کی مگر ظالم اور انسانیت کش اور خونخوار انسانوں کی اطاعت گوارہ نہ کی اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اپنے مضبوط ارادوں اور مستحکم ارادوں سے باطل کی انسانیت سوز اور حق کش پالیسی کو نیست و نابود کر دیا۔

# سلام

جناب سید افضل مرزا صاحب تسنیم لکھنوی

مری کیفیت ہے شب کی اشک افشانی نہیں جاتی
ہے یاد زلف شہ دل کی پریشانی نہیں جاتی

ہیں اتنا مارے شہ غم کی فراوانی نہیں جاتی
مثال ابر اپنی اشک افشانی نہیں جاتی

دکھا کر آئینہ گو زلف اکبر ماں نے سلجھا دی
کسی صورت مگر دل کی پریشانی نہیں جاتی

حسینؑ ابن علیؑ کر لیتے بیعت ایک فاسق کی
خلاف عقل ہو جو بات وہ مانی نہیں جاتی

یہ بانو کہتی تھیں بدلا ہے نقشہ پیاس نے ایسا
علی اصغرؑ کی صورت اب تو پہچانی نہیں جاتی

تسنیم ارکانہ کر خوف اہل دنیا کے ستانے سے
سخن فہمی سخن سنجی سخن دانی نہیں جاتی

# اصحاب حسینؑ کے خصوصیات

از تاج الواعظین جناب مولانا سید محمد نقی صاحب قبلہ مقیم سہارنپور

"اصحاب" ایک ایسا لفظ ہے جو کسی شخص کے ساتھیوں ہمنشینوں پر چند معمولی قیود کے بعد بولا جا سکتا ہے لیکن عام طور پر کسی نامور کے حاشیہ نشینوں سے اسکا خاص لگاؤ سا معلوم ہوتا ہے۔ یہ لوگ جنکو اصحاب کہا جاتا ہے حق صحبت اور حق نمک ادا کرنیکو کبھی کبھی بلند آہنگ دعوی بھی کر دیتے ہیں۔ جاں نثاری کا اعلان اور پسینہ پر خون گرانے کا وعدہ تو بہت معمولی بات ہے یہ کب ضروری ہے کہ ہر مدعی اپنے دعوی میں سچا بھی ضرور ہوتا ہے اگر اتفاقاً کوئی صدق آزما اور صبر پیما وقت آ گیا تو کھوٹے کھرے ممتاز ہو جاتے ہیں ورنہ بوالہوس کی شرم بہر حال رہ جاتی ہے اور اسکے الفاظ کسوٹی کی کشمکش سے محفوظ رہ جاتے ہیں اس طرح جھوٹوں کا بچاؤ ہو جاتا ہے مگر سچوں کی بابت شکوک ہو جاتی ہے۔ کیونکہ صادق اور خود کام کا امتیاز صرف امتحان ہی کر سکتا ہے۔ آزمائش کے بعد مجمع کی آپ سے آپ دو قسمیں ہو جاتی ہیں۔ خالص اور کھوٹے مگر لفظ "اصحاب" میں پھر بھی شریک رہتے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ لفظ "اصحاب" دونوں کو شامل ہے مثلاً اگر کہا جائے "اصحاب موسیٰ" "اصحاب عیسیٰ، اصحاب نبی" تو اسکا یہ مطلب نہ ہوگا کہ یہ لفظ اس گروہ کی بھلائی کا ضامن ہو گیا۔ اسی لئے صحیحین یعنی صحیح مسلم و صحیح بخاری میں جہنم کی طرف جانیوالے مقید گروہ کو بھی سرور کائنات نے "اصحابی اصحابی" فرمایا جس سے واضح ہو جاتا ہے کہ یہ لفظ ذمہ دار نجات اور خوبی نہیں۔ البتہ یہ خصوصیت حضرت حسینؑ اور حسینیوں کی ہے کہ جب یہ لفظ "اصحاب" حسینؑ کیطرف مضاف ہو کر استعمال ہوتا ہے اور کہا جاتا ہے "اصحاب حسینؑ" تو اس لفظ کے معنی ہو جاتے ہیں ایک ایسا پاکیزہ گروہ جسکے ایک فرد میں بھی اس لفظ کے صادق آ جانے کے بعد ڈھونڈنے سے بھی کوئی عیب نہیں ملتا۔ اور اس لفظ میں ایک ایسی نادر الوجود اہمیت اور خصوصیت پیدا ہو جاتی ہے جسکا صحیح اندازہ مشکل ہو جاتا ہے۔ اب اس لفظ سے مراد ہوتا ہے وہ گروہ جو کسوٹی پر پورے اترے اور امتحان میں کامیاب رہے۔ جنکے معمولی اوصاف ہیں پر شوکت ارادے، اخلاق قاہرہ، عزت نفس، اولوالعزمی، وفائے کامل، کمال شجاعت وغیرہ وغیرہ۔

وہ باعزت جماعت جسکے کارناموں کی مثال سے مورخ کا قلم اور تاریخ کے صفحات آج تک نا آشنا ہیں۔

ایک وہ جماعت جسکے احوال چشم حق بیں کے لئے جنت۔ اور انکے زریں اقوال گوش شنوا کے لئے فردوس بریں ہیں۔

اب اس سے مراد ہے پیاسوں کی وہ جماعت جو تیروں کی بارش میں مسکرائے اور تلوار کے سایہ میں انگڑائیاں لے جن لوگوں نے وفا کے چہرہ پر اپنے دل کے خون کا غازہ ملکر شباب جاوید بخشا جسکا تصور ولولہ انگیز اور ذکر

شجاعت نیزہ بکر رہا۔ وہ لوگ جنکے اٹھتے ہوئے قدم نہ تلوار کی دھار روک سکی نہ سنانوں کی انیاں۔ یہ وہ گروہ ہے جنکے سینوں نے برچھیوں کے منھ موڑ دیے اور گردنوں نے تلواروں کے پھل توڑ دیے ظاہر میں مر گئے مگر حقیقت میں اسلام کو زندہ کر گئے اور خود زندۂ جاوید بن گئے۔

اب یہ سب اسی لفظ "اصحاب" میں نظر آنے لگا مگر اسیوقت جب حسین کیطرف مضاف ہوا اور کہا گیا۔ "اصحاب حسین" سچ بتائیے ان حسینیوں سے پہلے اس لفظ میں یہ خصوصیت کب تھی اور یہ وزن کہاں تھا میں ان جانبازوں کی پہلی خصوصیت قرار دیتا ہوں کہ انھوں نے لفظ اصحاب کو حضیض ثریٰ سے اٹھا کر نشیب کی گہرائی سے نکالکر اوج ثریا تک پہونچا کے وہ چار چاند لگائے جنکی چمک دمک قیامت تک مدھم نہیں پڑ سکتی اُنکی شان والا کا کیا کہنا جنکی توصیف میں امام حسین علیہ السلام شب عاشور یہ الفاظ استعمال فرمائیں :-

فانی لا اعلم اصحابا اوفی ولا خیراً من اصحابی۔ اے میرے رفیقوں مجھے تم ایسے نیک اور باوفا اصحاب نہیں معلوم" (طبری)

ناظرین کرام یہ نکتہ نظر انداز نہو کہ امام عالیمقام نے اپنا صحابی اس مجمع کو کب کہا۔ اسوقت کہا ہے جب لوگ چھنٹ گئے اور خالص کے سوا کھوٹے کا نام تک نہ تھا۔ ابتک اس لفظ کی حفاظت اور اس محل پر اس کا صرف عجیب و غریب بلاغت کا حامل ہے غور فرمائیے۔

(۲) دنیا کا عام قاعدہ ہے کہ ہر فریق اپنی فوج کے عسکری جذبات اور سپاہیانہ ولولوں کو ابھارنے کا خاص انتظام و اہتمام کرتا ہے۔ تاکہ فوج پوری دلیری سے مخالف کا مقابلہ کرے۔ عرب میں اس مقصد کے حاصل کرنے کا سب سے زیادہ موثر اور پرجوش طریقہ یہ تھا کہ عورتیں اپنے مخصوص انداز سے اپنے نرم الفاظ اور نازک لہجہ سے انکے جذبات شجاعت کو ابھارتی تھیں۔ بلاشبہ مستورات کے نعرے اس بارے میں بیحد اثر رکھتے ہیں۔ اُحد کی جنگ میں ابوسفیان نے اسی آلہ کو استعمال کیا تھا نتیجہ دنیا نے دیکھ لیا۔ امام حسین نے اپنے ساتھیوں کے لئے کوئی ولولہ انگیز تقریر نہیں کی۔ اور اسکا کوئی انتظام نہیں کرتے۔ کرتے ہیں تو یہ کہ بادی النظر میں ہر محل پر دل شکن فقرے زبان حق ترجمان پر آتے ہیں اور قدم قدم پر شہادت کا یقین دلاتے ہیں اسکے بظاہر ہمت گھٹتی ہے بڑھتی نہیں علاوہ ازیں اگر اتفاقاً وقت کارزار کوئی محترمہ خیمہ سے نکل آئیں اور نصرت پر اپنے عزیزکو اور مستحکم کرنے لگیں تو خود بہ نفس نفیس امام انام تشریف لائے اور سمجھا کر خیمہ میں واپس کر دیا۔ بیشک ایک غیر تمند کے لئے ناموس کی آہ سانہ گریہ و بکا رگ حمیت کو پھڑکانے میں کافی دخل رکھتی ہے۔ یقیناً اہلحرم کی صدائے شیون و شین ان غیرتمند مجاہدوں کے عزائم کو بلند سے بلند تر بنا دیتے مگر واقعہ کربلا کی کوئی بھی تاریخ اٹھا کر دیکھ لیجئے امام نے اسکا انتظام بڑی شدت سے کیا کہ میری زندگی تک کسی کی صدائے فریاد و آہ بلند نہ ہو۔ اس سے معلوم ہوتا ہے

کہ مجاہدین کربلا کے لئے سوائے صہبائے حقیقت جسکے متعدد جام امام نے انکو پلائے یہ کسی شئی کے محتاج نہ تھے۔

(۳) سپاہ کو سرفروشی پر قائم رکھنے کے لئے بہت سے ممتاز حقوق حکومت کیطرف سے دیے جاتے ہیں۔ مختلف وعدے کئے جاتے ہیں۔ فائق عطیات سے سرفراز کیا جاتا ہے۔ بعد از مرگ پسماندگان کی خاص رعایت کیجاتی ہے تاکہ یہ فرد جانبازی سے کام کرے۔ لیکن حسینی سپاہ کے لئے دنیا سے الگ بالکل نیا ساز و سامان تھا۔ سفر کی صعوبتیں، عیال کی بربادی، پیاس کا مقابلہ، بھوک سے جنگ وغیرہ وغیرہ پسر سعد سے رَے کی حکومت کا وعدہ تھا۔ مگر حسینؑ کا وعدہ اگر کسی سے تھا تو یہ کہ تم کو خدا و رسولؐ کی خوشنودی اور آخرت میں فائز المرامی حاصل ہوگی۔ ہو سکتا تھا کہ حسینؑ اپنے کسی ساتھی کے ساتھ "واگر جیت گئے" کی شرط سے بڑے بڑے وعدے کر لیتے مگر نہیں۔ ہاں زہرہ گداز مصائب کا وعدہ تھا تاکہ یہ دلیل ہو جائے کہ اس جنگ میں رضائے الٰہی کے سوا دنیا کا کوئی شائبہ بھی نہ تھا۔ حسینؑ علیہ السلام کا ذکر نہیں بلکہ حسینؑ کے کسی رفیق کے وہم و گمان میں بھی دنیا کا لگاؤ نہ تھا۔ جو کچھ تھا خدا کے واسطے مقصد کی اہمیت کے پیش نظر تھا۔ انکی بیکار... [illegible] دت کے کا[illegible] یقین کید صرف آخرت کے سہارے پر تھی۔ اگر بچ گئے کا سوال بھی نہ تھا۔ بلکہ اگر بچ جائیں گے کا خیال انکے لئے تکلیف دہ تھا انکی شب کی عبادت اور دن کی کارزار دونوں ایک جگہ رکھکر دیکھئے۔ آخرت کا رعب و جلال سامنے آجاتا ہے اور دنیا و دین کا ربط بھی سمجھ میں آجاتا ہے۔ اور دنیا میں آخرت کے لئے کیسے اعمال کرنا چاہیئے خوب واضح ہو جاتا ہے اب بھی اگر کسی کو ان کی حقانیت میں شبہ ہو تو اسکا کیا علاج ہو سکتا ہے۔

(۴) ہر فوج میں ہر رنگ کے لوگ ہوتے ہیں۔ کسی میں خلوص ہوتا ہے۔ کسی میں کوئی لالچ کارفرما ہوتا ہے کوئی محض دکھاوے کے لئے ساتھ ہو جاتا ہے۔ غرض مختلف صورتیں مختلف مقاصد ہوتے ہیں۔ مگر حسینی لشکر باعتبار سن و سال بہت مختلف تھا مگر باعتبار مقصد سب ایک دل، ہم رنگ ہم آہنگ تھے۔ مقصد [illegible] اگر نے سن و سال کی قید بھی اٹھا دی تھی سب کی نگاہیں ایک ہی حقیقت کے جمال کے نظارے میں [illegible] تھیں۔

(۵) لشکر کی ترتیب تنظیم میں کبھی کسی کی سرداری پر کسی نہ کسی کو اعتراض ہو جاتا ہے۔ خود پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر زید کی سرداری کے متعلق کلمہ گویوں نے اعتراض کر دیا تھا۔ مگر مجھے کوئی تاریخ میں بتائی کہ کربلا میں کوئی ایسا بدعقیدہ بھی ساتھ تھا جس نے نظم امام میں ترمیم کی گنجائش محسوس کی۔

(۶) ہر لشکر میں جنگ چھڑنے سے قبل ہی اس امر کا مکمل انتظام کر لیا جاتا ہے کوئی سپاہی اگر بھاگنے کا قصد کرے بھی تو بھاگ نہ سکے مختلف پہرے ہوتے ہیں نئے نئے انتظام ہوتے ہیں مگر بھاگنے والا بھاگ جاتا ہے۔ الا کربلا میں حسینی لشکر کے لئے اسکا کوئی انتظام نہ تھا بلکہ اذن عام تھا کہ جسکا دل چاہے چلا جائے۔ مگر انتہائی زحمتوں کے باوجود گروہ مخالف سے امام کے لشکر میں متعدد خوش نصیبوں کو آتے تو دیکھا مگر حسینی لشکر سے کسی کو نکلتے نہ دیکھا۔

(۷) جب جنگ کا وقت قریب آجاتا ہے تو اضطراب و انتشار کا جو عالم ہوتا ہے دنیا پر روشن ہے۔ مگر لشکر حسینی کے لئے شب عاشور عید کی شب تھی۔ اگر یقین نہ آئے تو حبیب، بریر ابن خضیر کا جواب اور مزاح یاد کر لیجئے۔ یہی خوشی تھی یا نہیں کہ صبح کو یقیناً ہمارا سر حسینؑ کے قدموں پر نثار ہوگا۔ روحی لہم فدا

(۸) لشکر میں سبقت کرنیوالے بہت کم نکلتے ہیں لیکن اس لشکر کا ہر فرد سبقت کا خواہاں تھا تا اینکہ امام کو اعلان عام کرنا پڑا "بہادرو! مرنے میں جلدی نہ کرو"

# سلام

عالیجناب منشی سید حمید الحسن صاحب عیش لکھنوی

ہوئی دیوار کعبہ جبکہ شق اعجاز حیدر سے
پڑی اسلام کی بنیاد گویا اک نئے سر سے

علمدار جری اس شان سے نکلے ہیں لشکر سے
چلے تھے جس طرح حیدر علم لیکر پیمبر سے

ملا یہ مرتبہ مداحیٔ آل پیمبر سے
فزوں ہے اب حشم میرا سلیمان و سکندر سے

ہے مہر و ماہ کی نسبت ہی کیا اس روئے انور سے
کہ جس کی شکل ہو ملتی ہوئی شکل پیمبر سے

غم شہ میں برستے ہیں جو آنسو دیدۂ تر سے
ذرا ہم بھی تو دیکھیں ابر باراں اس طرح برسے

عبارت ایک دن حسنین نے تحریر فرمائی
یہ پوچھا آکے دونوں شاہزادوں نے پیمبر سے

کہ ہم دونوں میں کس کا خط ہے بہتر آپ فرمائیں
نبی نے ہنس کے فرمایا یہ پوچھو جا کے حیدر سے

علیؑ سے آکے جب پوچھا تو فرمایا کہ میری جاں
بھلا میں کیا بتاؤں اسکو پوچھو اپنی مادر سے

کہا چھوٹے نے ماں کے پاس آکر یہ بتا دیجئے
خط انکا مجھ سے بہتر ہے کہ میرا خط برادر سے

چُنے موتی زیادہ جو اسی کا خط بھی بہتر ہے
کہا یہ فاطمہؑ نے ہو کے خوش شبیرؑ و شبرؑ سے

یہ کہکر فاطمہ نے صحن میں پھیلائے وہ موتی
چمک میں جو زیادہ تھے کہیں مہر منور سے

برابر ہی چُنے دونوں نے جب اک رہ گیا باقی
بحکم حق کیا جبریل نے دو اس کو شہپر سے

بلا ہے تہلکہ جاسوس دیتے ہیں خبر جا کر
اجازت ملگئی عباسؑ کو میداں کی سرور سے

قیامت ہو گی برپا شیر حق کا شیر آتا ہے
ذرا ہشیار جنگ آساں نہیں ہے اس دلاور سے

چڑھی ہے آستیں چیتوں پہ بل ہیں ہاتھ قبضہ پر
غضنفر کی لڑی ہے آنکھ روباہوں کے لشکر سے

جگر ہاتھوں سے تھا مازخم کیجانب سے منھ پھیرا
بہ مجبوری نکالا تیر شہ نے حلق اصغرؑ سے

مصیبت ہے سہ‍ر نا ہند میں اے عیش اب دم بھر
تمنا ہے ملیں آنکھیں میں جاکر قبر اطہر سے

# بہارِ کربلا

من تصنیف عالم طب قدیم و جدید سرآمد شعرا حکیم ملک سید محمد محسن صاحب گورنمنٹ رجسٹرڈ ڈبرا گاؤں ڈاکخانہ سرائے محی الدین تحصیل شاہ گنج جونپور

ہوئی چشم عرب خیرہ۔ تجھے نے وہ ضیا پائی
شبستاں میں ترے روشن ہوئی جب شمع کسرائی

مرے بانکے سپاہی بانکپن نے تیرے دنیا کو
شجاعت کی ادا۔ اور آن خودداری کی دکھلائی

طبیعت وہ طبیعت تھی خدائی بھر کا تو نرغہ
مگر بگڑی نہ الجھی۔ اور نہ اکتائی نہ گھبرائی

ترے روضہ کا گنبد ہے ملک جس پر ہیں پروانہ
ترا در ہے جہاں اسکندری کھاتی ہے دارائی

طوبیٰ کو کربلا کے جلجلاتے بن سے کیا نسبت
مجازی ہے تماشا اور حقیقت ہے تماشائی

ترائی چھوڑ دینی خون کے پیاسوں کی عداوت سے
وہ جلتی ریت پر وہ تین دن سجادہ آرائی

یہ تھی تنظیم تیری جو بہتر مرنے والوں کی
رہیگی یادگار خلق تا محشر صف آرائی

خداترسوں سے ہمدردی بلاکیشوں سے ہمدردی
ہر اک آفت میں پامردی ہر اک غم میں شکیبائی

یہ تیری حر نوازی دے چکی ہے درس دنیا کو
مصیبت میں ہیں یوں مہماں کی کرتے قدر افزائی

جواں بیٹے کی میت پر تبسم زیر لب تیرا
وہ قربانی میں بچے کی ترا جذب شکیبائی

وہ شدت پیاس کی وہ دھوپ وہ ٹوٹے ہوئے بازو
گلابی اکسیہ عمامہ وہ لاکھوں سے صف آرائی

شب عاشور کی جاگی ہوئی وہ آنکھ ہے تیری
کہ جو سوتی ہوئی اسلام کی دنیا جگا آئی

رلائیگی لہو کے آنسوؤں سے روز محشر تک
تری بیچارگی تیری غریبی تیری تنہائی

ہوئے حلقہ بگوش اسلام کے کفار آ آ کر
سر نیزہ تری الجھی ہوئی جب زلف لہرائی

ترے گر اسوۂ حسنہ پہ ہوتے ہم عمل پیرا
کبھی ہم رونیوالوں پر نہ ہنس سکتے تماشائی

مساوات اس طرح رکھو مواسات اس طرح برتو
وہ کون اخلاق کی تھی بات جو تو نے نہ سکھلائی

صدیف اور جون سے طرز عمل تیرا دم آخر
بتاتا ہے کہ بے تفریق قومی رکھو یکجائی

ذرا اے شمر میرے بعد رکھنا دھیان پردے کا
سفارش منہ سے تیرے جوش غیرت نے نکلوائی

مدد کیجئے گرفتار بلا ہیں آپ کے شیدا
ہوائیں ظلم و استبداد کی چلتی ہیں جو بائی

پڑے رخنہ نہ کوئی، آپ کی مولا عزاداری
مآل زندگانی جانتے ہیں ہم تو لائی

ملائک اور پیمبر اور خدا مداح ہو جس کا
بھلا محسن کہاں انساں کو اس میں تاب گویائی

# سبق از شہادت حسین علیہ السلام

عالیجناب سید حسن علی شاہ صاحب نقوی، ظیفہ یاب نجید آباد دکن

شاہ ہست حسین بادشاہ ہست حسینؑ — دین ہست حسین دیں پناہ ہست حسینؑ

سر داد و ندا د دست در دست یزید — حقا کہ بنا لا الہ ہست حسینؑ

خواجہ اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کے مندرجہ بالا ارادتمندانہ قطعہ کا ایک ایک لفظ حد درجہ قابل غور معنی خیز اور سبق آموز ہے۔ ہم عالم کی تاریخیں کیوں پڑھتے ہیں، اسلئے تاکہ ازمنہ سابقہ کے حالات کا غائر مطالعہ کر کے ان سے ایک نہ ایک حد تک سبق حاصل کریں حسینؑ شہید اعظم نے عالم میثاق میں محضر نامۂ شہادت کی بطیب خاطر قبولیت اور ۶۱ھ میں اس اہم ایثار و قربانی کی بدرجۂ اتم تکمیل پر کچھ حوالۂ قلم کرنا تو شناسائے معرفت حسینی جیسے مقدس حضرات ہی کا کام ہو سکتا ہے نہ کہ مجھ جیسے بے بضاعت شخص کا مگر تاہم بامتثال امر مدیر الواعظ محض بغرض حصول ثواب اخروی چند کلمات عقیدت بارگاہ حسینی میں ارادتمندانہ حیثیت سے گذارنے کی سعادت حاصل کیجاتی ہے۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف

"الواعظ" ماہ مئی ۱۹۴۲ء میں فخر قوم جناب بیباک ناگی صاحب نے اپنے پُر مغز مقالہ "درد دل" میں حسینؑ کی بزرگ ہستی کا ذکر کرتے ہوئے قوم کو حسینی گروہ کی حقیقی لاج رکھنے کیطرف بطور خاص متوجہ کر کے اپنی ملی ہمدردی کا کافی سے زیادہ ثبوت دیا ہے۔ خدا کرے قوم انکے زریں خیال کو صمیم قلب سے نہ صرف لبیک کہے بلکہ اسکے مالہٗ و ما علیہ کما حقہٗ عمل کر کے جناب بیباک کے درد دل کے مداوا کا باعث ہو سکے۔ زندہ اور مہذب اقوام کا خاصہ ہے کہ اگر کوئی ہمدرد ملت اصلاحی مضامین حوالۂ قلم کرتا ہے تو قوم کے ذمہ دار حضرات ایسے مضامین کو عملی جامہ پہنانے کی سعی بلیغ کرتے ہیں۔ یہ تو ہوئی دنیاوی امور کی ترقی اور اصلاح کی ناگزیر ضرورت کہ جسکی ہر مہذب قوم کو ہر وقت اسے مایۂ الامتیاز حیثیت دینے کے لئے داعی ہوتی ہے۔ اسی نظریہ کے تحت دینی امور میں بھی اس قسم کی ضرورت کا داعی ہونا لابشرطیکہ ہمارے قلوب میں اپنے امام کا مفترض الطاعت ہونیکا حقیقی جذبہ ہونا بھی ضروری۔ نہ صرف ضروری بلکہ اشد و بدرجۂ اتم لازمی۔ وجہ ظاہر کہ اطاعت امام کے لئے معرفت شرط ہے، یا دوسرے لفظوں میں بدون معرفت اطاعت تحصیل حاصل اور عدم معرفت کے امام کی صورت میں حدیث نبوی "من مات و لم یعرف امام زمانہ فقد مات میتۃ الجاہلیہ" کا معاذ اللہ اطلاق (فافہم و تدبر)

ہمارا اسلامی سال ماہ محرم سے شروع ہوتا ہے۔ دنیا کا عام قاعدہ ہے کہ اپنے سال نو کو خوش آیند بنانے کی کوشش کیجاتی ہے۔ ہم نے مجلہ علمیہ البرہان بابت ربیع الاول ۱۳۶۳ھ میں "محرم الحرام اور اہل اسلام کا سال نو"

کا مضمون حوالۂ قلم کرنیکی سعادت حاصل کی تھی اور آیۂ شریفہ " یوم ندعوا کل اناس بامامھم " کو عنوان قرار دیا تھا۔
اور قرآن کریم سے دو قسم کے اماموں کا ذکر کیا تھا یعنی ایک جو بہشت میں لیجائے گا اور دوسرا دوزخ میں۔
معزز حضرات! بغیر ظرفی اتباع کوئی شخص بھی اپنے ہادی برحق سے دور کی نسبت بھی پیدا نہیں کر سکتا جسکے متعلق
کیا خوب کسی صاحب نے فارسی میں جناب امیر مومناں علیہ السلام کے ارشاد گرامی کو نظم بھی کر دیا ہے فھو ہذا۔

گر در یمنی با منی پیش منی　　　گر پیش منی بے منی در یمنی

ہم معزز برادران کو شعر ہذا کے الفاظ "با منی" اور "بے منی" کیطرف بطور خاص متوجہ کرتے ہوئے اپنے قلم کو روک لیتے ہیں
اور صاحبان دل مومن پر چھوڑتے ہیں کہ اپنے لمحات فرصت میں ان ہر دو الفاظ کی ہر درجہ اہمیت پر غور کر کے خود ضروری
نتیجہ نکال لیں۔

اپنے مذکورۂ بالا مضمون میں ہم نے حضرات علمائے کرام رضوان اللہ عنہم سے بفحوائے حدیث شریف " علماء امتی
کانبیاء بنی اسرائیل " ادباً عرض کیا تھا کہ یہ مقدس بزرگوار عوام الناس کو عملی کوچہ میں گامزن کرانے کے لئے سال نو کا بجٹ
یا موازنہ (لائحۂ عمل) مرتب فرما دیں تاکہ عوام اپنی ظرفی ذمہ داری سے واقف ہو کر اس سے عہدہ برآ ہو سکیں۔ مگر افسوس
کہ کسی بزرگ دین نے ہماری اس جائز اور مفید خلائق استدعا کو شرف قبولیت نہ بخشا۔ تاہم ہمنے سال نو کے لائحۂ عمل کی
چند مدات ذیل درج کرنیکی سعادت حاصل کی تھی۔

(۱) حق پر قائم رہنا (۲) مصیبت کے وقت صبر کرنا (۳) خدائے پاک کو قادر مطلق سمجھکر اُسی پر توکل کرنا۔
(۴) اقام الصلوٰۃ یعنی خود پابندی سے نماز پڑھنا اور دوسروں کو بھی اسکی ترغیب دینا۔ نماز کی حد درجہ اہمیت کا اندازہ
سید الشہداء علیہ السلام کی نماز خوف اور دم عصر کی نماز سے کر کے اُسکو حتی الوسع رجوع قلب سے ادا کر کے حدیث قدسی پر
امکانی حد تک عمل کرنا یا ابن آدم قم بین یدی کما یقوم عبد الذلیل بین یدی الملک الجلیل
و کن کانک ترانی فانی اراک (اے ابن آدم میرے سامنے ایسا کھڑا ہو جیسا ایک ذلیل بندہ جلیل بادشاہ
کے حضور میں کھڑا ہوتا ہے اور ایسا ہو جا کہ مجھے دیکھتا ہے پر تحقیق میں تجھکو دیکھتا ہوں) اللہ اللہ کیا قدر و منزلت ہے
اس قسم کی نماز کی کہ خدائے سبحانہٗ و تعالیٰ کی نظر رحمت نمازی کی طرف ہوتی ہے اور غالباً اسی قسم کی ادا شدہ نماز کو معراج
مومن کہا گیا ہے۔ اہل دل مسلم حضرات یقیناً اس حدیث قدسی پر وجد کرینگے نا لھم (۵) بیمار کی تیمارداری کرنا
(۶) اپنے نادار بھائیوں کی وقتی اعانت کر کے حدیث قدسی ذیل کے اتباع میں درگاہ احدیت سے اُس کی
نمایندگی کا معزز خطاب حاصل کرنا المال مالی والفقراء عیالی والاغنیاء وکلائی (مال میرا مال ہے
فقراء میرے عیال ہیں اور دولتمند اس دنیا میں میرے نمایندے یا گماشتے ہیں) اس حدیث قدسی سے "صفت
کرم داشتن" کا حقیقی مفہوم اور عالم اسباب کی علت غائی روز روشن کیطرح ظاہر ہو جاتی ہے۔

یہی وجہ تھی کہ جناب امیرالمومنین علیہ السلام اور ائمہ طاہرین علیہم السلام شبہائے تاریک میں روٹیوں کا پشتارہ اپنی پشت مبارک پر رکھکر مساکین کو جاکر کھلاتے تھے۔ اگر ہم لوگ بھی اپنی امکانی حد تک اپنے ہادیان طریقت کی تاسی کو اپنا خوشگوار فریضہ تصور کریں تو ہم بلا خوف رد کہہ سکتے ہیں کہ ہماری قوم میں کسی بھی نادار فرد کو بھوک یا کمی غذا کی شکایت نہ رہیگی اور تب ہی کہیں جاکر غربا قوم کے رونے کا انسداد بھی ہوگا۔ بات دراصل یہ ہے کہ اگر خدا ہمکو واقعی (نہ زبانی) اصدق الصادقین آپ ہی کی عطا کردہ توفیق سے مان کر عمل پیرا ہوں تو ہماری قوم سے مفلسی اور نکبت کا جو بے چارہ رونا ایک عرصہ سے رویا جا رہا ہے اسکا بفضلہ انسداد ہوکر رہیگا اور تب ہی ہم لوگ حقیقی معنوں میں (سر تسلیم خم کرنیوالا) کہلانیکے اصولاً و انصافاً مستحق ہو سکیں گے فافہم (٭) اکل حلال اور صدق مقال کا پابند ہونا۔ از روئے شریعت اکل حلال کے بغیر نماز جسکو ستون دین کہا گیا ہے جائز نہیں ہے۔

اسی طرح صدق مقال کا بھی سخت اور تاکیدی حکم ہے۔ ملاحظہ ہو آیت قرآنی سورۂ انعام واذا قلتم فاعدلوا ولو کان ذا قربیٰ (جب بات کہو تو درست کہو اگرچہ جسکے خلاف بات کہو وہ تمہارا عزیز قریب ہی کیوں نہو) اگر ہم لوگ قرآن کو بنظر تدبر و تفکر پڑھیں تو کوئی وجہ نہیں کہ کبھی بھی احکام خداوندی سے سرمو فرق کا خیال ہمارے گوشۂ دل میں پیدا ہو سکے۔

کہا جاتا ہے کہ الکذب اُمہات الخبائث۔ یعنی جھوٹ تمام برائیوں کی جڑ ہے مگر افسوس کہ بعض وقت جھوٹ کو جڑ سے کاٹنے کے بجائے اُسکو بار آور کرنیکی سعی نامشکور کے نہ صرف لوگ خود مرتکب ہوتے ہیں بلکہ مصالح قیمتی (جو سراسر منافی احکام خدا ہے) کے پیش نظر دوسروں کو بھی ترغیب دیتے ہیں۔

منقول ہے کہ رسول خدا کی خدمت میں ایک شخص جس میں چاروں شرعی عیوب تھے حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ مجھ سے ایک عیب چھڑا دیں آنحضرت نے فرمایا کہ جھوٹ بولنا چھوڑ دے۔ اس نے اسکا اقرار کیا اور جب اپنی عادت مستمرہ کے تحت وہ کسی ایک عیب کا مرتکب ہوا اور دوسرے کو شروع کیا تو اسکو لامحالہ اپنے قول کو نباہنے کے خیال سے پہلے عیب کی حقیقت کا اظہار کرنا پڑا جسپر لوگوں نے اسکو طعن کرنا شروع کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ دوسرے روز وہ دربار رسالت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلعم آپ نے تو میرے تمام عیوب مجھ سے چھڑا دیئے۔

پس حضرات امور دینیہ پر ٹھنڈے دل سے غور کرنیکی ضرورت ہے اگر انسان اسکی عادت ڈال لے تو وہ اپنی شرفیت کی لاج رکھتے ہوئے گناہائے کبیرہ سے تو بفضلہ حق الوسع بچا رہیگا۔ فافہم

ہم بلا خوف رد کہہ سکتے ہیں کہ اگر صدق مقال کی عادت ڈالی جائے اور کم کم دوسروں میں بھی اسکی روح پھونکی جائے تو پھر بجز خلوص (یعنی دل و زبان میں ہم آہنگی) کسی اور شئے کا ہم لوگوں میں جلوہ ہی نہ رہیگا

اور اسی وقت "مخلصین لہ الدین" کا ارشاد ربانی صادق آکر رہیگا اور بالآخر خود کو بیم و رجا کا عامل کرکے اپنے ایمان کو مکمل کرتا۔ بیم و رجا کا جو بہترین حل جناب امیر مومناں نے اپنی مناجات کے ایک شعر میں کیا ہے وہ بھی درج ذیل کیا جاتا ہے:۔

الٰہی لئن عذبتنی الف حجۃ فحبل رجائی منک لا یتقطع

بار الٰہا اگر تو مجھے ہزار سال عذاب کرے تو اسکے بعد بھی امید کی رسی میرے ہاتھ سے ٹوٹ نہیں سکتی۔

اللہ اللہ حجت خدا اور خدا کی معصوم ہستی اور ان سے اس قسم کے عجز کا اظہار قرآن میں ہے کہ قیامت کا ایک دن ہزار سال دنیا کے برابر ہوگا اس لحاظ سے تو قیامت کا ایک ہزار سال ہماری دنیا کے ......۳۶۵ چھتیس کرور پچاس لاکھ سال کے برابر ہوگا۔ پناہ بخدا غلامان حیدر کرار آنحضرت کے شعر بالا سے خود اپنی رستگاری کے لئے نتیجہ نکال سکتے ہیں۔ ہم تو اس ضمن میں ایک لفظ کہتے ہوئے لرزہ براندام ہو جاتے ہیں۔

چونکہ عنوان مضمون سبق از شہادت حسین ہے لہذا ہم بنظر استفادہ و عبرت اسی مظلوم نینوا کے آخر وقت کی حالت جسکو میر انیس علی اللہ مقامہ نے اپنے مرثیہ میں بیان کیا ہے اسکے چند بند بھی درج ذیل کئے دیتے ہیں۔

پہنچے ہوا جبیں سے کہ رتک تن امام | گھبرا گیا فرس تو یہ بولے امام
اے ذوالجناح ٹھہر کہ جانا ہے ایک گام | جانا قریب ہے سوئے دربار ذوالجلال
یہ فکر ہے کہ دیکھئے دیتا ہے کیا مآل | مرسل بھی تھرتھراتے ہیں اس بارگاہ میں
کیا نذر لے کے جاؤں جناب احد میں | اسکی راہ میں بیٹے فدا کئے تو کیا
ہاتھوں پہ اپنے لیکے اگر جاؤں سر تو کیا | ہاں ایک اس امید پہ دل مستقیم ہے

بندہ ہوں جس کا مالک غفور الرحیم ہے

کہاں ہیں غلامان و محبان حسین آئیں اور اپنے تین دن کے بھوکے پیاسے پسران و عزیزان و اصحاب با صفا مرد امام عالیمقام سے بیم و رجا کے مراحل کو ٹھنڈے دل سے سمجھکر ضروری سبق حاصل کرکے اپنے ایمان کو مکمل کریں۔

معزز بھائیو! موجودہ عیسائیت کسقدر متبدل صورت میں پیش کیجاتی ہے اور برٹے اسلام باپ۔ بیٹا اور روح القدس یعنی تثلیث صریحاً ناجائز ہے۔ پھر بھی اس ناجائز عقیدے کو فروغ دینے کے لئے اکثر ومشتر عیسائی حکومتیں تبلیغ پر اپنے اپنے مشن کے ذریعہ لاکھوں پونڈ سالانہ خرچ کر رہی ہیں۔ مگر انکو سچے مسیحی بنانے میں کامیابی نہ ہوئی جس کی تصدیق ایک بے لوث محقق عیسائی نے کی تھی۔

یہ شخص ایکمرتبہ استنبول میں اپنے ترکی ترجمان کے ساتھ ایک مجلس عزا میں شریک ہوا بعد ختم مجلس یہ

شخص مذکورہ بالا اعتراف کرتا ہے اور بیان دیتا ہے کہ برخلاف عیسائیوں کی ناکامیابی کے اہل اسلام کی مجلس عزا تو ایسی ہے کہ جسمیں لوگ بطیب خاطر شریک ہو کر مواعظ بیان شدہ سے نہ خود مستفید ہو کر اپنے ایمان کی تکمیل کر سکتے ہیں بلکہ دیگر مذاہب کے طالبان حق کو بھی دین اسلام کی حقانیت کیطرف مائل اور راغب کر سکتے ہیں

بات یہ ہے کہ حق ہر ذی فہم کی زبان پر جاری ہو کر رہتا ہے۔

یہ ہیں ہماری صداقت خیالات ایک غیر مذہب شخص کے۔ گھر والوں کے (اہل اسلام) خیالات بقول "ان الدین عند اللہ الاسلام" تو اصولاً بدرجہا زیادہ ارفع و اعلیٰ ہونے چاہئیں۔ اگر سامعین کو بطور خاص اصولاً اسلام کی خوبیوں سے جنہیں حسین نے محرم کے آخری دس روز میں کما حقہٗ عمل کر کے ہم سب کے لئے شمع ہدایت روشن کر دی تھی اپنی امکانی حد تک آگاہ کیا جاتا تو اس صورت میں جناب مبارک صاحب کو یہ ارشاد فرمانے کی ضرورت واقع ہوتی کہ حضرت تلوار سے ہلاکت کو ظلم سمجھتے ہیں جتنے فرائض کی عدم ادائیگی کو ظلم نہیں سمجھتے قومی و ملی اتحاد کے خیال نہیں کہ ظلم تصور نہیں کرتے لہٰذا مذہب بکھرتا ہے سیکڑوں بیوائیں سسکتی ہیں ہزاروں یتیم روتے ہیں جن کا علاج آپ گروہ کے پاس ہونا چاہئے۔

چنانچہ ہم نے بھی ایک لبنانی شخص کو عام ذاکرین یا روضہ خوان حضرات کے بیانات کے متعلق یہ کہتے ہوئے سنا تھا وہ بالائے منبر محض رونے رلانے کی مشق کر دیا کرتے ہیں۔ مطلب یہ کہ منبر پر صرف حسین علیہ السلام کی مظلومی کا ذکر کر کے سامعین کے رلانے ہی کو کافی سمجھ کر مجلس ختم کر دی۔

رونا ایک فطری امر ہے ہر شخص مظلوم سے جائز طور پر ہمدردی کرتا ہے اور پھر ایسی بزرگ و معصوم ہستی پر جس نے اپنے عالم میثاق کے عہد کو وفا کیا اور ہر طرح کی مصیبتوں کو برداشت کر کے اپنے نانا رسول خدا کے دین کو اپنے بیٹوں، اصحاب اور خود اپنی قربانی پیش کر کے نئے سر سے قائم کیا جس کا کیا خوب نقشہ کسی صاحب نے ذیل کے شعر میں کھینچا ہے۔

تباہی میں سفینہ آپ کا تھا امت جد کا ۔۔۔ یہ کشتی بحر خوں میں ڈوب کر غرقہ نکالی ہے

پس بحیثیت متبعین اسلام و غلامان حسین ہم پر بھی اصولاً لازم ہے کہ ہم لوگ بھی اپنی آنکھوں سے آنسو (جبکہ ہم در شہوار تک کہہ سکتے ہیں) بہانے کے علاوہ اسلامی عقائد پر اپنی امکانی حد تک عمل کر کے حقیقی معنوں میں حسینی گروہ کے معزز و مفتخر خطاب سے موسوم ہوں۔

یہ تو تب ہی ہو سکتا ہے کہ ہماری مجالس میں ذاکرین یا واعظین اسلامی عقائد کی خوبیاں اور ان پر حسین کا کما حقہٗ عمل بیان کریں اور آخر میں سامعین کی ظرفی حد تک ذمہ داریوں سے انکو بلا خوف رد آگاہ کریں۔ نہ صرف آگاہ ہی کریں بلکہ ذمہ دار حضرات یعنی علمائے کرام ہر جمعہ کو عملاً اپنے پیروان سے ان کی تعمیل بھی کرائیں۔

مگر موجودہ عدم تنظیم کی صورت میں یہ کسی قدر مشکل سا معلوم ہوتا ہے۔ کہتے ہیں اور سچ بھی ہے کہ

مشکلے نیست کہ آساں نہ شود          مرد باید کہ ہراساں نہ شود

اس مشکل کو آسان کرنیکا واحد طریقہ صرف تنظیم ہی ہو سکتی ہے بقولے واعتصموا بحبل اللہ جمیعا و لا تفرقوا اگر ہم لوگ آیۂ شریفہ کے اتباع میں منظم ہونیکا پختہ خیال اور مستحکم ارادہ کرلیں تو پھر خدائے رحمٰن بھی ہماری حالت بدل دیگا بقولے ان اللہ لا یغیر ما بقوم حتیٰ یغیروا ما بانفسھم آیۂ شریفہ کے مفہوم کو کیا خوب کسی نے نظم بھی کر دیا ہے ؎

خدا نے آجتک اُس قوم کی حالت نہیں بدلی          نہ ہو جس کو خیال آپ اپنی حالت کے بدلنے کا

اہل اسلام میں فی زماننا صرف تین فرقہ جات ذیل منظم اور اپنے امیر جماعت کے حکم کی سرمو انحراف کی سعی نامشکور کو اپنے گوشۂ دل میں لانیکی جسارت نہیں کرتے اور یہی جوہر شریف (تعمیل ارشاد امیر جماعت) ان حضرات کے ملی اتفاق واتحاد کا ذمہ دار ہے۔

(۱) معزز فرقۂ بوہرہ۔ زیر قیادت تقدس مآب جناب مولانا سید طاہر سیف الدین صاحب

(۲) فرقۂ قادیان (۳) اسلامی جماعت۔ زیر قیادت ابو الاعلیٰ صاحب مودودی۔

نمبر ا و ۲ سے تو تمام حضرات واقف ہیں، البتہ نمبر ۳ چند سال کی قائم شدہ ہے۔ اس جماعت کی روداد اجلاس منعقدہ بتاریخ ۱۹ ر ۲۰ ر ۲۱ ر اپریل ۱۹۴۵ء اسوقت ہمارے پیش نظر ہے۔ ارکان کی تعداد ۷۵۰ تک پہنچ چکی ہے اور مرکز (جمالپور۔ پٹھان کوٹ پنجاب) کی جانب سے ہندوستان کے مختلف صوبجات میں ذیلی جماعتیں بھی قائم کی گئیں ہیں چنانچہ ان تمام جماعتوں کی کارگذاری اور تبلیغ کی رپورٹیں اسلامی جماعت کے جلسہ میں پیش ہوئیں اور امیر جماعت ابو الاعلیٰ صاحب مودودی نے ان پر تبصرہ کرتے ہوئے بغرض اصلاح ہدایات بھی دی ہیں، ہر صاحب نصاب رکن بیت المال میں نصاب دیتا ہے اور اگر کوئی رکن مقاصد اسلامی جماعت سے ذرا سا بھی انحراف کرے تو اُسے فوراً خارج کیا جاتا ہے۔ تنظیم کی حد تک تو ہم اسلامی جماعت کی قدر کرنے پر مجبور ہیں۔

تنظیم کے فوائد اظہر من الشمس اور ہمارے خیال میں اسوقت تک احکام دین پر کما حقہ جو عمل نہ ہو کر ہماری قوم کی فلاح دارین کی ترقیات میں مانع و مزاحم ہو رہا ہے اسکی فوری اصلاح کی تڑپ بھی قوم میں پیدا ہوچکی ہے ایسی صورت میں حضرات علمائے کرام بقول علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل اور اکابر قوم کا بحیثیت نمائندہ خدا بموجب حدیث قدسی المال مالی الخ مندرجہ بالا یہ خوشگوار فریضہ ہو جاتا ہے کہ باہمی مشاورت کے بعد قوم کے لئے ایک امیر جماعت منتخب کریں۔ (۵ امیر جماعت وہ شخص عادل تھا جسکے پیچھے آپکو مجتہدین نے اپنی طرف سے نماز پڑھنے کا حکم دیا آپ کی دینی نگرانی بس اُسی کے اختیار میں تھی مگر آپ نے غور کیا کہ مسجد میں

کتنے لوگ اسکے پاس نماز پڑھنے گئے اگر آج آپ پانچ وقت جماعت میں شرکت کریں تو یقینا امام آپ کو بہت کچھ برُے راستوں سے ہٹا سکتا ہے اور احکام الٰہی بیان کر سکتا ہے مگر اسوقت تو حال یہ ہے کہ سیاتی زمان علی امتی یفرون من العلماء کما یفر الغنم عن الذئب وہ وقت آگیا کہ لوگ اہل علم سے بھاگتے ہیں جیسے بھیڑیے سے بکریاں یہ شخص مشاورت سے ہرگز نہیں معزز رہے گا بلکہ صفت عدالت سے۔ (الواعظ)

برخلاف دیگر فرقہ جات اسلام چونکہ ہمارے فرقہ میں از ابتداء ائمہ جناب امیر المومنین علیہ السلام تا جناب امام حسن عسکری علیہ السلام کسی اصول دین یا شرعی امور میں بجز یک رنگی کسی قسم کے افتراق یا اختلاف کا شائبہ نہیں ہے لہذا ہمارے امیر جماعت کے ارشادات کی جو اصولا اقوال و اعمال ائمہ کے بعینہ تابع ہونگے تعمیل بھی ہر فرد قوم پر واجب عینی ہو گی۔ اگر خوش بختی سے شیعہ قوم میں امیر جماعت کا قیام عمل میں آجائے تو پھر انکی جانب سے ہر صوبہ میں ایک ایک عامل مقرر کیا جائے جو اپنے فرقہ کے حضرات سے ہر امر شرعی کی تعمیل کرا کے ابتدا حسن کارکردگی کی رپورٹ امیر جماعت کی خدمت میں پیش کرینگے علاوہ نماز روزہ کی پابندی کرانے کے عامل صاحب کا حسب دستور العمل مرتبہ مرکزی جماعت فرض ہو گا امور ذیل کی بھی پابندی اپنی قوم کے حضرات سے کرائیں۔

(۱) ہر صاحب نصاب سے سالانہ زکوٰۃ وصول کریں۔
(۲) شادی بیاہ کی تقاریب پر حتی الوسع کم خرچ کرائیں۔
(۳) مہر کی رقم دولہا کی حیثیت کے مطابق تعین کرائیں
(۴) محرم کی مجالس میں حتی الوسع اسلام کی خوبیاں بیان کر کے حسینؑ کے ظرفی حد تک ہر فرد قوم سے تعمیل کرائیں۔
(۵) مقامی حضرات میں ہر وقت اتفاق و اتحاد کی روح پھونکی جائے اور بالآخر ایسے تمام امور شرعیہ کی جو قوم کی فلاح دارین میں ممد و معاون ہوں انکو بلاخوف لومۃ لائم باتباع آیہ شریفہ و اذا قلتم فاعدلوا ولو کان ذا قربیٰ بیان کر کے اُن پر قوم کے حضرات کو عامل بنائیں۔

ممکن ہے کہ کوئی صاحب یہ ارشاد فرمائیں کہ کجا محرم پر مضمون اور کجا مفصلہ بالا تحریک مگر میرے معزز دوستو ہم بلاخوف رد عرض کرینگے کہ برخلاف تمام مذاہب عالم کے اسلام ہی ایک مذہب ہے کہ جس میں رہبانیت ناجائز ہے اور ہر مسلم کو حکم ہے کہ دین و دنیا کے کام مادام الحیات کرتا رہے اور جسقدر انسان سعی کرے گا اس کو اسی قدر ملے گا۔

پس معلوم ہوا کہ ہم لوگ تو صرف کام اور کام کے لئے خلق کئے گئے ہیں مگر کام کام میں فرق ہوتا ہے۔ کام وہی حقیقی معنوں میں کام کہا جا سکتا ہے جو انسان کی فلاح دارین کا باعث ہو اور بغیر کسی امیر جماعت کے

کوئی کام یکجہتی سے ہو نہیں سکتا لہذا تنظیم قومی کی ضرورت اگر خوش قسمتی سے ہماری تحریک قیام مہر جماعت قوم کی فرض شناسی اور حق توجہ سے رو براہ ہو جائے تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ صرف تنظیمی زکاۃ میں ہر سال ۵ کرور کی خطیر رقم وصول ہو کر قوم کے ہر مفید کام میں کام آ سکے گی۔

ہم نے زکوٰۃ پر رسالہ البرہان ماہ جون جولائی ۱۹۴۲ء میں کسی قدر شرح و بسط سے ایک مضمون حوالہ قلم کیا تھا۔ اگر کوئی صاحب چاہیں تو اسکو رسالجات مذکورہ بالا میں ملاحظہ فرما کر ۵ کروڑ سالانہ کی وصولی کی تفصیل معلوم کر سکتے ہیں

اسقدر رقم کی وصولی کے بعد قوم کو سرمایہ کے لئے جو آئے دن اپیلوں کی ضرورت لاحق رہتی ہے اُن سے قوم ایک حد تک انشاء اللہ بے نیاز ہو سکے گی۔ آخر میں ہم اپنے معزز برادران ایمانی سے اس رشتۂ اخوت کے پیش نظر جو ابتدائے عالم ذر میں قائم ہوا اور پھر اس مادی دنیا میں بوجہ شرف غلامی اہلبیتؑ اس میں مزید پختگی ہوئی ادبا عرض کرینگے کہ آپ کے مولا و آقا جناب سید الشہداء علیہ آلاف التحیۃ والثناء کی ذات ستودہ صفات تو ایسی ہے کہ جسکو اقوام عالم انسانیت ساز اور محسن انسانیت کے خطابات سے یاد کرتی ہیں۔ چونکہ ہمارے عقائد سے ہملوگوں پر امام کی اطاعت بحکم خدا واجب کیگئی ہے۔

رسول اعلیٰ سے ارشاد فرماتے ہیں کہ تمہارے شیعہ فائز دارین ہونگے یعنی اپنی دلی مرادیں پائینگے۔ کمآ آیات قرآنی اور اقوال ائمہ سے پایا جاتا ہے کہ بدون ظرفی اتباع ہادیان طریقت دوسری دنیا جسکو دوام ہی دوام ہوگا میں دلی مرادوں کا پانا کسی قدر مشکل سا نظر آتا ہے۔ لہذا ہم تمام کو محض اپنی ہی فلاح دارین کے خیال سے حسینؑ کی شہادت سے سبق حاصل کر کے اور تمام سال اسکو رٹ کر اپنی تجارت کو ایسا بنانا کہ جسپر لن تبور کا اطلاق ہو سکے ہمارا نہایت خوشگوار فریضہ ہونا چاہئے

ضرورت صرف ٹھنڈے دل سے اپنی اہم ذمہ داریوں کو سمجھنے اور پھر اُن سے عہدہ برآ ہونیکی ہے اور بس اسکے بعد یقیناً خدا غفور الرحیم ہے۔ وہ ہمیں بطفیل شہید راہ خدا یعنی جناب امام حسین علیہ السلام ہر دو جہان میں فائز المرام کر کے رہیگا۔ فھو المراد واللہ المستعان۔

---

**آسمان و زمین کا رونا** انس بن مالک کی روایت ہے کہ ساتوں آسمان اور انمیں جو جو آباد ہیں اور ساتوں زمینیں اور اُن میں جتنی آبادی جہاں جہاں بھی ہے روتے ہیں اسوقت جب کوئی معزز ذلیل کر دیا جاتا ہے اور مالدار فقیر ہو جاتا ہے۔ (فردوس الاخبار دیلمی ص ۴۳ کتبخانہ آصفیہ قلمی)

اگر گریہ کا یہی معیار ہے تو کربلا میں جب امام حسینؑ کی مسلمانوں کے ہاتھ سے بے عزتی ہوئی اُسوقت آسمان و زمین کو رونا چاہئے السلام علی من ھتکت حرمتہ سلام خدا ہو اُس محترم شہید پر جسکی ہتک حرمتی کی گئی۔

# امام کی آمد میدان جنگ میں

لکھنؤ کے مشہور مرثیہ گو جناب سید سرفراز حسین صاحب خبیر لکھنوی کے مصنفہ مرثیہ سے چند بند

یہ رن میں غل ہے شہ مشرقین آتے ہیں　　کہ فتح جنگ کو شاہ حسین آتے ہیں
فرس اُڑائے بصد زیب و زین آتے ہیں　　قیامت آتی ہے لڑنے حسین آتے ہیں

نیاز و عجز سے تسلیم کو اُٹھی ہے زمیں
غبار اُٹھا ہے کہ تعظیم کو اُٹھی ہے زمیں

نہیب آمدِ سلطانِ انس و جن و ملک　　یہ ہے کہ ابر میں پنہاں ہے برق کی چمک
نہاں ہے سینہ میں دل ورد لعین و لگی دھڑک　　جگر میں زخم تو زخم جگر میں خوں کی جھلک

سخن زباں میں سخن میں نہاں روانی ہے
لہو کہاں ہے رگوں میں نسوت پانی ہے

ہے زرد چہرۂ خورشید خوف کے مارے　　بجھے بجھے سے ہیں ذرّے زمین پر سارے
عدوئے شاہ کشاکش میں پڑ کے جی ہارے　　جگر پہ چلتے ہیں خوف و ہراس کے آرے

گرے ہیں ہاتھ سے حربے کلائی جھول گئی
کہ اُلٹی چلنے لگی نبض چال بھول گئی

کمر سے تیغ گری ہاتھ سے سنان گری　　زمیں پہ فوج ستمگار بے تکان گری
خدنگ ترکشوں سے دوش سے کمان گری　　نگاہ فوج سے خود اپنی آن بان گری

نقاب شاہ نے اُلٹی تو ہوش جانے لگے
فروغ چہرۂ پر نور سے غش آنے لگے

کہاں ہیں حضرت موسیٰ یہ نور دیکھ تو لیں　　جمالِ پاکِ رُخِ رشکِ طور دیکھ تو لیں
زمیں پہ جلوۂ حق کا ظہور دیکھ تو لیں　　خدا کی شان کا رن میں ظہور دیکھ تو لیں

ہوئی تجلیٔ قدرت یہ اور نور نہیں
شعاع مہر امامت ہے برق طور نہیں

ہے سر پہ سایۂ عمامہ سحاب نبیؐ　　وہ دل کہ جسمیں عوض خون کے ہو زور علیؑ
دہن وہ جسمیں زبان رسولؐ پاک کی ہی　　جگر وہ فرد کہ مہریں ہیں جسپہ داغوں کی

کمر کو باندھے ہوئے فاطمہؑ کی چادر سے
جھکی ہوئی ہے جو بارِ غمِ برادر سے

# ذبحِ عظیم

نتیجۂ فکر عالیجناب حامئ اہلبیت مرزا باقر علی صاحب نقی بی اے منشی فاضل لاہور

اے شہیدِ وادئ غربت امامِ حق شناس — ہے ترے نقشِ کفِ پا پر شریعت کی اساس
کیا کرے کوئی ادا تیری مروت کا سپاس — خون سے اپنے بجھا دی خونخوار پیاسوں کی پیاس
صبر میں ہے کون جو ہمسر مقابل ہو ترا
وہ جگر کس کا ہو تجھ سا اور کہاں دل ہو ترا

خون تیرا آبروئے چہرۂ حسنِ عمل — خاک کا تیری ہر اک ذرہ ہے کعبہ کا بدل
گر نہ تو اسلام کی کرتا حمایت برمحل — مٹ چکا تھا دہر سے دینِ خدائے لم یزل
تیری کوشش نے تعارف پھر ہوا اسلام سے
آشنا بندے ہوئے اللہ کے پیغام سے

تیرا ہر اک سانس ایوانِ شریعت کا ستوں — تیرا ہر نقشِ قدم حق کی طرف ہے رہنموں
تجھ سے ٹوٹا ایک بیک کفر و ضلالت کا فسوں — فکرِ انساں سے کئے سب محو اخلاقِ زبوں
تو نے فرمانِ خدا کی یاں تلک تعمیل کی
دے کے سر انسانیت کی سربسر تکمیل کی

پیکرِ بسمل ترا وہ اک سراپا انقلاب — دینِ حق کا جس کی ہر کروٹ میں پہلوئے شباب
تیری عریانی سے آئینِ رذالت بے نقاب — گھونٹ دی فاسق کو تیرا رشتۂ شہ رگ طناب
سامنے قاتل کے جو دل رکھ دیا سر رکھ دیا
ایک پل میں کفر کا تختہ الٹ کر رکھ دیا

دہر میں انساں وہ کیا جو رنج سے خوگر نہیں — سل وہ سینہ جانئے جس میں دل مضطر نہیں
چشم وہ کیا جو غمِ سبطِ نبیؐ میں تر نہیں — ہاتھ ہی وہ کیا جو وقفِ ماتمِ سرور نہیں
سرِ توحیدِ خدا افسر ہے غمِ شبیر کا
دیکھئے عنواں قرآں ہے الم شبیر کا

# کربلا کا خونیں منظر

از ایم اے اکمل صاحب منشی کامل شاہجہانپوری مدرس اعلیٰ مدرسہ نورانیہ راجکوٹ قوم بوہرہ

آج کیوں گلشن عالم میں اداسی چھائی ہوئی ہے، آج کیوں گلبن دہر کی ہر کلی مرجھائی ہوئی ہے باغبان دامن سے منھ ڈھانپے ہوئے کیوں رو رہا ہے غنچوں میں شور جامہ دری کیوں ہے نسیم سحری کے دامن سے کیوں خون کی بو آرہی ہے۔ آج کیوں طبیعت خود بخود مرجھائی ہوئی ہے۔ میرا دامن تصور انہیں خیالات [illegible] تفکرات میں الجھا ہوا تھا کہ یکایک دیکھتا ہوں کہ کسی طرف سے ھذا یوم عاشورا، ھذا یوم عاشورا کی صدائے جانگداز میرے کانوں میں آرہی ہے مجھے خواب غفلت سے جگا رہی ہے میرا تخیل مجھے دشت نینوا کی طرف لیجا رہا ہے۔ کربلا کا خونیں منظر آنکھوں کے سامنے نظر آرہا ہے۔ اولاد فاطمہؑ پر سیاہ شام کی بدلی چھائی ہوئی ہے (القارعۃ ما القارعۃ) کی گھڑی نزدیک آگئی ہے۔ گلشن ہادی پامال ہوچکا ہے نونہالان مرتضیٰ کا باغیوں سے برا حال ہوچکا ہے اٹھارہ برس کا کڑیل جوان عالم بقا سے رشتۂ الفت جوڑ رہا ہے کہیں ششماہہ بے زبان تیر سہ پہلو کھائے ہوئے دم توڑ رہا ہے کہیں کسی کے کٹے ہوئے بازو خون میں ڈوبے ہوئے نظر آرہے ہیں۔ کہیں کسی کی لاش پر گھوڑے دوڑائے جارہے ہیں۔ ریاض فاطمہؑ کے پھول اک تپتے صحرا میں بکھرے پڑے ہیں۔ خاک آلود عبا۔ گلگوں قبا۔ تشنہ دہن۔ یکہ و تنہا۔ امام [illegible] میدان میں سر جھکائے ہوئے ایک طرف کھڑے ہیں۔ آپ کے جسم مطہر سے خون کے چشمے ابل رہے ہیں۔ کہیں تیر کہیں شمشیر کہیں نیزے، خنجر دار حلق ہے ہیں تمام بدن مبارک سے خون بہہ رہا ہے [illegible] کی صورت نگاہوں میں پھر رہی ہے۔

اِقْتَرَبَ السَّاعَۃ کی ساعت قریب ہے اب کوئی دم کا حسینؑ غریب مہمان ہے۔

کیا یہ وہی حسینؑ غریب ہے جسکو رسول الثقلین اپنے دوش مبارک پہ چڑھاتے تھے اور زبان مبارک سے (نعم الجمل جملکما ونعم العدلان انتما) کیا تھا، اچھا سوار ہو تم اونٹ بنتے ہیں فرماتے ہیں۔ کیا یہ وہی حسین ہے جسے نبی الحرمین اپنی زبان مطہر چوساتے تھے کیا یہ وہی حسینؑ ہے جسکے متعلق یہ بیت مشہور ہے

چاکی پیسے دکھ سے جاگی سگری رین　　　کن کن دکھ سے فاطمہؑ پالو لال حسین

یہ وہی حسینؑ ہے جس نے ؎

سر داد نداد دست در دست یزید　　　حقا کہ بنائے لا الہ است حسین

کی بنیاد ڈالی ہے۔ ہاں یہ وہی حسینؑ ہے جس نے بقول انیس ؎

تباہی میں سفینہ آج کا تھا امت جد کا ۔۔۔ یہ کشتی بحرِ خوں میں ڈوب کر شہ نے نکالی ہو

کیا تاریخ عالم بجز معرکۂ کربلا کوئی اور ایسا خونی نظارہ پیش کر سکتی ہے یا اگر از حضرت آدمؑ تا ایں دم کوئی سرکار ایسی ملتی ہو تو بتاؤ۔ اگر کسی گھر سے دوپہر تک اٹھارہ جنازے نکلے ہوں تو دکھاؤ۔ جیسا کہ شاعر کہتا ہے ؎

بیٹوں سے چھٹا باپ تو اور باپ پدر سے ۔۔۔ اٹھارہ جنازے نہیں نکلے کسی گھر سے

اگر کسی مرسل نے اپنی امت کی خاطر اپنا گھر لٹایا ہو تو کہو۔ اگر کسی نبی کا دودھ پیتا ہوا بچہ تیر کا نشانہ ہوا ہو تو بتاؤ۔ نہیں نہیں ہرگز نہیں یہ تو حوصلہ تھا حسینؑ کا نہ تو دیدہ ہے نہ شنیدہ ہے بیشک یہ وہی حسینؑ ہے جس نے روزِ عاشورا اپنی عزت میں دینا گوارا نہیں کی بلکہ اپنی اور اپنے اقارب کی جان کے ساتھ اپنے خیام کی تاراجی آتش زدگی۔ اپنے اہلِ حرم کی تباہی حتیٰ کہ اسیری بھی گوارا کی آپ نے بخوشی منظور کر لیا کہ عابد بیمار مہار شتر کھینچتا ہوا طوق و سلاسل میں اسیر۔ ہر ایک قدم مجرم کی تصویر بنا بحر عرب بیابانوں کو طے کرتا ہوا برہنہ پا شام تک جائے۔ لیکن امت پر آنچ نہ آنے پائے بیشک ؎

حسینؑ جانِ گرامی فدائے امت کرد ۔۔۔ روا ست امت اگر جاں کند فدائے حسینؑ

اے قبلۂ عالم کے ماننے والو اے کعبۂ دین کے عزادارو!! اے امام حسینؑ کے غمخوارو!!! حسینؑ کربلا میں بلائے گئے تین دن بھوک اور پیاس کی شدت برداشت کی۔ عاشور کے روز تمہارے نبیؐ کی عترت کا گھر مصیبت کے گرداب میں پھنس گیا۔ عاشور کے روز محمد مصطفےٰ کا ہرا بھرا باغ مرجھا گیا۔ عاشور کے دن امام حسینؑ پر تلوار چلائی گئی آپکے سر مبارک کو بدن اطہر سے جدا کیا گیا ؎

کیا رن میں ہوا آج بُری چلتی ہے لوگو ۔۔۔ پردیسی مسافر پہ چھُری چلتی ہے لوگو

عاشور کے دن تیر و سناں کے پھل کھا کر اپنے نانا کی خدمت میں پہونچے۔ دشمنوں نے آپ کے اصحاب آپ کے اعزا اور آپ کے فرزندوں کو قتل کر دیا انہیں گلزار حسینی ویران ہو گیا۔ عاشورا کے دن وہ گرم ہوا چلی کہ رسول اللہ کے نوشگفتہ اور شاداب پھول مرجھا گئے۔ عاشور کی صبح کو گلشن محمدی سرسبز تھا لیکن ابھی شام نہ ہونے پائی تھی کہ تمام باغ نبوی کے پھول مرجھا گئے۔ نونہال گلشن نوجوان مولانا علی اکبرؑ رسول اکرم کے ہم شبیہ تھے۔ سناں کا پھل کھا کر راہی جنت ہوئے۔ گلِ نوشگفتہ باغِ حسینؑ علی اصغرؑ تیر کا پھل کھا کر اپنے پدر بزرگوار کی آغوش میں آرام فرما گئے شدت سے خون جاری ہو گیا۔ امام حسینؑ نے اپنے جگر گوشہ کے خون ناحق کو چلو میں لیکر آسمان کیطرف پھینکا اور زمین کیطرف خیال کیا لیکن دونوں طرف سے کچھ جواب نہ ملا اور پھر چلو میں لیکر اپنے روئے مبارک پر مل لیا اور یہ فرمایا ؎

انکار آسماں کو ہے راضی زمیں نہیں ۔۔۔ اصغرؑ تمہارے خوں کا ٹھکانا کہیں نہیں

آہ آہ اور وہ گلشن احمدی کا گل تر۔ باغ علی کا تازہ پھول مرجھا گیا۔ اے جادۂ حق پر چلنے والو اے حسین کی غلامی کا دم بھرنے والو سوچو کہ حسین نے محض ہماری شفاعت کے لئے صرف ہماری ہدایت کے لئے تین دن بھوک و پیاس کی شدت برداشت کی اپنے اعزا و رفقا کے ساتھ اپنا سر کٹوا دیا اپنا گھر لٹوا دیا اپنے خیموں کی آتشزدگی اپنے اہلبیت کی خانہ بربادی گوارا کی۔ یزیدیوں نے آپکو قتل کر کے زمین نینوا پر پورا پورا اخونی منظر کیا اس بیکس و مظلوم کے لئے ہمکو کیا کرنا چاہیئے۔ آؤ ہم عاشورا کے دن شہید ہونیوالے نفس مطمئنہ کی یادگار قائم کریں حسینؑ کی غربت پر حسینؑ کی مصیبت پر حسینؑ کی مظلومی پر حسینؑ کی بیکسی پر حسینؑ کی معصومی پر حسینؑ کی بھوک پیاس پر روئیں رولائیں ہر شہر میں ہر قریہ میں ہر محلہ میں ہر گھر میں مجلس عزا رچائیں بلکہ ہر دل کو ماتمکدۂ حسینؑ بنائیں جو حسینؑ کے غم میں روئیگا یا رولائیگا یا رونیوالے کی شکل بنائیگا اُسکے لئے جنت واجب ہے اس قول رسالت مآب کو عملی جامہ پہنائیں۔

تصویر کربلائی تو کھینچی دماغ ما ۔۔۔ رہ مبتلائے حسینؑ نا ماتم نا داغ ما

اس قول صادق کا نقش دل پر جمائیں۔ اس سے مادی دنیا میں ہمارے آئینۂ اخلاق پر جلا ہوگی ہماری روحانیت رسا ہوگی ہم مکارم اخلاق کی تفسیر اور فضائل انسان کی تصویر بن جائینگے اسکے بعد دوسری دنیا میں یعنی روحانی عالم میں لوائے حمد کا سایہ ہمارے سر پر ہوگا اہلبیتؑ ہمارے شفیع ہونگے خوف محشر ہمارے دل سے دور ہوگا پل صراط سے باآسانی ہمارا مرور دگذر ہوگا بہشت کے دریچے ہمارے لئے کھل جائینگے قدسی ہمارا خیر مقدم کرینگے رضوان ہمیں طبتم فادخلوھا خالدین کا مژدہ سنائینگے۔ راضیۃ مرضیۃ کا پروانہ ہمارے ہاتھ میں ہوگا ابدی عیش و مسرت کا لشکر ہمارے ساتھ ہوگا، ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد ربّ ھب لی والحقنی بالصالحین۔

---

**حاضری** جب حضرت جعفر طیار کا انتقال ہوا تو پیغمبر خدا صلعم نے حکم دیا کہ جعفر کے عیال کے لئے کھانا بھیجو۔ (مشکوٰۃ المصابیح مطبوعہ بمبئی ۱۲۷۱ھ ص) اگر رسولؐ کا اسوۂ حسنہ مسلمانوں کے لئے قابل عمل ہے تو امام حسینؑ کی حاضری پر ہمارے سامنے نبوی سیرت ایک مستقل دلیل ہے

اڈیٹر

**پیغمبر کے آنسو** جب ابراہیم کا انتقال ہوا تو حضرت رسولؐ کا یہ عالم تھا فجعلت عینا رسول اللہ تذرفان قال ان العین تدمع والقلب یحزن (ص۹۵ مشکوٰۃ المصابیح) آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا رہے تھے اور فرماتے تھے کہ آنکھ روتی ہے اور دل دکھتا ہے۔

اڈیٹر

# بارگاہ مظلوم کربلا میں سنّی اہل قلم کے تاثرات

## شہادت امام علیہ السلام

از جناب مولوی محمد بشیر صاحب کچھلوی

یہ قاعدہ ہے کہ انسان جس قدر بلند مرتبہ کا مالک ہوتا ہے اسی قدر اسپر ذمہ داریوں کا بوجھ اور اسی قدر اس کا بڑا کڑا امتحان ہوتا ہے دیکھئیے ایک لڑکا جو دوسرے کلاس کا متعلم ہے اس کا کورس سہل و آسان ہے اور جو دسویں کا سٹوڈنٹ ہے اس کا کورس مشکل و دشوار ہے۔ اور جو پھر اس سے بھی اوپر بی اے یا ایم اے کا سٹوڈنٹ ہے۔ اس کا کورس اور بھی زیادہ مشکل اور دشوار تر ہے اور پھر بی اے یا ایم اے کا امتحان دینے والا لڑکا ہر وقت اپنے کورس کے یاد کرنے میں لگا رہتا ہے اور اس کا یہ حال ہوتا ہے کہ ہر وقت پڑھائی میں مشغول ہو اسے نہ کھانے کی فکر نہ پینے کا خیال اور نہ رات کو سوتا ہے اپنے امتحان کی فکر میں ماحول سے بے نیاز اور محنت میں جانباز بنجاتا ہے۔

اسی طرح بارگاہ ایزدی کے مقبول و مقرب حضرات بھی مختلف مدارج رکھتے ہیں۔ اور ان مقبولانِ الٰہی کے بھی حسب مراتب امتحان مقرر فرمائے گئے۔ حضرت آدم علیہ السلام آزمائے گئے حضرت نوح علیہ السلام کا امتحان لیا گیا حضرت یعقوب و یوسف علیہما السلام آزمائے گئے۔ حضرت خلیل اللہ علیہ السلام آگ میں ڈالے گئے اور پھر سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو جو سب سے بڑے اور بڑے رتبہ کے مالک ہیں سب سے زیادہ مشکلات و مصائب و آلام کا سامنا ہوا اور یہ سارے نفوس قدسیہ علیہم السلام اپنے اپنے امتحانوں میں کامیاب رہے

اسی دستور کے مطابق حضرت امام حسین علیہ السلام کا بھی امتحان لیا گیا اور امتحان گاہ کے لئے میدان کربلا کا انتخاب ہوا اور اس مقدس ہستی نواسۂ رسول نور دیدۂ بتول نے انتہائی ذوق و شوق سے امتحان دیا اور کامیابی حاصل فرمائی۔

حضرت امام عالیمقام نے میدان کربلا میں جس اطمینان سے اپنے اعزا و احباب اور اپنے جگر گوشے راہ خدا میں نچھاور کر دیئے اور پھر جس فدایانہ والہانہ انداز سے اپنی جان عزیز بھی اپنے مولا کے سپرد اسی کے نام کے خاطر کر دی اس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت امام اپنے محبوب ازلی کے نشۂ محبت میں ایسے مخمور و سرشار تھے کہ آپ نے اپنے محبوب کے وصال و دیدار کی مسرت و محویت میں سب کچھ لٹا دیا اور احساس نہ فرمایا۔

دیکھیئے کسی شخص کا ایک دوست جو مدتوں کے بعد اپنے دوست کو دیدار سے مشرف کر کے اپنی

آغوش میں لیکر خوب بھینچے تو اس کے بزور دبانے سے اگر چھاتی کی ہڈیاں ٹوٹنے بھی لگیں تو دوست اس تکلیف میں راحت پائے گا اور اس تکلیف کو تکلیف نہ سمجھے گا بلکہ دوست سے الگ ہونیکو اسکا دل ہی نہ چاہے گا۔ بلا تشبیہ حضرت امام عالیمقام علیہ السلام کو میدان کربلا میں بلاکر محبوب ازلی پروردگاری نے اپنے دوست و محب حضرت امام کو اپنی آغوش رحمت میں لے لیا اور حضرت امام نے اس آغوش رحمت میں پہونچکر اپنے جگر گوشوں کے ٹکڑوں کے الگ ہوجانے کی بھی پرواہ نہ فرمائی اور اپنا سب کچھ نام محبوب پر نثار کر دیا۔

اہل ظاہر کی نظر میں تو حضرت امام علیہ السلام بے کس و بے یار اور مظلومانہ طور پر میدان کربلا میں شہید کر دیے گئے اور باطل والے کامیاب ہوئے مگر اہل نظر کے لئے ایک ایسا مقام امتحان و عشق تھا جسکے لئے حضرت امام کا انتخاب فرمایا گیا اور حضرت نے اس مقام عشق میں ایسی ثابت قدمی دکھائی کہ آجتک ہر صاحب ایمان کا سر آپکے اس کارنمایاں کے آگے فرط عقیدت سے جھک جاتا ہے اور ہر صاحب درد دل کی زبان سے صدائے مرحبا و آفرین نکلتی ہے۔ اور بے ساختہ کہنا پڑتا ہے کہ این کار از تو آید و مرداں چنیں کنند

حضرت امام علیہ السلام نے اپنے جسم اقدس کو خون شہادت سے رنگین فرما کر امت مرحومہ کو یہ سبق دیا ہے کہ اگر خدا کے سامنے سرخرو ہونا ہے تو رضائے حق کی خاطر اپنے جملہ تعلقات کو پس پشت ڈالکر خدا کے لئے تیار ہوجاؤ اور اپنے عمل پیہم و سعی کامل سے طاغوتی طاقتوں اور شیطانی ارادوں کے سامنے مردانہ وار ڈٹ جاؤ۔ اور حضرت نے ہمیں یہ سکھایا ہے کہ بغیر محنت و عمل کے حصول مقصد مشکل و دشوار ہے ہر وہ شخص جو اللہ و رسول پر ایمان لایا ہے وہ عملی میدان میں بھی قدم رکھے اور اپنے ناموس و وقار اولاد و احباب کی محبتوں کو پس پشت ڈالکر اپنی جان بھی ہتھیلی پر رکھکر اعلاء کلمۃ الحق کے لئے ہر طاغوتی و شیطانی طاقت کا مقابلہ کرے اور اس کوشش میں سب کچھ کھونا بھی پڑے تو کھو دیا جائے کہ اس مقدس کوشش میں سب کچھ کھوکر بھی کچھ نہ کھویا جائے گا۔

حضرت امام علیہ السلام کی یہ بے نظیر قربانی ہمارے لئے درس عبرت ہے ہمیں اس سے یہ سبق لینا چاہئے کہ مسلمان دنیا میں طاغوتی طاقتوں اور شیطانی ارادوں کو ملیا میٹ کرنے کے لئے آیا ہے مسلمان خدا کا سپاہی ہے یہ باغیان ایزدی کا دشمن ہے اسے میدان عمل میں ہر بندۂ شیطان سے لڑنا ہے ہاتھ سے زبان سے اور دل سے اسلام کا سپاہی جہاں خرابیاں پائے گا وہیں انکو مٹانے کے لئے ڈٹ جائے گا۔ موجودہ پر آزاد دور کی منافقانہ روش جس کا نام ابنائے زمانہ نے "پالیسی" رکھا ہے۔ کہ کوئی کچھ کرے خدا کو گالیاں دے رسول کو برا کہے کسی سے کچھ مت کہو ہمیں بے دینی اور بے غیرتی کو امام علیہ السلام نے مٹایا اور ہمیں یہ سکھایا کہ تم جہاں بھی کسی شریعت غرا کے خلاف کوئی چیز پاؤ تو اسے ہاتھ سے اگر نہ روک سکو تو زبان سے تو اسے روک کر اپنے

صاحب ایمان ہونے کا ثبوت لا ۔

حضرت امام عالیمقام نے باوجود علو مرتبت و فضیلت و برتری کے عملی میدان میں قدم رکھا اور اللہ کے نام پر سب کچھ لٹا دیا مگر آج ہم ہیں کہ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں اور یونہی قرب الٰہی پالینے کے خواہاں ہیں اور یہ کل ہو کہ ؎

کتنی پھلی گئی پس کر چھپی بھیگی گندھی مہندی ۔۔۔ جب اتنے دکھ سہے پھر جا کے قدموں پر لگی مہندی

دیکھئے پائے یار تک پہونچنے کے لئے مہندی نے کن کن مصائب کا سامنا کیا؟ پھر ہم بغیر کچھ کئے کس طرح حصول مقصد میں کامیاب ہو سکتے ہیں ۔

غور فرمائیے ۔ آج اگر ایک شہر سے دوسرے شہر تک ہی جانا ہو تو کسقدر مصائب و آلام کا سامنا ہوتا ہے۔ پہلے مشکل تانگہ پر سوار ہو کر اسٹیشن پر پہونچے پھر ٹکٹ لینے کے لئے ہزار دقت کا سامنا سیکڑوں کے ہجوم میں دھکے کھا کر اور کپڑوں کو پھڑوا کر کہیں ٹکٹ جو ملا تو اب گاڑی میں اتنا رش ہے کہ کوئی بٹھلانے کے لئے تیار نہیں گاڑی کے قریب تک کوئی آنے نہیں دیتا اور جو خدا خدا کر کے کہیں اندر گھس بھی گئے تو ہزار دھکے کھا کر اب بیٹھنے کے لئے ابھی کوئی جگہ نہیں ۔ پھر پیشاب وغیرہ کی ضرورت ہو تو اُسے ملتوی کیجئے جبتک کہ آپ اپنے اسٹیشن پر پہونچ کر گاڑی سے اتر نہ جائیں اسقدر تکالیف کے بعد آپ ایک شہر سے دوسرے شہر تک پہونچتے ہیں ۔

تو اب خیال فرمائیے کہ قرب الٰہی کے لئے بھی تو کسی آزمائش و امتحان کی ضرورت ہے ۔ خدا تک پہونچنے کے لئے بھی انسان کو بہت سے مراحل طے کرنا ہیں ۔ اور ان مرحلوں سے عملی طور پر گذر کر امام حسینؑ علیہ السلام نے دکھایا ۔ اے کاش آج مسلمان حضرت امام کے اس درس عبرت سے کچھ حاصل کرے ۔

یاد رکھئے حضرت امام عالیمقام کے اس عظیم الشان ایثار اور اس بے نظیر قربانی کو محض سن لینا کافی نہیں ضرورت ہے کہ حضرت کے ان واقعات کو پڑھ سنکر ان کو ہم اپنے لئے مشعل راہ بنائیں اور ان سے فائدہ اٹھائیں ؎

صرف رو لینے سے قوموں کے نہیں پھرتے ہیں دن ۔۔۔ جانفشانی بھی ہے لازم اشک افشانی کے ساتھ

آنکھ میں آنسو ہوں دل میں ہو شرار زندگی ۔۔۔ موجہ آتش بھی ہو بہتے ہوئے پانی کے ساتھ

---

**مصیبت عظمیٰ** حلب کے راستہ میں کوہ جبش پر ایک تانبے کی کان ہے جسکے فوائد مسدود ہو گئے ہیں اور راز اسکا یہ بتایا جاتا ہے کہ حضرت سید الشہداء روحی فداہ کے اہل حرم میں ایک بی بی حاملہ تھیں اسیری کے مصائب سے اُن کا حمل ساقط ہو گیا اور جب اس مظلومہ نے دشمنوں سے پانی مانگا تو اس حالت مرض میں بھی کسی نے پانی نہ دیا اور سخت و سست الفاظ کہے ان معظمہ نے دعائے بد کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اُس دن سے جو فائدہ اٹھانا چاہتا ہے وہ کامیاب نہیں ہوتا (عجائب المخلوقات قزوینی صفحہ ۲۲۴ مطبوعہ مصر) ایڈیٹر

# واقعۂ کربلا
## (ایک مکالمہ)

عالیجناب پروفیسر نواب علی صاحب حنفی سابق وزیر تعلیم ریاست جوناگڈھ

پرسوں جب مجھے مدرسۃ الواعظین کے رسالہ الواعظ کے فاضل اڈیٹر کا خط ملا جس میں لکھا تھا کہ واقعۂ کربلا پر ایک مضمون لکھکر دو ہفتہ میں بھیجدیجئے تو میرے ایک آزاد خیال دوست یوں کہنے لگے:-

دوست۔ واقعۂ کربلا کی تشریح و توضیح زبان و قلم سے لاکھوں مرتبہ ہو چکی ہے پھر بھی اُسی ایک مضمون کی بار بار دُہرانے کی فرمائش ہے۔

میں۔ جناب آپ نے کبھی "لسان الغیب" کے اس شعر پر بھی غور کیا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

یک قصہ بیش نیست غم عشق وایں عجب ۔۔۔ کز ہر کسے کہ می شنوم نامکرر است

داستان عشق جب کبھی اور جتنی مرتبہ بیان ہوتی ہے سچا عاشق سنکر تڑپ جاتا ہے اور یہ نہیں کہتا کہ یہ قصہ تو میں سُن چکا ہوں۔ واقعۂ کربلا بھی جب کبھی بیان ہوگا نامکرر ہوگا اسلئے کہ یہ اسی غم عشق کی داستان ہے جس کا عنوان یہ ہے۔

ان صلاتی ونسکی ومحیای ومماتی للہ رب العالمین۔ (سورۂ انعام)

بیشک میری نماز، میری قربانی۔ میرا جینا میرا مرنا (سب) اللہ کے لئے ہے جو سارے جہان کا پالنے والا ہے۔

دوست: یہ شاعرانہ توجیہ ہے اور پھر شعر بھی ایسے شاعر کا پڑھا جسکے دیوان کا پہلا مصرعہ ع

الا یا ایہا السّاقی ادرکا ساً وناولہا

اُس فاسق و فاجر کے ایک مصرعہ کی نقل ہے جسکے باعث واقعۂ کربلا پیش آیا۔ کیا لسان الغیب کو مشہور جاہلی شاعر طرفہ اور اموی اور عباسی دور کے شعراء اخطل اور ابو نواس کا کوئی رندانہ شعر نہ ملا کہ یزید کی کاسہ لیسی کرنے گئے؟

میں۔ جناب آپنے غور نہیں کیا کہ لسان الغیب نے بجائے کاسہ لیسی کے یزید کے ساغر سخن کو کس خوبی سے اُلٹ دیا اور اُسکی شراب سے شر نکال کر اپنے شعر کو آب حیات بنا دیا۔ یزید نے کہا تھا ؎

انا المسموم وما عندی بتریاق ولا راقی ۔۔۔ ادر کاساً وناولہا الا یا ایہا الساقی

میں زہر خوردہ ہوں میرے پاس نہ تریاق ہے نہ جنتر منتر۔ ہاں اے ساقی جام شراب لا اور مجھے دیدے
لیکن لسان الغیب نے یوں بدل دیا
الایا ایہا الساقی ادر کاسا و ناولہا ❊ کہ عشق آساں نمود اول ولے افتاد مشکلہا۔

دوست۔ اس موقع پر میں شاعرانہ خیال بندی پسند نہیں کرتا۔ آپ کوئی معقول وجہ بیان کریں۔ کہ واقعۂ کربلا کی تکرار سے فائدہ کیا ہے۔؟

میں۔ آپ نے قصص قرآنی پر کبھی غور کیا ہے کہ ایک ہی قصہ مختلف سورتوں میں بار بار بیان ہوتا ہے۔ مثلاً حضرت موسیٰ کا قصہ منجملہ ۱۱۴ سورتوں کے ۴۲ سورتوں میں منقول ہے۔ یہی حال اور بھی قصص قرآنی کا ہے۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ مقصود اصلی قصہ خوانی نہیں ہے بلکہ سامع کے ذہن کو مطیعوں پر لطف و انعام خداوندی اور ظالموں پر قہر و عذاب الٰہی کیطرف منتقل کر کے ایک قلبی کیفیت ترغیب و ترہیب پیدا کرنا ہے۔ پھر جس سورت میں اس قصہ کی طرف اشارہ ہوتا ہے نئے نئے اسلوب سے قادر الکلامی کے ساتھ مقصود اصلی کیطرف توجہ دلائی جاتی ہے۔ جس سے سامع کو لذت تازہ حاصل ہوتی ہے اور چشم بصیرت کھل جاتی ہے۔ واقعۂ کربلا بھی اصل میں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی عملی تعلیم ہے نہ حصول خلافت کے لئے ناکام کوشش جیسا کہ نافہموں نے سمجھ رکھا ہے۔ خداوند پاک نے امت محمدی کو خیر الامم کا لقب دیا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے۔

کنتم خیر امت اخرجت للناس تامرون بالمعروف و تنہون عن المنکر و تومنون باللہ (ال عمران) تم ایک بہترین امت ہو جسے لوگوں کی خدمت و ہدایت کے لئے پیدا کیا گیا ہے۔ تم نیکی کا حکم کرتے ہو اور بدی سے باز رکھتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔

تاریخ اسلام کا بامعان نظر مطالعہ کیجئے صاف نظر آتا ہے کہ حضرت امام حسین نے محیر العقول طریقہ سے خیر الامم کے لقب کی لاج ایسے وقت میں رکھ لی جب "اولو الامر" کے غلط مفہوم نے خدا و رسول کی اطاعت سے انحراف کر کے دین سے بغاوت کا کھلم کھلا اعلان دمشق سے کرا دیا تھا اس بغاوت کے طاغوتی ایٹم بم کو آسمان امامت کے شہاب ثاقب نے خاک سیاہ کر دیا۔ حقیقی فتح صداقت اور شہیدیت کو نصیب ہوتی ہے جسینیت زندہ رہی اور ہمیشہ زندہ رہیگی جبتک پنجوقتہ نمازوں میں آل محمد پر درود بھیجا جائے گا۔ جبتک ثقلین سے تمسک جزو ایمان رہیگا اور جبتک قلب مومن میں درد ملت رہیگا حسینی کارنامہ کی روح بہ در یادگار جذبۂ عمل صالح پیدا کرنے کے لیے بار بار دہرائی جائیگی اور نفسیاتی اور افادی پہلوؤں کو ملحوظ رکھتے ہوئے اقصائے عالم میں منائی جائیگی

کربلائے خوں فشاں ایفائے پیمانِ الست — فتحِ ابوابِ جناں ہے تیرے ظاہر کی شکست
ذکر سے تیرے رہیگا تا قیامت حق بلند — وہ جہاں میں تا ابد باطل رہے گا خوار و پست

**دوست**۔ ماشاء اللہ اب آپ شاعر بنگئے اور جناب واعظ بھی۔

**میں**۔ نہیں بھائی میں نہ شاعر ہوں نہ واعظ نہ مولانا میری حالت یہ ہے۔

میں نہ مُلّا نہ فقیہ نکتہ ور — نے مرا از فقر و درویشی خبر
از تپ و تابم نصیب خود بگیر — بعد ازیں ناید چو من مرد فقیر

**دوست**۔ سبحان اللہ! یہ تو اقبالؔ کے اشعار ہیں۔ واقعۂ کربلا کے متعلق کوئی عمدہ شعر اُن کا سنائیے۔

**میں**۔ سنئے۔ گذشتہ صدی میں جب مصر شیر برطانیہ کے پنجہ میں آگیا۔ رند فرانس نے مراکش کی پگڑی اچھالدی اور آلِ تیمور کا چراغ ہندوستان میں گل ہوگیا تب خود مختارانہ حکومت کے زوال پر مسلمان آنسو بہانے لگے پھر جب عالمگیر جنگ اول کے بعد رہی سہی ترکی خلافت کا نام بھی مٹ گیا اور بلاد اسلامیہ میں دول یورپ کا ڈنکہ بجنے لگا تو اقبالؔ نے کس درد بھرے دل سے یہ شعر کہا ہے۔

ریگِ عراق منتظر۔ ارضِ حجاز تشنہ کام — خونِ حسینؑ باز دہ۔ کوفہ و شام خویش را

آہ! اقبالؔ اب خلد نشین ہیں ورنہ اس دوسری عالمگیر جنگ کے ختم کے بعد جب ہر جگہ فرزندان توحید نئی اور پرانی دنیا کے تثلیثی شکنجہ میں کس گئے ہیں وہ یوں کہتے ؎

دیں کہ بہ ابتدا غریب بود غریب گشت باز — خونِ حسینؑ باز دہ دینِ غریب[1] خویش را

ہندوستان میں اب "بلڈ بنک" کھل گئے ہیں جہاں ہمدردی کے جوش میں لوگ اپنا خون نذر کرتے ہیں۔ دین غریب کو اب حسینی خونِ صالح کی ضرورت ہے تاکہ مسلمانوں میں عزم راسخ۔ خلوص نیت۔ حمایت حق۔ اور اطاعت خالق کے جذبات عالیہ پیدا ہوں۔ یہ انقلاب کا زمانہ ہے جمہوریت کا رستمی جال بچھا ہے اور ہمارا دو عملی آشیانہ ہے۔ عدم تشدد کی پالیسی کی تلقین کے ساتھ

---

[1] رسول اللہ صلعم نے فرمایا ان الدین بدا غریبًا و سیعود الدین کما بدا یعنی دین اسلام کا آغاز ایک اجنبی مسافر کی طرح ہوا ہے اور قریب ہے کہ وہ پھر ویسی ہی حالت میں ہوجائے۔ عام طور سے اس حدیث کے یہ معنی لئے جاتے ہیں کہ قیامت کے قریب جب دجال پیدا ہوگا تب دین غریب ہوجائے گا لیکن حدیث نبوی کے الفاظ "سیعود" اور تاریخ کی کھلی ہوئی شہادت پر اگر غور کیا جائے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ جب غار ثور میں آفتاب رسالت تین دن پوشیدہ رہا ہو وقت دین غریب تھا پھر ساٹھ برس کے بعد جب شمع امامت میدان کربلا میں گل کر دی گئی تو خروج دجال سے پہلے ہی قیامت آئی اور رسول صلعم کی پیشینگوئی بھی ثابت ہوئی۔ (دیکھو شہید حق صفحہ ۱۰۶)

"جے ہند" کے نعرے کانوں میں گونج رہے ہیں اور سحر سامری کے کرشمے پیش نظر ہیں۔ ایسی حالت میں حسینیت کی تعلیم ایسی آزادی ہے جو خالق کی جان و دل سے اطاعت۔ مخلوق کی بے ریا خدمت اور فتنہ و شر سے نفرت پر مبنی ہو۔ یاد رکھئے واقعۂ کربلا محض غم و الم کے اظہار کے لئے نہیں ہے۔
یہ طوفان حوادث اور ظلم و جور کے بے پناہ طغیانی میں ہمارا کوہ جودی ہے یہ سیاسیات کی دنیائے پر شور و شر میں اسلامی نظریہ سیاست کی تبلیغ کا ایک کبھی نہ فراموش ہونے والا اہتمم بالشان کارنامۂ الٰہیت ہے جس طرح حضرت مسیح کی سچی تعلیم سنٹ پال کی بدولت تثلیث کے قالب میں ڈھل گئی اسی طرح یزیدی حکومت کا خونخوار بھیڑیا اسلامی خلافت کے میمنہ کی کھال اوڑھے ہوئے آئندہ نسلوں کو گرگ آشتی کا تماشہ دکھاتا رہتا اگر حسینؑ ذبح عظیم کا سراپا درد مگر نورانی منظر ہمارے پیش نظر نہ ہوتا۔ اور حیات جاودانی کے حصول کا طریقہ نہ سکھاتا۔ قطعہ

چھلکتا جام کوثر کا ہے حق کے تشنہ کام آؤ  بجھا دو شعلۂ باطل کو تیغ حق کے پانی سے
جیو حق کے لئے حق کی حمایت میں لڑو ہو دم  ملا دو سلسلہ اپنا حیات جاودانی سے

دوست۔ بیشک اس فتنۂ آخر زماں میں جب ہر طرف سے حوادث کے طوفان اٹھ رہے ہیں واقعۂ کربلا کی ایسی یاد جو جذبۂ عمل صالح پیدا کرے مسلمانان عالم کے لئے سفینۂ نجات ہے۔ فریقین کے خانہ برانداز ملت جھگڑے جس سے اغیار فائدہ اٹھا کر ہمکو پیس رہے ہیں اگر مٹ سکتے ہیں تو اس طرح کہ اسی سفینۂ نجات میں پناہ لیجائے۔
میں۔ اس میں کیا شک ہے۔ بس دعا کیجئے کہ ہم سب کو واعتصموا بحبل اللہ جمیعا پہ صدق دل اور خلوص نیت سے عمل کرنیکی توفیق خدائے کریم اپنے حبیب پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کے طفیل میں عطا فرمائے۔

---

رسولؐ کا زار و قطار رونا۔ بی بی عائشہؓ سے روایت ہے کہ جب عثمان بن مظعون نے انتقال کیا تو میں نے دیکھا کہ رسولؐ نے انکی لاش پر بوسہ دیا اس طرح کہ آنکھوں سے آنسو مسلسل بہہ رہے تھے (میزان الاعتدال باب العین ص۳۱)
دشمنوں کی شماتت کسی نے حضرت ایوبؑ سے پوچھا کہ آپکے امتحان میں سب سے زیادہ سخت کونسی مصیبت تھی تو آپنے فرمایا دشمنوں کی شماتت (روض الاخبار خلاصہ ربیع الابرار ص۲۴) ایڈیٹر
حسین بن علیؑ نے بھی شماتت اعداء پہ صبر کیا اور سوال آب پر دشمن جواب دیتے تھے کہ اے حسینؑ تمہارا گمان ہے کہ بابا تمہارے ساقی کوثر ہیں۔ (لہذا تمکو وہی پانی پلائینگے)

# دکھنی شہادت نامے

عالیجناب مولوی نصیرالدین صاحب ہاشمی منشی فاضل حیدرآباد کے وہ مشہور ادیب ہیں جنھوں نے زبان کی خدمت میں واقعۂ کربلا کی وہ غیرفانی خدمت انجام دی ہے جسکا دنیائے تشیع کو شکرگزار ہونا چاہیئے۔ ہم ممدوح کے ممنون ہیں کہ ہماری تحریک پر یہ مقالہ خصوصی حیثیت سے الواعظ کے لئے سپرد قلم کیا گیا۔ الواعظ

گیارہویں صدی ہجری کے آخر تک دکن میں اُردو زبان دکھنی سے موسوم تھی اسکے بعد یہاں اُردو کا استعمال ہونے لگا۔ یہاں ہم بعض دکھنی شہادت ناموں کا تعارف کراتے ہیں امید کہ موجب دلچسپی ہو۔

دکن کی خودمختار سلطنتوں میں جو علم و فن کی ترقی میں ایک دوسرے پر سبقت لیجایا کرتی تھیں مجالس میلاد اور مجالس عزا کا خاص دستور تھا۔ مجالس عزا میں اولاً تو محتشم کاشی کے بند پڑھے جاتے تھے مگر چونکہ دکھنی زبان عام طور سے مروج تھی اس لحاظ سے مرثیوں کا دکھنی زبان میں لکھا جانا ناگزیر تھا چنانچہ ایک خاص گروہ مرثیہ گویوں کا پیدا ہوگیا اور کثرت سے مرثیے لکھے گئے۔

گولکنڈہ کی قطب شاہی اور بیجاپور کی عادل شاہی سلطنت چونکہ امامیہ مذہب کی پیرو تھی اسلئے یہاں شاہی عاشورخانے موجود تھے۔ قطب شاہی سلطنت میں ایام عاشورہ تک تمام قلمرو میں نوبت نقارہ موقوف رہتے گوشت اور پان کی دوکانیں بند ہوجاتیں۔ تمام مسلمان اور ہندو بلا تفریق مذہب ماتم میں شریک ہوتے تھے۔ سلطان محمد قلی اور عبداللہ قطب شاہ کے زمانہ میں ہرشب کو شاہی عاشورخانوں میں مرثیہ خواں اور مداح شہدا جمع ہوتے دکھنی زبان میں مراثی اور مناقب پڑھے جاتے جب یہ رسم تعزیہ داری ادا ہوجاتے تو حکومت کیجانب سے سب کی دعوت ہوتی مگر اس میں بے گوشت کی غذائیں ہوتی تھیں۔ گولکنڈہ کی ہر گلی و کوچہ میں یہی ہوتا تھا۔ چھٹی تاریخ کو عاشورخانہ کے باہر کے علم اُٹھائے جاتے تھے ان کے ساتھ مجالس ائمۂ اطہار ہاتھوں میں مشعل لئے ہوئے اور ذاکر و مداح مرثیہ خوانی اور مراثی اشعار پڑھتے ہوئے ساتھ ہوتے۔

دسویں تاریخ کو خود سلطان سیاہ لباس میں برہنہ پا علموں کے ساتھ ہوتا تھا۔ مرثیہ خواں آگے آگے مرثیے پڑھتے جاتے۔ واقعات شہادت اور احوال گرفتاری حرم محترم بھی سناتے جاتے۔ اس طرح اس زمانہ میں کثرت سے مرثیے اور شہادت نامے لکھے گئے تھے۔

افسوس ہے کہ قدیم دکھنی شہادت ناموں کا بہت کم ذخیرہ اب باقی رہا ہے اور جو موجود ہے وہ بھی عام دسترس سے باہر ہے دو ڈھائی سو سال کے طویل زمانہ کے جن شہادت ناموں سے ہم واقف ہیں انکی مختصر

صراحت بیان کی جاتی ہے۔

(۱) پہلا شہادت نامہ "نوسرہار" سے موسوم ہے جو ۹۰۹ھ میں اشرف نے لکھا ہے اور احمد نگر میں تصنیف ہوا ہے۔

اس کے ایک ہزار آٹھ سو شعر ہیں۔ دکھنی زبان میں یہ پہلا شہادت نامہ ہے کئی باب پر یہ مثنوی منقسم ہے۔ تیسرے باب سے واقعات شہادت شروع ہوتے ہیں۔ ابتدا اس سے ہوتی ہے کہ آنحضرت صلعم کو جبرئیل نے خبر دی کہ امام حسنؑ اور امام حسینؑ شہید ہو جائیںگے۔

اشرف کے متعلق ہمیں کوئی تفصیلی واقعات کا علم نہیں ہے یہ پتہ چلتا ہے کہ وہ دکھن کے رہنے والے تھے شیخ ضیاء سے بیعت حاصل تھی شیخ ضیاء الدین قندہار دکن کے ایک مشہور بزرگ تھے "نوسرہار" ایک افسانہ کے طور پر منظوم ہوا ہے۔

(۲) قطب شاہی عہد کا جو شہادت نامہ ہمکو ملا ہے وہ "قصۂ حسینی" سے موسوم ہے ۱۰۹۰ھ میں اسکی تصنیف ہوئی ہے اس مثنوی کا مصنف کوئی شاعر خواص تخلص ہے۔

خواص کے متعلق بھی ہمیں تفصیلی حالات کی خبر نہیں ہے۔ اسکی مثنوی سے جو حالات معلوم ہوتے ہیں ان سے پایا جاتا ہے کہ وہ فقیر منش صوفی تھے۔ قادریہ طریقہ میں بیعت حاصل تھی۔ شاہی دربار سے کوئی تعلق نہیں تھا انکو اپنی شاعری کا دعویٰ نہیں ہے۔ ان کا بیان ہے کہ اس کتاب کو انھوں نے ایک بشارت کی بنا پر لکھا ہے۔

قصۂ حسینی میں اس زمانہ کے رواج کے مطابق اول حمد نعت اور منقبت وغیرہ ہے اسکے بعد اصل نفس مضمون شروع ہوا ہے۔ شہادت کے واقعات کو ایک قصے کے طرز ہی میں نظم کیا ہے جسطرح قصے میں صدق و کذب کو جگہ دیجاتی تھی اسی طرح مثنوی میں بھی صحیح اور اصلی حالات کے ساتھ ساتھ غلط واقعات بھی بیان کئے گئے ہیں۔

اس مثنوی کی ابتدا اس امر کی صراحت سے ہوئی کہ ایک دن جبرئیل نے آنحضرتؐ کو امام حسینؑ کی شہادت سے مطلع کیا تھا۔ اسکے بعد آنحضرتؐ کی شہادت خلفائے راشدین کی حکمرانی کے متعلق مختصر وضاحت کے بعد امیر معاویہ کی حکومت کا بیان ہے اسی سلسلہ میں بیان کیا گیا ہے کہ مدینہ میں ایک حسین و جمیل خاتون زینب نام تھی جو عبداللہ ابن زبیر کی بی بی تھی۔ یزید نے انکو دیکھ پایا عشق کا تیر جگر کے پار ہوگیا۔ آخر حکومت کے زور سے انکو طلاق دلائی گئی زینب نے بجائے یزید کے امام حسنؑ سے عقد کرلیا۔ یزید نے اسی دشمنی کے باعث انکو زہر سے ہلاک کیا۔ اور امام حسینؑ سے جنگ کرنے کے لئے فوج روانہ کی۔ اس تفصیل کے بعد امام کی شہادت کے حالات بیان کئے گئے ہیں۔ شہادت کے بعد پھر یہ بیان کیا گیا ہے کہ محمد بن حنفیہ نے بھیس بدلکر یزید سے ملاقات کی اور اسکو قتل کیا اور پھر امام زین العابدینؑ کو بادشاہ بنایا گیا۔

اس تفصیل سے واضح ہو سکتا ہے کہ قصے حسینی دراصل قصہ ہی ہے جس میں اصل حالات کے ساتھ بہت کچھ غلط امور بھی لکھے گئے ہیں۔

(۳) تیسرا شہادت نامہ "روضۃ الشہدا" ہے ۱۱۳۰ھ میں یہ مثنوی مرتب ہوئی ہے مصنف میر ولی فیاض ولی ویلوری ہیں۔

دکن میں ولی تخلص کے دو شاعر قریب قریب زمانہ میں ہوئے ہیں۔ ایک تو ولی اورنگ آبادی جن کا انتقال ۱۱۱۹ھ میں ہوا ہے۔ دوسرے میر ولی ویلوری جو علاقہ مدراس سے تعلق رکھتے ہیں ابتدا میں وہ سات گڈھ کے صوبہ دار کے یہاں فوج میں ملازم تھے پھر سدھوت کے قلعہ دار کے یہاں ملازمت اختیار کی آخر زمانہ میں اپنی جاگیر چیت پیٹ علاقہ مدراس میں مقیم ہو گئے تھے اور وہاں ہی انتقال ہوا۔ سنہ انتقال نامعلوم ہے۔ ولی ویلوری اپنے عہد کے مشہور شاعر تھے ان کی کئی ایک مثنویاں مشہور ہیں۔

روضۃ الشہدا دراصل ملا حسین الکاشفی متوفی ۹۱۰ھ کی فارسی روضۃ الشہدا کا دکنی ترجمہ ہے۔

یہ مثنوی دہ مجلس میں ختم ہوتی ہے اسکی تفصیل حسب ذیل ہے۔ پہلی مجلس میں آنحضرت صلعم کی وفات کا تذکرہ ہے دوسری میں فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کی وفات کا بیان ہوا ہے۔ تیسری مجلس میں شہادت حضرت علی کرم اللہ کا تذکرہ ہے۔ چوتھی مجلس شہادت امام حسن پر مشتمل ہے۔ پانچویں مجلس میں شہادت مسلم بن عقیل چھٹی مجلس میں فرزند امام کی شہادت ساتویں حضرت امام حسین کی روانگی اور شہادت آٹھویں مجلس میں شہادت اصحاب اور اقربا حسینؑ کا ذکر ہے۔ نویں مجلس میں شہادت امام حسین کا تذکرہ اور دسویں مجلس میں شہادت کے مابعد واقعات پر مشتمل ہے۔

ایک عرصہ دراز تک ولی اورنگ آبادی کی ایک تصنیف دہ مجلس ہی خیال کی جاتی تھی مگر ہم نے یہ دلائل ثابت کر دیا ہے کہ ولی کی دہ مجلس دراصل یہی روضۃ الشہدا ہے۔

(۴) چوتھا شہادت نامہ "دہ مجلس" نام ہے اس کا مصنف عبد اللہ ابن حافظ علی مطلبی ہے۔ یہ مثنوی دراصل صیف بن ظفر نوبہاری کی فارسی نثر دہ مجلس کا دکھنی ترجمہ ہے۔ فارسی دہ مجلس د ۲۳ باب پر مشتمل ہے لیکن اس دکھنی دہ مجلس میں ۲۳ باب ہیں پہلے سات باب میں حضرت آدم۔ ابراہیم موسیٰ۔ سلیمان۔ عیسیٰ اور آنحضرت کا تذکرہ ہے۔ اسکے بعد حق مادر پدر دندان مبارک کی شہادت حضرت علی کی فضیلت۔ فضیلت سلیمان وغیرہ کا تذکرہ ہے آخری باب میں شہادت امام حسینؑ کا بیان ہے۔

اگرچہ دکھنی دہ مجلس فارسی کا ترجمہ ہے لیکن اس کو پورا ترجمہ نہیں قرار دیا جا سکتا ہے۔

(۵) پانچواں شہادت نامہ "دوازدہ مجلس" ہے اس کا مصنف عطا ہے یہ شہادت نامہ

سے ظاہر ہے بارہ مجلس یا بارہ باب میں جسکی تفصیل حسب ذیل ہے۔

وفات آنحضرت۔ وفات فاطمہ زہرا۔ شہادت حضرت علی۔ حالات امام حسن۔ وفات مسلم بن عقیل۔ شہادت فرزندان عقیل شہادت حر۔ شہادت قاسم۔ شہادت عباس۔ شہادت علی اکبر۔ شہادت علی اصغر۔ شہادت امام حسین۔

یہ کتاب نثر میں ہے لیکن ہر مجلس کے آخر میں ایک نوحہ یا مرثیہ بھی درج کیا گیا ہے۔ افسوس ہے کہ مصنف کے حالات کی ہمیں خبر نہیں ہے

(۶) دکن کا ایک مشہور شہادت نامہ روضۃ الاطہار ہے جو ۱۱۷۳ھ میں تصنیف ہوا ہے اسکے مصنف حیدرآباد کے مشہور شاعر نوازش علیخاں شیدا ہیں۔ شیدا حضرت آصفجاہ ثانی کے میرساماں تھے عاشور خانۂ شاہی کے منتظم اور شاہی جماعت مرثیہ خواں کے داروغہ بھی تھے۔ شیدا پر گو شاعر تھے۔ مرثیوں سلاموں نوحوں کے علاوہ انکی دو مثنویاں مشہور ہیں۔ ایک تو روضۃ الاطہار اور دوسری اعجاز احمدی جو آنحضرت کی سیرت پر مشتمل ہے۔ روضۃ الاطہار میں بھی آنحضرت سے لیکر امام حسن تک ہر امام معصوم کی شہادت کا تذکرہ ہوا ہے۔

(۷) ریاض الجنان اسکے مصنف مولانا باقر آگاہ ہیں۔ باقر آگاہ کے اجداد عرب سے آکر بیجاپور میں مقیم ہوئے انکے والد محمد مرتضیٰ نے ویلور میں اقامت کی یہاں ہی آگاہ کی پیدائش ہوئی ۱۱۵۸ھ میں۔ ۱۲۲۰ھ میں انتقال ہوا۔ آگاہ اپنے زمانہ کے ایک جید عالم اور زبردست شاعر تھے۔ آزاد بلگرامی پر انھوں نے چار سو اعتراض صرفی و نحوی کئے تھے جس سے انکی عربی اور فارسی قابلیت کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔

آگاہ کے تصنیفات عربی اور فارسی کے علاوہ اردو یا دکھنی میں بھی ہیں چنانچہ انکی تعداد (۱۶) ہے تمام کتابیں سیر فقہ۔ عقائد۔ مناقب پر مشتمل ہیں اور سب کی سب منظوم ہیں جنکے اشعار کی تعداد ایک لاکھ سے زیادہ ہے۔ آگاہ نے ریاض الجنان میں مناقب اہلبیت اور واقعات شہادت امام حسین کا تذکرہ کیا ہے ۱۲۰۶ھ میں اسکی تصنیف ہوئی ہے۔

(۸) ۱۲۳۰ھ میں ایک شہادت نامہ منظوم دہ مجلس کے نام سے لکھا گیا ہے میر عالم کے نام سے موسوم ہوا ہے مصنف کے نام کی کوئی تحقیق نہیں ہو سکی بہت ممکن ہے خود میر عالم اسکے مصنف ہوں مگر تحقیق کیساتھ کوئی خیال ظاہر نہیں کیا جاسکتا اسکا آخری شعر حسب ذیل ہے۔

یہ ہوئی میر عالم پہ عنایت شفا دنیا میں عقبیٰ میں شفاعت

(۹) روضہ ہندی یا روضۃ الشہدا ایک اور شہادت نامہ ہے اسکا مصنف محکم تخلص کوئی شاعر ہے جسکے متعلق افسوس ہے کہ ہمیں کچھ معلومات حاصل نہیں ہیں ۱۲۳۱ھ میں یہ کتاب تصنیف ہوئی ہے کتاب منظوم ہے۔

(۱۰) بوستان شہادت نام ایک شہادت نامہ ۱۲۵۰ھ کے قریب تصنیف ہوا ہے اسکے مصنف سید احمد حسینی سیر دردشی ہیں۔ پنجاب میں شہادت کے حالات نثر میں لکھے گئے ہیں آخر میں مصنف کا ایک مرثیہ اور باقر آگاہ کی کتاب ریاض الجنان کا مختصر اقتباس بھی اسمیں شامل ہے۔ جہانتک ہماری تحقیق ہے یہی دس شہادت ناموں کا پتہ چلا ہے جن میں صرف ایک یعنی روضۃ الشہدا مصنفہ ولی ویلوری مبئی سے شائع ہوا تھا مگر اب وہ نایاب ہے دوسرا کوئی شہادت نامہ طبع نہیں ہوا ہے۔

۱۲۵۰ھ کے بعد بیسیوں کتابیں نظم و نثر میں شہادت کے متعلق لکھی گئیں اور شائع ہوئی ہیں انکا تذکرہ ہمارے عنوان سے خارج ہے۔

# سنئے حضرت امام حسینؑ کیا درس دیتے ہیں

از جناب ڈاکٹر نجم الدین احمد صاحب جعفری حنفی

محرم کا مہینہ آگیا۔ یہ وہ زمانہ ہے جب سردار جوانان بہشت ۷۲ آدمیوں کی ایک مختصر جماعت لے کر جس میں اہل و عیال بھی شامل تھے، اعلاء کلمۃ الحق کے لئے نور اسلام کو ظلمت کے گھیرے سے بچانے کے لئے۔ اسلام کے عز و وقار کو بڑھانے کے لئے اور اسلامی عظمت و ثروت کا سکہ بٹھانے کے لئے کربلا پہونچے اور اسلام پر نثار ہو کر حیات جاودانی حاصل کی ؎

ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق　　　ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

راہ میں جب ان کو ڈرایا گیا تو فرمایا

سامضی و بالموت عار علی الفتی　　　اذا ما رای حقا و جاهد مسلما

میں اپنا ارادہ پورا کرونگا اور مرد کے لئے موت ذلت نہیں　　　جب حق اُسکے پیش نظر ہو اور وہ اسلام کیلئے جہاد کرنیوالا ہے

آج بھی اسلام خطرے میں ہے منافقین و معاندین کا ایک گروہ اسلام کی جمعیت کو کمزور کرنے کی فکر میں ہے وہ ایسے ماحول میں ہیں کہ بالکل وہی صورت پیدا ہوگئی ہے جسکو قرآن پاک یوں کہتا ہے اذا قیل لھم لا تفسدوا فی الارض قالوا انما نحن مصلحون الا انھم ھم المفسدون ولکن لا یشعرون۔

جب اُن سے کہا جاتا ہے کہ زمین میں فساد نہ پھیلاؤ تو کہتے ہیں کہ صرف ہمیں تو اصلاح کرنیوالے ہیں۔ خبردار! بیشک یہ لوگ مفسد ہیں لیکن ان کو شعور نہیں۔

دشمن ترغیبات و ترہیبات سے ان کی حوصلہ افزائی کر رہے ہیں اور وہ یہ نہیں دیکھتے کہ جمعیت میں پھوٹ ڈالنے کا دینی و دنیاوی نتیجہ کیا ہوگا رسولؐ کریم کی یہ حدیثیں ٹھکرائی جا رہی ہیں۔

(۱) ایاکم و فساد ذات البین فانها هی الحالقه (آپس میں فساد پھیلانے سے بچو اسلئے کہ وہ جمعیت کو برباد کرنیوالا ہے۔)

(۲) المومنون کرجل واحد ان اشتکی عینه اشتکی کله وان اشتکی راسه اشتکی کله (تمام مومنین مثل جسم واحد کے ہیں کہ جب اسکی آنکھ درد کرتی ہے تو اس کا سارا بدن درد کرتا ہے۔ اسی طرح جب سر درد کرتا ہے تو سارا بدن بے چین ہو جاتا ہے۔)

جو لوگ نااتفاقی پیدا کرتے ہیں اُنکے لئے کہا گیا ہے۔

(۳) ملعون من ضار مومنًا او مکر بہ دور ہے درگاہ الٰہی و رحمت الٰہی سے وہ شخص کہ ضرر پہنچائے کسی مسلمان کو (ظاہر میں) یا چال چلے)

ہم ہندی ہیں مگر ہندو نہیں، ہماری تاریخ جدا، ہمارے روایات جدا، ہماری تہذیب جدا تمدن جدا اور ہمارا مذہب جدا، ہمارا مذہب وہ مذہب ہے جو ایسا انقلاب قلبی دماغی اور ذہنی پیدا کرتا ہے جس سے اس میں یکجہتی پیدا ہو جاتی ہے انہی چیزوں سے قوم کی ترتیب تنظیم ہوتی ہے نہ کہ جغرافیائی حدود سے اسلئے ہم ایک جدا قوم ہیں اور ہندو ایک علیحدہ قوم ہے۔ ایسے وقت میں ہمیں چاہئے کہ ہم حضرت امام حسینؑ کی زندگی کی طرف خود توجہ کریں اور دوسروں کو اسطرف توجہ دلائیں اور اپنی جمعیت کو محفوظ و مضبوط رکھنے کے لئے اور اسلام کے عز و وقار کی خاطر صوبائی کونسل کے آنیوالے انتخاب میں مسلم لیگ کے نمائندے کو ووٹ دیکر اپنے دشمنوں کو دکھا دیں کہ مذہب کے سامنے کوئی ترغیب و ترہیب کام نہیں دے سکتی اور ہم سب اخوت اسلامی کے تابع ہو کر اپنی ایک جمعیت کے نمائندے بنکر اسلام کا بول دوبالا کرینگے اور مسلمانوں کو دشمنوں کے نرغہ سے بچائینگے۔

یاد رکھئے کہ ان انتخابات کی اہمیت اتنی زیادہ ہے کہ اگر ہم اسلامی آزادی چاہتے ہیں اور اگر ہماری خواہش ہے کہ ہر غلامی کے طوق کو توڑ دیں اور ایک آزاد مسلمان بنکر ہندوستان میں رہیں تو ہمکو اپنی جمعیت کا ساتھ دینا چاہئیے یہ ایسا وقت ہے کہ ہمکو کہنا پڑتا ہے "اب یا کبھی نہیں"

ہمیں چاہئے کہ اپنا کام امن و امان سے کریں اسلام ہمیں یہی سکھاتا ہے قائد اعظم اسی کی تائید فرماتے ہیں، مدافعت کی ضرورت ہو تو ہمیں یہ کہہ کر بڑھنا چاہئے۔ خوردہ جاں بکف از بہر نثار آمدہ ام

# کربلائے نواب معتمد الدولہ لکھنؤ

از عالیجناب تصدق حسین صاحب حنفی ایڈوکیٹ لکھنؤ

یہ کربلا شاہ زمن غازی الدین حیدر کے وزیر اعظم نواب معتمد الدولہ سید محمد خاں عرف آغا میر نے حضرت گنج اور بنارسی باغ کے درمیان محلہ زہرٹی پر ۱۲۳۴ھ مطابق ۱۸۱۵ء میں تعمیر کرائی تھی جس میں موصوف نے حضرت موسیٰ کاظم علیہ السلام کے روضہ واقع عراق کی شبیہ بنوائی تھی۔ روضہ کے چاروں گوشوں میں چار گلدستے ہیں جنمیں چار چکردار زینے بنے ہوئے ہیں اور بالائی جانب تین گول قبے الٹی ناند کی وضع کے بنے ہیں دو آگے کیطرف اور ایک اُن کی پشت پر۔

روضہ کے اندرونی جانب صرف ایک درجہ تھا جو اب تک بدستور قائم ہے رد کار اور پشت کی جانب چھ چھ طغرے (دار) جوڑیاں ہیں اور تین تین ویسی ہی جوڑیاں بغلی دیواروں میں ہیں۔ کربلا کا پھاٹک اور چار دیواری معدوم ہو چکی ہے ایک مختصر سی مسجد بھی کربلا کے وسط میں تھی جو شکستہ حالت میں اب تک موجود ہے۔ کربلا کے متعلق بارہ بیگہ دس بسوہ آراضی تھی جس میں تعزیے دفن ہوتے تھے۔ گڈھوں کے اوپر سینٹھا اور بتا در پیدا ہوتی تھی جس کا ٹھیکہ کبھی تین سو روپیہ کا اور کبھی چار سو روپیہ کا ہوتا تھا۔ کربلا کے روضہ میں ایک اسکاٹش میسن لاج ہے (Scottish Mason Lodge) جسکو عوام جادو گھر کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔

غازی الدین حیدر اپنے پدر نامدار نواب سعادت علیخاں کی رحلت پر بتاریخ ۱۲ جولائی ۱۸۱۴ء مسند آرائے صوبہ اودھ ہوئے۔ اُنکے نائب اُنکے منہ چڑھے دیرینہ خادم سید محمد خاں عرف آغا میر ہوئے۔ پھر آٹھ اکتوبر ۱۸۱۹ء مطابق ۱۸ ذیحجہ ۱۲۳۴ھ کو جب نواب غازی الدین حیدر خاں نے باشارہ گورنر جنرل اپنی بادشاہت کا اعلان کر کے تخت سلطنت پر جلوس کیا اور تاج شاہی زیب سر کیا تو نائب کو وزیر اعظم مقرر کر کے اُنکو معتمد الدولہ مختار الملک سید محمد خاں بہادر ضیغم جنگ خطاب عطا کیا اسوقت سے ۱۸ اکتوبر ۱۸۲۷ء تک جبکہ بادشاہ نے اس دار فانی سے کوچ کیا موصوف ہی منصب وزارت پر فائز رہے۔

بتاریخ ۱۷ اگست ۱۸۲۵ء شاہ غازی الدین حیدر نے ایک کرور روپیہ معرفت رزیڈنٹ اودھ مارڈنٹ رکش صاحب (Mordaunt Ricketts) کمپنی کو بطور قرض دوام دیا جسکا سود بحساب پانچ روپیہ فی صدی سالانہ پانچ لاکھ روپیہ سالانہ اور مبلغ اکتالیس ہزار چھ سو چھیاسی روپیہ دس آنہ آٹھ پائی ماہوار ہوا

---

ے Mordaunt Ricketts

اور طے پایا کہ یکم محرم الحرام ۱۲۴۱ھ مطابق ۱۷ اگست ۱۸۲۵ء سے منجملہ دو لاکھ کے پچیس ہزار روپیہ ماہوار بطور وثیقہ نواب معتمد الدولہ اور انکے اہل خاندان کو حسب تفصیل ذیل ملا کرینگے۔

نواب معتمد الدولہ بیس ہزار روپیہ ماہوار نواب بیگم اہلخانہ نواب معتمد الدولہ ۲ ہزار روپیہ ماہوار

عالیہ بیگم دختر نواب ایک ہزار روپیہ ماہوار۔ امین الدولہ آغا علیخاں پسر اکبر نواب ۲ ہزار روپیہ ماہوار

جملہ پچیس ہزار روپیہ ماہوار

غازی الدین حیدر نے اس گرانقدر وثیقہ ہی پر بس نہ کی بلکہ انتقال سے قبل رزیڈنٹ و دیگر اعلیٰ حکام انگریزی کے بطور شاہد دستخط کرا کے ایک معافی نامہ بھی آغا میر کے حق میں اس مضمون کا تحریر کر دیا کہ سلطنت کا ایک حبہ بھی انکے ذمہ واجب الادا نہیں ہے اور تحریر ہذا اسلئے دیجاتی ہے کہ میرے بعد میرا وارث و جانشین انھیں عاجز و پریشان نہ کر سکے۔

معتمد الدولہ[1] نے اپنی ذاتی مصلحتوں کے پیش نظر غازی الدین حیدر اور اُن کے پسر نصیر الدین حیدر کے درمیان[2] بغض و عناد کی ایک فولادی دیوار حائل کر دی تھی جسکی وجہ سے نصیر الدین حیدر کو سخت ایذائیں اٹھانا پڑیں حضوری شاہ سے محروم ہو گئے اور بادشاہ کے انتقال سے قبل تخمیناً تین برس تک قید و بند کی سختیاں بھی جھیلتے رہے۔ اسی سبب سے ان کو اپنی تخت نشینی کی بابت بالکل مایوسی اور ناامیدی ہو گئی تھی۔ مگر غازی الدین حیدر کی رحلت پر خداوندان ایسٹ انڈیا کمپنی نے موصوف ہی کا حق وراثت تسلیم کیا اور انھیں کے سر پر تاج شاہی رکھدیا اور تاک سلطنت پر متمکن ہونے کے بعد دو ماہ تک موصوف خاموش بیٹھے رہے اور معتمد الدولہ سے عوض لینے کے منصوبوں پر غور کرتے رہے اس درمیان میں آغا میر ان کے ظاہری و نمائشی اخلاق و مراعات کے دام میں آکر بالکل غافل و بے خبر ہو گئے۔

غازی الدین حیدر کی رحلت تک تو معتمد الدولہ بموجب تحریر شاہ مرحوم مطالبۂ سرکاری سے بالکل بری الذمہ ہو چکے تھے مگر دو مہینہ دس دن گذرنے کے بعد بادشاہ نے انھیں یہ الزام لگا کر کہ انھوں نے اپنے منصب جلیلہ سے کثیر ناجائز فائدہ اٹھایا ہے لارڈ ما ئرا گورنر جنرل سے خفیہ گفت و شنید کر کے بتاریخ ۲۰ دسمبر ۱۸۲۷ء بذریعہ رزیڈنٹ انھیں گرفتار کرا دیا۔ صاحب رائے مورخ نے انکی معزولی کی تاریخ کہی

آج اس گھر کا سنیچر اترا ۱۲۴۳ھ

---

[1] محتشم خانی

[2] قیصر التواریخ

تاریخ اسیری سے اکتوبر ۱۸۳۰ء تک معتمد الدولہ اپنی ہی حویلی واقع دولت پورہ متصل بازار راجہ میں زیر حراست رہے۔ اُنکے خارج البلد ہونے کا مسئلہ گورنمنٹ سے یوں طے ہوا کہ نواب مع اہل و عیال و مال و اسباب بہ حفاظت رزیڈنٹ شہر لکھنؤ سے باہر کسی مقام پر علداری سرکار انگلیشیہ میں جا کر رہیں اُنکے خلاف جو مطالبہ تھا اس کا بھی فیصلہ اس طرح ہو گیا کہ بائیس لاکھ روپیہ جو بابت ضمانت تنخواہ وغیرہ خزانہ رزیڈنسی میں جمع تھے اور کل املاک واقع لکھنؤ مع کربلائے نرہی جسکی تعمیر میں نواب نے ایک کرور روپیہ سے زائد صرف کیا تھا دس لاکھ کی محسوب کر کے مجموعی بتیس ۳۲ لاکھ روپے سرکار شاہی کو ادا کر دیے اور اکتوبر ۱۸۳۰ء میں کانپور روانہ ہو گئے۔

قیصر التواریخ کے مصنف سید کمال الدین حیدر نے نواب کے نقد و جنس کا تخمینہ صرف دو کرور روپیہ کیا ہے مگر ہلٹن صاحب (Hilton) نے اپنی تصنیف لکھنؤ گائڈ (Lucknow Guide) میں تحریر کیا ہے کہ نواب کا سامان آٹھ سو چھکڑوں اور بے شمار اونٹوں اور ہاتھیوں پر بار ہو کر کانپور گیا جسکی تخمینی قیمت پچیس کرور روپیہ تھی۔

کانپور میں موصوف نے آخر میں محلہ گوالٹولی میں سکونت اختیار کر لی تھی اور وہیں بقول ڈاکٹر اسپرائی (Sprenger) ۱۸ مئی ۱۸۳۲ء کو تپ صفراوی سے اور بقول منشی رام سہائے تمنا مصنف افضل التواریخ درد گردہ سے انتقال کیا اور کانپور ہی میں بحلۂ بکورہ دفن ہوئے۔

معتمد الدولہ کی سیرت و دیگر حالات کے بارے میں مصنف آفتاب و دو حصہ اول میں تحریر کرتے ہیں:۔

"معتمد الدولہ اگرچہ سید زادے تھے مگر اُنکے بزرگان قریب میں کوئی شخص نام آور نہیں ہوا تھا اور یہ بذات خود اگرچہ صاحب علم نہ تھے مگر بڑے چالاک اور معاملہ فہم تھے مزاج میں سخاوت بے انتہا تھی۔ ایک ایک رفیق و مصاحب کو ایک ایک وقت میں لاکھوں روپے دے ڈالنا اُن کا ایک ادنی کام تھا۔ یہ سخاوت حد اعتدال سے بہت بڑھ گئی تھی ہزاروں آدمیوں کے مکانات کھدوا کے اور اپنے مکانات و باغات وسیع تیار کر لئے۔

نصیر الدین حیدر کے بعد تا انتزاع سلطنت یعنی انتیس ۲۹ برس تک بعہد دولت حضرت محمد علیشاہ و امجد علیشاہ اور واجد علیشاہ کربلائی نرہی میں مراسم عزا بدستور ادا ہوتے رہے۔ فروری ۱۸۵۶ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی نے سلطان عالم کو سلطنت و حکومت سے معزول کر دیا اُنکی کل املاک واقع لکھنؤ بہ قبضہ کمپنی چلی گئی اسی کے ساتھ کربلائے نرہی پر بھی کمپنی کا قبضہ و تصرف ہو گیا ۱۸۵۸ء میں جب غدر کے شعلے فرو ہو گئے اور ملکہ وکٹوریہ شہنشاہ ہند قرار پائیں تو چند شاہی عمارتیں مثل امامباڑہ آصفی۔ کربلائے نصیر الدین حیدر جو نزول قرار دیدی گئی تھیں واگذار ہو گئیں۔ ۱۶ راگست ۱۸۵۹ء کو بحکم ڈپٹی کمشنر لکھنؤ کربلائے نرہی بھی واگذار ہو گئی اور صحت الدولہ حکیم مرزا مہدی ۱۶ استاد جنرل سکندر حشمت برادر خورد سلطان عالم کی سپردگی میں دیدی گئی بعدہ صحت الدولہ نے بحیثیت مختار

وسیفر شاہ اودھ عمارات واگذار شدہ کے لئے شکریہ ادا کیا۔ اور یہ مزید استدعا کی کہ درگاہ حضرت عباس و مقبرہ امجد علیشاہ کو بھی واگذار فرمایا جائے۔ انکی درخواست بتاریخ ۱۹ اکتوبر ۱۸۵۹ء ایبٹ صاحب (Abbott) اسسٹنٹ کمشنر لکھنؤ کو موصول ہوئی جسپر داروغہ نزول کو حکم ہوا کہ کربلائے نصیرالدین حیدر۔ مقبرۂ جناب عالیہ (مادر نواب سعادت علیخاں واقع گولا گنج) مقبرہ نواب سعادت علی خاں وغیرہ نیز کربلائی تربہی واگذار شدہ کے متعلق رپورٹ داخل کریں کہ ان عمارات کے بانی کون کون بزرگ تھے نیز یہ کہ ہر ایک میں آراضی کتنی ہے اور آمدنی کتنی ہوتی ہے۔

چنانچہ ۲۹ اکتوبر ۱۸۵۹ء کو داروغہ نزول منشی کرامت حسین نے اپنی رپورٹ بایں مضمون پیش کی کہ کربلائے تربہی کو نواب معتمد الدولہ آغا میر نے سنہ ۱۲۳۳ھ میں یا اسکے ایک سال بعد بعہد دولت غازی الدین حیدر تعمیر کرایا تھا جسکو ۴۲ یا ۴۴ برس کا عرصہ گذرا اس میں آراضی تخمیناً ۱۱ بیگہ دس بسوہ از قسم جھور ہے جسمیں سیٹھا پتا ور پیدا ہوتی ہے وسط میں ایک مسجد بھی بنی ہوئی ہے عشرہ محرم میں کل رقبہ میں تعزیے دفن ہوتے ہیں انھیں گڈھوں کے اوپر سیٹھا پتا در پیدا ہوتی ہے جس کا ٹھیکہ کسی سال چار سو روپیہ کا دیا جاتا ہے اور کسی سال تین سو روپیہ کا دیا جاتا ہے اس سال اس کا ٹھیکہ تین سو ستر روپیہ پر مکھن خاں کے نام ہوا ہے۔ عہد نصیرالدین حیدر میں سنہ ۱۲۴۴ھ یا ۱۲۴۵ھ میں معتمد الدولہ قید ہوئے اور انکی جملہ املاک علبت باقی داری ضبط سرکار ہوگئی یہ کربلا بھی ملک شاہ اودھ ہوگئی اسوقت سے اسکی مرمت سرکار شاہی کی طرف سے ہوتی رہی اور آمدنی ملازمین وغیرہ پر صرف ہوتی تھی۔

رپورٹ مذکورۂ بالا پیش ہونے پر حسب الحکم حکام اعلی کربلائی تربہی ۱۶ اپریل ۱۸۶۱ء کو پھر نزول سرکار ہوگئی ہمیں یہ تو نہ معلوم ہو سکا کہ اس میں فری مسن لاج کب اور کن شرائط کے ساتھ قائم ہوا مگر اس امر کا بخوبی علم ہے کہ لکھنؤ کے عزادار طبقہ کو اس روضہ کا جادوگھر کی شکل میں تبدیل ہو جانا بیحد شاق ہے اور اسکی واگذاری کا تہ دل سے متمنی ہے۔

# اطلاع

اگر آپکو خدانکردہ محرم نمبر نہ پہونچے اور ڈاک سے تلف ہو جائے تو ۲۰ محرم تک جو اطلاعات دفتر میں موصول ہونگے صرف انھیں خریداروں کو دوبارہ روانہ کر سکیں گے قارئین کرام نوٹ کرلیں

# حسینؓ کے قدموں میں عقیدت کے پھول

از جناب حکیم شرف الدین صاحب شرف احمد آبادی

اے مسلمانوں کے رہبر اے شہ کرب و بلا ۔۔۔ کر دیا باطل کا تو نے حشر تک کا فیصلہ

تیری جرأت تیرا ایماں تیرا انداز کرم ۔۔۔ آجتک پیشانی اسلام پر ہے یہ رقم

یہ تری شان اقامت یہ ترا ذوق سجود ۔۔۔ تیغ کے سایہ میں بھی پڑھتا رہا ہر دم درود

تیری قربانی نے بخشا ہے شریعت کو دوام ۔۔۔ رو رہا ہے اب تیری خاطر زمیں دم و شام

دین کی تقدیر تو قرآں کی تفسیر تو ۔۔۔ حریت کے رسم کی ہنستی ہوئی تصویر تو

کفر تھا تیرے ارادے میں دغا سے لوٹنا ۔۔۔ تو نے سیکھا ہی نہیں ڈر کر قضا سے لوٹنا

تو نے فرعونی حکومت سے لیا بڑھکر خراج ۔۔۔ چھین کر قدموں سے رکھ دئے قیصر و کسریٰ کے تاج

اللہ اللہ وہ ترا غربت میں انداز سکوت ۔۔۔ غیرت پیغمبری کا تو نے بتلایا ثبوت

قلب باطل میں ابھی ہے تیرے خنجر کی کھٹک ۔۔۔ کفر کی رگ رگ سے خوں ٹپکے گا آخر حشر تک

حیدری قوت تیرے ورثے میں ایمان خلیل

توڑ کر رکھدی ہے تو نے ظلم کی محکم فصیل

---

ظاہرداری ابو ہریرہ حضرت امام حسینؓ کی نعلین سے خاک جھاڑتے تھے امام حسینؓ نے فرمایا کہ میرے ساتھ ایسا نہ کرو ابو ہریرہ نے عرض کیا کہ مجھے چھوڑ دیجئے خدا کی قسم جو میں سمجھتا ہوں وہ عام لوگ بھی سمجھیں تو آپ کو اپنے کاندھوں پر اٹھائیں (نور العین فی مشہد الحسین از قاضی صبغۃ اللہ بن محمد غوث محدث ص ۱۸ کتبخانہ آصفیہ)

مگر افسوس ہے کہ ابو ہریرہ واقعہ کربلا میں شریک نہ تھے۔ اڈیٹر

# رُباعی

از نتیجۂ افکار عمدۃ الشعرا جناب سید سجاد حسین صاحب شدید نبیرہ و جانشین ملک الشعرا جناب رشید مرحوم

حیدر نے عجیب حق سے رتبہ پایا | بے وجہ انھیں وجہ نہیں فرمایا
مشکل میں نہ کسطرح پکارے ہر ایک | جب بہر نبی نادِ علیاً آیا

## مطلع

حکم حق سے [illegible] گئی جب بند پیغمبر کی آنکھ | پھر گئی آل نبی سے آہ عالم بھر کی آنکھ
ناصران [illegible] شب بھر پلک جھپکی نہیں | اشتیاق مرگ میں ہر آنکھ تھی بہتر کی آنکھ
آنکھیں تو سب [illegible]لی ہیں ہاں مگر وہ آنکھ ہے | جسکی عینک شکبنی ہو عقل کے جوہر کی آنکھ
بچھ دیا تھا سا تھ زخمی پاؤں کی زنجیر نے | حلقہ حلقہ بنگیا تھا عابد مضطر کی آنکھ
دیکھا یوں [illegible] خیبر نے آنکھو نہیں آنکھیں اٹھا کر | تیر تو مارا پہ نیچی ہو گئی خود سر کی آنکھ
روئے الکن [illegible] نور پاک مصطفےٰ | ابرو ابروئے محمدؐ آنکھ پیغمبرؐ کی آنکھ
حال کے تبدیل ہونے سے بدل جاتا ہے ظرف | اور ہو جاتی ہے زیبا [illegible] کی آنکھ
حق تو یہ ہے [illegible] کے جادہ سے سرکتے ہی نہیں | سیدھے رہرو کے قدم عارف کا دل رہبر کی آنکھ
کی نبی نے فا[illegible]ہرا کی شادی اس طرح | اب کبھی نیچی نہو گی صاحب دختر کی آنکھ
صبر عابد نے تھپک کے پھر سلایا بعد شاہ | ورنہ گویا کھل چکی تھی فتنۂ المحشر کی آنکھ

کون پوچھے گا گہر ہائے مضامیں کو شدید
ہاں کریگی قدر اگر تو صاحب جوہر کی آنکھ

# کیا ائمہ اہلبیت امام حسینؑ کی مجلس میں شریک نہیں ہوتے؟

از جناب سید نجم الحسن صاحب کراروی مبلغ مدرسۃ الواعظین لکھنؤ مقیم پشاور

خدا آباد رکھے جان نثاران محبت کو　　فنا ہو کر حیات خضر کی بنیاد ڈالی ہے

ہمارا تو یہی عقیدہ ہے کہ ائمہ اہلبیت انبیاء و مرسلین اور شہداء و صالحین وغیرہ مجلس حسینؑ میں آتے ہیں، شریک ہوتے، غم کرتے روتے اور اثر لیتے ہیں، احادیث کی دنیا میں مشہور ہے کہ حضرت سید سجاد نے ایک مجلس میں شرکت کی جب ذاکر منبر پر گیا، آپ اس مقام پر جا کھڑے ہوئے جہاں لوگ جوتیاں اتارتے تھے کسی نے کہا مولا، صدر میں آئیے آپ کہاں تشریف فرما ہیں، ارشاد ہوا مجلس حسینؑ میں یہی میری جگہ ہے۔ سنو میں اکیلا نہیں ہوں یہ محمد مصطفیٰؐ یہ علی مرتضیٰؑ، یہ فاطمہ زہراؑ یہ حسن مجتبیٰؑ وغیرہ موجود ہیں۔

اس سے معلوم ہوا کہ یہ حضرات تشریف لاتے ہیں اور شرکت فرماتے ہیں اور یہ بھی مشہور ہے کہ مجلس حسینؑ میں حضرت فاطمہ زہراؑ خصوصیت سے تشریف لاتی اور رونیوالوں کی آنکھوں سے آنسو پونچھتی ہیں۔

علامہ مدوربندی لکھتے ہیں کہ ائمہ اہلبیتؑ اور انبیاء کرام تو درکنار پاک بیبیاں مثلاً حضرت زینبؑ حضرت ام کلثومؑ وغیرہما بھی تشریف لاتی اور غم حسینؑ میں شرکت فرماتی ہیں۔ موصوف کے عیون الفاظ یہ ہیں۔

"وایشاں حاضر میشوند در مجالس ذکر مصائب آل اللہ تعالیٰ وعترت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم با ابدان مثالیہ واجساد و قوالب برزخیہ الخ" (جواہر الایقان ص)

یہ لوگ حاضر ہوتے ہیں اپنے مثالی جسموں اور برزخی قالبوں کے ساتھ۔ ذکر مصائب اہلبیتؑ میں۔

اس عبارت سے یہ بھی پتہ چلا کہ صرف مجلس غم حسینؑ ہی میں نہیں بلکہ ائمہ اہلبیتؑ میں سے جس کی بھی مجلس منعقد کیجاتی ہے اس میں ان پاک عورتوں کی شرکت ہوا کرتی ہے۔

**اعتراض** ہمارے اس عقیدے پر بعض کتب احادیث دیسر سے ناواقف برادران اہلسنت اعتراض کرتے ہیں، وہ کہتے ہیں کہ باوجودیکہ ائمہ اہلبیت اور انبیاء کے نہ جسم باقی ہیں نہ روح کا ان سے تعلق ہے، نہ قبروں سے نکلنے کی انہیں صلاحیت رہ گئی، پھر بھی شیعہ اسی کے قائل ہیں کہ وہ مجلسوں میں شرکت کرتے ہیں، اس مہمل عقیدہ کا کیا ٹھکانا ہے۔

یہ اعتراض تین امور پر متفرع ہے، اول یہ کہ انبیاء و ائمہ کے اجسام قبروں میں جانیکے بعد باقی نہیں رہتے، دوسرے روح کا ان سے تعلق نہیں رہتا تیسرے ان میں قبروں سے نکلنے کی صلاحیت باقی نہیں رہتی تو وہ مجلسوں میں کیسے آتے ہیں؟

**الجواب۔** اعتراض کے پہلے جزو کا جواب یہ ہے کہ یہ تو مسلمات سے ہے کہ انبیاء کے اجسام قبروں میں ہمیشہ ہمیشہ ایک ہی حالت پر باقی رہیں گے، اس میں شبہ پیدا کرنا افسوسناک ہے۔ شاید ایسے اعتراض کرنیوالوں کو کتابوں کے مطالعہ کی دولت نصیب نہیں ہے، دوسرے کے متعلق یہ عرض ہے کہ یہ اعتراض سے بھی مسلمات کا انکار نکلتا ہے۔ اور تیسرے کے بارے میں بھی یہی عرض ہے، اب مفصل جواب ملاحظہ ہو۔

**اعتراض کا پہلا جواب۔** مصور فطرت خواجہ حسن نظامی اپنے میلاد نامہ کے صـ۲ طبع دہلی ۱۳۳۶ھ میں فرماتے ہیں:۔

"جب ہمارا دین اسلام پکا، پورا، اور خدا کی سب نعمتوں کا خزانہ ہے ویسے ہی اس دین کے لانے والے، پیغمبر بھی پکے پورے کامل، اور پروردگار کی نعمتوں سے بھرپور تھے اور اُن کو ہم مسلمانوں کے ساتھ جو اُنکی امت ہیں بڑی محبت ہے اگرچہ اب وہ خدا کے پیارے رسول جسم کی زندگی میں زمین پر موجود نہیں مگر اُنکی روحانی زندگی اب بھی اس دنیا میں موجود ہے اور ہماری حالتوں کی خبر خدا کی دی ہوئی قوت سے انکو رہتی ہے الخ"

اس سے معلوم ہوا کہ انکی زندگی اب بھی دنیا میں موجود ہے اور وہ حالات سے باخبر رہتے ہیں۔

**اعتراض کا دوسرا جواب۔** جواب اول میں تفصیلی صراحت نہ تھی، مگر جواب ثانی میں تفصیل بھی موجود ہے۔ ایڈیٹر الفقیہ، مولوی ثناء اللہ صاحب ایڈیٹر اہلحدیث کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"ہمارے مدیر صاحب یہی نہ سمجھنا کہ انبیاء کرام نقطہ حیات ظاہری ہی میں (عالم پر) تصرف فرماتے ہیں بلکہ عالم ظاہری سے پردہ فرمانے کے بعد بھی ویسا ہی تصرف فرماتے ہیں، دیکھئے احمد ابن حجر مکی فتاویٰ حدیثیہ کے صـ۲۱۲ پر فرماتے ہیں۔

سائر الانبیاء احیاءٌ ردت الیھم ارواحھم بعد ما قبضوا واذن لھم فی الخروج من قبورھم والتصرف فی الملکوت العلوی والسفلی۔ (ترجمہ) انبیاء علیہم السلام زندہ ہیں اور انکو انہی قبروں سے نکلنا اور ملکوت علوی و سفلی میں تصرف کرنے کا اذن دیا گیا ہے الخ" (اخبار الفقیہ امرتسر ۲۸ جون ۱۹۲۶ء صـ۹ کالم ۱)

اس جواب میں۔ انبیاء کا مرنے کے بعد زندہ رہنا، قبض روح کے بعد انکے جسموں میں پھر روح کا داخل کیا جانا، اُنکے لئے قبروں سے نکلنے کی اجازت کا ہونا، ملکوت علوی و سفلی میں اُن کا تصرف فرمانا روز روشن کی طرح واضح ہے۔ جب عام انبیاء کے لئے یہ سہولتیں تھیں تو حضرت محمد مصطفےٰ اور اُن کے اہلبیت کے لئے بدرجۂ اولیٰ ماننا پڑیگا اسلئے کہ یہ حضرات نور سے بنے اور فضیلت میں انبیاء سے بلند ہیں۔

**اعتراض کا تیسرا جواب۔** مولوی غلام قادر صاحب چشتی سیالوی بھیروی "اسلام کی دسویں کتاب" طبع لاہور ۱۹۲۳ء کے صـ۱۲ پر یہ ثابت کرتے ہوئے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم محفل میلاد میں شرکت فرماتے ہیں لکھتے ہیں کہ:۔

"جلال الدین سیوطی نے رسالہ انتباہ الاذکیا فی حیات الانبیاء طبع رحمانی کے صفحہ ۶ پر لکھا ہے کہ امت کے اعمال کو دیکھنا اُنکے گناہ کے لئے استغفار کرنا اور اُنکے بلیات دور ہونے کی دعا اللہ تعالیٰ سے مانگنا اور برکت کے ساتھ اطراف زمین پر آمد و رفت کرنا اور اگر کوئی نیک بندہ امتی مرجائے اُسکے جنازے میں تشریف لانا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض اشغال شریفہ میں سے ہے عالم برزخ میں، چنانچہ اس میں احادیث و آثار آئے ہیں، تو اگر آپ محفل میلاد میں تشریف لاویں تو کیا عجب ہے"

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ پیغمبر اسلام کا مرنے کے بعد مولود شریف میں تشریف لانا ممکن ہے تو میں کہتا ہوں کہ جب آپکا مولود شریف میں شریک ہونا ہو سکتا ہے تو مجلس حسینؑ میں شرکت بدرجۂ اولیٰ ممکن ہو سکتی ہے یعنی اگر آپ مولود میں شرکت فرماتے ہیں تو مجلس غم میں بھی شرکت فرمانا تسلیم کرنا پڑیگا۔ اور جب آپکی شرکت مسلم ہوگی تو ائمہ اہلبیت، انبیاء کرام کی شرکت بھی ماننی پڑے گی۔

خلاصہ یہ کہ اہلسنت نے جب اسے تسلیم کر لیا کہ انبیا قبور میں زندہ رہتے اور اُس سے نکلکر آتے جاتے رہتے ہیں، اور تصرفات بھی کیا کرتے ہیں، جنازوں میں شریک ہوتے اور مولود شریف میں شامل ہوا کرتے ہیں تو یہ بھی ماننا ناگزیر ہے کہ یہ حضرات مجلس حسین میں بھی شرکت کرتے ہیں اور اسی کے ساتھ ساتھ یہ ماننے بغیر چارہ نہیں کہ ائمہ اہلبیت علیہم السلام بھی انھیں تمام امور کے مالک ہیں اور انکی شرکت بھی کم از کم مجالس و محافل و جنائز مومنین مخلصین میں ضرور ہوتی ہے اسلئے کہ یہ حضرات آنحضرت کے علاوہ تمام انبیاء سے فضیلت میں زیادہ ہیں جیسا کہ اہلحدیث نے مانا اور تسلیم کیا ہے جسے مسلمانوں کو ماننے بغیر چارہ نہیں، (نور الانوار ص ۲۱۹)

# کیا رونا جائز ہے؟

از جناب شمیم حیدر صاحب رضوی ریٹائرڈ ڈپٹی کلکٹر نہٹور یو.پی

ماہ محرم آتا بھی نہیں جو اشتہار بازی شروع ہو جاتی ہے کہ یہ بدعت ہے اور یہ ناجائز وہ حرام ہے اور اس سے اجتناب چاہیئے مشتہرین کے اسمائے گرامی پر نظر ڈالئے تو ناموں سے زیادہ القاب طویل صورت تو کوئی دیکھتا نہیں تصور یہ ضرور ہوتا ہے کہ شرع محمدی کی یہ ٹھیکیدار۔ علم کے پشتارے نہیں بلکہ پہاڑ اٹھائے پھر رہے ہیں۔ جواب میں اگر پیغمبران سلف کے رونے کا ذکر ہوگیا تو فوراً ارشاد حاضر کہ حضرت یہ انبیاء آپکی طرح سے نہیں روئے بلکہ آنسوؤں سے روئے تھے اور صبر و سکون انکا شیوہ تھا۔

ان حضرات سے کوئی یہ تو پوچھے کہ حضور جب آپ دنیا میں تشریف لائے تھے تو کیا آنسوؤں سے ہی روئے تھے کیا آپکی اماں جان نے اس خاموشی کو آپکی بیماری کا پیش خیمہ تو قرار نہیں دیا تھا۔ بندہ نواز اگر اسوقت آپ کا رونا صرف آنسوؤں سے ہی ہوتا تو اماں جان کا دودھ بھی آپ کی خاموش احتیاج پر بروقت نصیب نہ ہوتا اسلام فطری مذہب ہے اسکا کوئی اصول ایسا نہیں جو فطرت کے خلاف ہو۔ یہ کہاں کی فطرت ہے کہ چوٹ لگے اور آہ نہ نکلے۔ جب اصلی آنسو آئیگا تو آہ بھی ساتھ ہوگی اور جب اسکا تار بندھیگا تو لے بھی بلند ہوگی۔ ایسی پابندی لگانا فطرت انسانی پر ظلم کرنا ہے۔

رونے کا فلسفہ اگر تاریخی نظر سے دیکھا جائے تو قوموں میں انقلاب عظیم پیدا کرتا رہا ہے زندہ قوموں نے اپنے اوپر قربان ہونیوالوں کو خدا سے صرف ایک ہی سیڑھی کم رکھا ہے دور کیوں جائیں۔ انگریزوں اور فرانسیسیوں کی بحری لڑائی ٹریفالگر پر بھی ذرا نظر ڈال لیں اسپر دونوں قوموں کی موت وحیات کا انحصار تھا انگریزوں کے امیر البحر لارڈ نیلسن کو کاری زخم آیا۔ بہادر جرنیل کی آخری سانس تھی کوئی اسپر رو رہا تھا تو کوئی قوم کی آنیوالی مصیبت پر۔ مرنیوالا تاڑ گیا کہ پانسہ پلٹ رہا ہے اپنے آخری الفاظ:۔

"England expects every man to do his duty"

انگلستان ہر ایک آدمی سے یہ امید رکھتا ہے کہ وہ اپنا فرض ادا کرے"

یہ الفاظ ہزاروں توپخانوں سے زیادہ تھے۔ سردار کی لاش چھوڑ کر سب اپنے فرائض پر جا ڈٹے اور ان الفاظ کو یاد کر کر کے ایسا عملی رونا رویا کہ آئی ہوئی موت کو دشمن پر ہی پلٹا دیا۔ نیلسن کا مجسمہ لنڈن کے ٹریفالگر اسکوائر میں کھڑا ہے اور نہایت آن بان سے اپنے کارنامے کی سلامی قوم سے لیتا رہتا ہے۔

اسی قسم کی لڑائی نیل میں ۔ ایک فرانسیسی سپوت بچہ ۔ کیسابینکا (Casabianca) جہاز پر باپ کے ساتھ تھا ۔ توپیں درغ رہی تھیں ۔ جہاز زد میں تھا ۔ باپ نے حکم دیا کہ بیٹا میرے آنے تک اس ڈیوٹی پر رہو ۔ باپ مارا گیا ۔ آگ کے شعلے بچے کے پاس پہونچنے لگے ہر ایک نے کہا کہ اس جگہ کو چھوڑ دے مگر وہ باپ کے انتظار اور ڈیوٹی کے سرانجام میں ہی شعلوں کی نذر ہو گیا اسکی نظمیں اور فوٹو ابتک زندہ قومیں اپنے لٹریچر میں محفوظ رکھے ہوئے ہیں ۔ خود پڑھتی ہیں اور بچوں کو بھی پڑھاتی ہیں ۔ اسکا ذکر بچوں کی ابجد سے شروع ہوتا ہے اور وہی بچے اسکا سبق لیکر دنیا پر چھائے ہوئے ہیں ۔

اے دنیا کے سنوارنے والے پیغمبر کے نواسے حسینؑ ! ہم منفعل ہیں کہ آپکی قربانی کی جو قدر ہونی چاہیئے تھی وہ ہم نااہلوں سے آجتک نہو سکی آپ کی قربانی سے غیر قوموں نے سبق حاصل کیا مگر ہم وہی کورے کے کورے ۔

اے اسلام سے ناآشنا مسلمان تو کتنے ہی طارق یاد دلا اور کتنے ہی محمود غزنویوں کو سر چڑھا مگر محمدؐ کے ٹھکرانے والوں سے منسوب ہو کر کبھی فلاح کو نہیں پہونچ سکتا ۔ فلاح یہیں ہے کہ لوگ تیری اور تیرے عمل کی دل سے قدر کریں تو ان میں تعداد اور مشہور رہو ۔ انسان تجھیں روئیں اور تو انکو ۔ انسان کو تیری تلواروں کے واروں نے قابو میں نہیں کیا بلکہ ان آہوں نے تڑپایا ہے جو کربلا سے اٹھکر چار دانگ عالم پر چھا گئیں ۔

تیری تقریر اور تحریر محض ہوا کے جھونکے ہیں جو اپنے ماحول میں اٹھے اور فنا ہو گئے تو اس قربانی کو دو چار سے مٹا یگا تو دس بیس اور کھڑے ہو جائینگے ۔ کہن کے ذرا ان مرہٹوں سے تو پوچھ کہ جنھوں نے تیری جڑوں سے جڑیں ہلادی ، مگر کربلا والوں کے اب تک عزادار ہیں ، ان سکھوں کو تو دیکھ جنھوں نے سرہند کی اینٹ سے اینٹ بجادی مگر حسینؑ کی اولاد (سید بڈھے شاہ) کی اولاد کو سر پر اٹھاتے ہیں ۔ آخر میں ان بادیہ نشین اقوام پر نظر ڈال جو خدا کو نہیں جانتے مگر حسینؑ کو روتے ہیں ۔

حسینؑ کی قربانی صرف میرے یا تیرے لئے نہیں بلکہ نوع انسان کے لئے تھی ۔ یزیدی حکومت کی انسان کُش اور اخلاق سوز پالیسی کے خلاف اگر احتجاج نہ ہوتا تو اسکا مذہب بنجاتا جو معلوم نہیں دنیا میں کیا کیا فساد پیدا کرتا ۔ یزید اپنی من مانی کارگزاریوں کی آزادی کے لئے ایران کی حکومت دے رہا تھا ۔ مگر یہ دل دنیا کے واسطے کربلا نہیں گیا تھا اس میں درد تھا خدا کا خوف تھا ۔ ایران کی حکومت کیسے قبول ہوتی یزید تو صداقت میں فساد پھیلانے کے لئے پھر بھی رہجاتا ۔ بہتر ہزار جوانوں کا یہ پیشکش صرف اس فقرے سے ٹھکرا دیا جاتا ہے کہ یزید اپنی شیطانی حکومت سے دستبردار ہو جائے ۔

کیا تاریخ اس بےمثال جرات کی کوئی مثال پیش کر سکتی ہے ۔ حسینؑ مظلوم اس پیشکش میں بالکل آزاد تھے وہ دنیا کے ان قربانی دینے والوں کی حیثیت میں نہ تھے جو مایوسیوں میں گھر کر حالت بیچارگی میں اپنے مشن پر

قربان ہوتے ہیں۔ ایران کی حکومت یزید کی سلطنت سے بدرجہا زبردست تھی مگر ٹھکرا دی گئی۔ بظاہر یزید کی فتح ہوئی اور آپ کی شہادت۔ اولاد میں صرف ایک بچا جسکی نسل سے آج دنیا کا کوئی خطہ خالی نہیں۔ یزید کی نسل اول تو دنیا پہلے ہی کھا پی گئی اب بھی اگر کوئی جرأت کرے تو اپنا حشر دیکھ لے۔

معنیٔ حبل اللہ تا شکل طراز کربلا — سنگ در حسین ہے اور جبین کائنات

# حسینیت اور دنیاوی مذاہب

از جناب ویاس دیو صاحب مصرا

فی زمانہ مذہب کو انسانی زندگی کا ایک بیکار کن بنانے کی کوشش کی جارہی ہے جس سے بجائے امن پیدا ہونے کے نقض امن کا اندیشہ ہوتا جارہا ہے۔ بعضوں کا خیال ہے کہ جتنا مذہبی رسوم میں کمی کیجائے اتنا ہی بہتر ہے کہ اس طرح کشت و خون سے کافی حد تک فلاحیت حاصل ہو سکتی ہے۔ مگر بعضوں کا یہ خیال ہے کہ اُن کا مذہب خواہ مخواہ خطرے میں ہے اور اُن کا دلی مقصد یہ ہے کہ چاہے کچھ بیگناہوں کا خون بھی بہا دیا جائے مگر اُن کے مذہب پر آنچ نہ آنے پائے لیکن کافی جدوجہد کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ صداقت مندرجہ بالا دونوں مقاصد سے کہیں دور ہے۔

جہانتک عمیق مطالعہ کیا جائے ہر مذہب قدم قدم پر صلح اور امن و امان کا پیغام دیتا ہے اور انسانیت کا سبق سکھلاتا ہے۔ مذہب کا مدعا محض خدا کی یاد۔ نماز و روزہ اور دان دکھشنا پر ہی ختم نہیں ہوجاتا۔ بلکہ ہر مذہب انسانیت کا سبق دیتا ہے۔ رہنے سہنے چلنے پھرنے، کھانے پینے، اُٹھنے بیٹھنے کا بہترین طریقہ سکھلاتا ہے۔ آجکل کا یہ دستور ہے کہ اگر ایک انسان محض نماز کا پابند ہو جائے یا مندر جانے کا عادی ہو جائے تو کہا جاتا ہے کہ یہ شخص بہت مذہبی ہے اور بڑا ہی خدا رس ہے۔ مگر جب ہم اُسکے دیگر اعمال پر نظر کرتے ہیں تو ہم دیکھتے ہیں کہ وہ شراب بھی پیتا ہے۔ کھڑا ہو کر پیشاب بھی کرتا ہے۔ کلب میں بھی جاتا ہے۔ سینما بھی دیکھتا ہے۔ اور اسکے باوجود دنیا کی نگاہ انتخاب اسے مذہبی شخص کہتی ہے اور اگر ایسے شخص کا احاطۂ دوستی ذرا سیدھا سادا ہوا تو یہ پیشوا اسکا بنجاتا ہے اور اسی طریقہ سے بہت سے مختلف خیال رہنما بنجاتے ہیں اور مذہبی کشمکش کا بازار گرم ہوجاتا ہے اور ان نیم حکیم رہبروں کے ہاتھوں یقیناً مذہب اور جان دونوں خطرے میں پڑ جاتے ہیں۔

اور میرا تو خیال ہے ؎

گر ہمیں مسجد و ہمیں ملا — کار طفلاں تمام خواہد شد

مگر مذہب کی تعریف کیا ہے؟ مذہب کا مقصد کیا ہے؟ اگر آپ اسکو مکمل طور پر سمجھنا چاہتے ہیں تو دنیا کے تمام مذاہب کو چھوڑ دیجیے۔ بڑی بڑی مذہبی کتابوں کو طاق پر رکھ دیجئے۔ اور امام حسینؑ کی زندگی پر نظر ڈالیے۔ دیکھئے کہ انھوں نے بچپن سے لیکر اور آخر دم تک کیا کیا لافانی سبق دیے۔ لوگ کہتے ہیں کہ حسینؑ نے اسلام پر احسان کر دیا اور اس طرح حسینؑ کے اصلی مرتبے پر پردہ ڈالتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ حسین نے نہ صرف اسلام بلکہ دنیا پر اور بنی نوع انسان پر وہ احسان عظیم کیا ہے کہ جو تا قیامت کوئی نہ کر سکے گا۔

میں اکثر جلوس دیکھنے جاتا ہوں اور وہاں مقرروں کو کہتے سنتا ہوں "حسینؑ کی ذات محتاج تعارف نہیں" مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ حسینؑ کی ذات ابھی یقیناً محتاج تعارف ہے۔ دوسرے مذاہب و فرقوں کو چھوڑئے ابھی اسلام میں بے شمار لوگ ایسے ہیں جو حسینؑ کی ذات بابرکات سے واقف نہیں۔ اگر واقف ہوتے تو یہ باہمی فساد اور بغض و عناد کبھی کے ختم ہو گئے ہوتے اور بجائے عام مسلمان ہونے کے ہر شخص "حسینی" ہوتا۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ جو سبق کربلا میں حسینؑ نے دیا اس پر عمل کرنے والے بہت کم ہیں۔

اگر ایک ہندو یا عیسائی اسکے خلاف کرتا ہے تو شکوے کی جا نہیں کیونکہ ابھی تک حسینؑ کی آواز اس کے کان تک نہیں پہونچی ہے۔ مگر جب کوئی مسلمان ایسی حرکت کرتا ہے جو حسینی مشن کے خلاف ہو تو یقیناً بے انتہا شرم کی بات ہے۔ حسینؑ نے صلح کا پیغام دیا۔ امن و امان کا سبق پڑھایا اور اگر حسینؑ کا مقصد صلح پسندی نہ ہوتا تو ۷۲ ساتھی لیکر یزید کی فوج سے جنگ نہ کرتے۔ بلکہ ایک بادشاہی شان سے ایک لشکر جرار لیکر میدان جنگ میں آتے۔ مگر وہ یہانتک خواہانِ امن تھے کہ یزید سے کہدیا تھا کہ اگر تو مجھے امام نہیں مانتا اور مجھے راہ حق پر نہیں سمجھتا تو مجھے یہاں سے کسی اور ملک میں چلا جانے دے تاکہ مخلوق خدا کشت و خون سے بچ جائے۔

کیوں نہ ہو یہ وہی حسینؑ تھے جنکے باپ نے اپنے قاتل پر احسان کیا اور شدت تشنگی میں دودھ کا پیالہ اُسے عطا کیا اور کوئی بدلہ نہ لیا۔ اور رسولؐ نے خود باوجودیکہ سردار انبیا تھے وہ کام کئے جس سے امن و امان قائم ہو۔ میں نے ایک کتاب میں پڑھا کہ ایک مرتبہ رسولؐ چلے جاتے تھے اور کچھ کفار منکر اسلام اُن پر پتھر مارتے تھے۔ کچھ دیر کلوخ اندازی کے بعد ان کافروں نے رسول کا پیچھا کیا اور یہ معلوم کرنا چاہا کہ یہ نبی اسلام کہاں جاتا ہے۔ بعد تھوڑی دیر کے انھوں نے دیکھا کہ وہ ایک جھاڑی کے سائے میں مصلا بچھا کر بیٹھ گیا اور کہتا تھا "خداوندا یہ لوگ مجھے جانتے نہیں میری ذات کو پہچانتے نہیں تو ان پر عذاب مت نازل کیجیو" رسولؐ کے اس فعل پر وہ کفار بہت نادم ہوئے اور اسلام قبول کر لیا۔

کیا میں پوچھ سکتا ہوں کہ میرے مسلمان بھائی رسولؐ کے اس عمل کی پیروی کر رہے ہیں؟ کیا وہ علیؑ کے اس احسان کو بھول گئے جو انہوں نے مرتے دم اپنے قاتل پر کیا۔ کیا وہ حسینؑ کی قربانیوں کو بھول گئے؟ کیا انھیں علی اکبر کی خون میں غلطیدہ جوانی نہیں یاد رہی؟ کیا اب بھی اس بات کی ضرورت ہے کہ بار بار رکھا...

کہ حسینؑ کی بہن زینبؑ نے انسانیت کو بلند کرنے کے لئے اسیر ہوئیں اور دربدر پھرائی گئیں۔ ضرورت ہے اور ابھی اس کی بہت ضرورت ہے۔ کیونکہ ابھی تک دنیا تو کیا مسلمان ہی اچھی طرح نہیں سمجھے کہ حسینؑ کی ذات بابرکات کیا تھی۔ اگر سمجھتے تو دنیا کے تمام جھگڑوں سے دور نظر آتے اور انکے دل میں جو حسینی درد ہوتا جو تمام اقوام کو ایک عام پلیٹ فارم پر اکٹھا کر دیتا۔

اے مسلمانوں! ہندوؤں اور دنیا کے دوسرے مذاہب والو! حسد و کینہ کو دل سے نکال کر حسینؑ کی زندگی پر نظر کرو۔ خود حسینی بنو اور دنیا کو حسینی بنا کر مذہب و ملت کے جھگڑوں کو ہمیشہ کے لئے مٹا دو۔ اور تمام عالم میں امن و امان پیدا کرو۔ یہی وہ طریقہ ہے جس سے تم شہنشاہی کو برباد کر سکتے ہو اور صداقت کا بول بالا کر سکتے ہو۔ اس طرح تمہاری زندگی بھی قابل قدر ہوگی اور تمہاری موت بھی شہادت حسینؑ کی طرح دنیا کو امن و امان کا پیغام دیگی اور امر ہو جائے گی بقول پنڈت گوپی ناتھ صاحب امن لکھنوی ؎

گو جام شہادت کا پئے جاتا ہے — دنیا کو وہ پُر نور کئے جاتا ہے
اے امن چراغ خاندان نبوی — گُل ہو کے بھی روشنی دیے جاتا ہے

# سلام

از جناب سید وزیر حسن صاحب عابدی مختار وزیر منزل خانپور

کسی پہ کربلا کے بن میں راحتیں گذر گئیں — کسی کے سر پہ رات دن مصیبتیں گذر گئیں
کسی کے پاس آب سے بھرا ہوا فرات تھا — کسی پہ تشنگی کی ساری حالتیں گذر گئیں
فسانۂ غم و الم تو میہماں کا رہ گیا — مگر وہ حلق و تیغ کی ضیافتیں گذر گئیں
کوئی نہ جنکو کہہ سکے کوئی نہ جنکو سن سکے — وہ آلِ پاکِ مصطفےٰ پہ آفتیں گذر گئیں
مجاہدینِ کربلا میں اِک سے بڑھکے ایک تھا — وہ منچلے گذر گئے۔ شجاعتیں گذر گئیں
گذر گئیں وہ سارے دن کی پیاس میں لڑائیاں — وہ ساری ساری رات کی عبادتیں گذر گئیں
وفا پہ جان دے گئیں وفا شناس ہستیاں — وہ باوفا مجاہدوں کی نصرتیں گذر گئیں
وہ انتہائے تشنگی میں وہ لوے بھادے کے — وہ حوصلے گذر گئے وہ طاقتیں گذر گئیں
جو کمسنی میں لڑ گئے سپاہ شام و روم سے — وہ مہ لقا گذر گئے، وہ جراتیں گذر گئیں
اجل کے منھ میں دے گئیں جو ہنس کر اپنے لال کو — وہ عورتیں گذر گئیں وہ ہمتیں گذر گئیں
شہید ظلم جان دیکے اے وزیر جی اُٹھے — مگر وہ جبر و جور کی حکومتیں گذر گئیں

# شامِ غریباں

از عالیجناب مرزا فدا علی صاحب خنجر لکھنوی

کربلا کا ایک ایک ذرّہ فریادی ہے کہ اُس کے پاک صاف دامن کو آلِ رسولؐ کے مقدس لہو سے رنگین کیا گیا۔ یہ ظلم ڈھانے والے کوئی غیر نہ تھے بلکہ وہی احسان فراموش، محسن کُش اور ناحق شناس لوگ تھے جو رسالتمآبؐ کے مقابلے میں صف بستہ ہو کر اسلام دشمنی کی تمام تر کوششیں صرف کر دینے کے بعد کفر و الحاد پر ایمان کا عافیت بخش دامن نواز پردہ ڈال کر محض اتنے عرصہ کے واسطے بظاہر مطیع و منقاد ہو گئے تھے کہ جب تک حالات ان کے کمزور بازوؤں کو طاقتور بنا کے ہاشمیوں پر مادی حیثیت سے حاوی و غالب نہ کر دیں۔

بالکل ایسا ہی وقوع پذیر بھی ہوا۔ رسول اللہؐ کی آنکھ بند ہوتے ہی انواع و اقسام کی چالبازیوں اور فطرتوں سے حجازی ذہنیتوں کو ہموار بنا کے غیر ہاشمی حکومت قائم کی گئی۔ حق کی صدا بلند کرنے والے خارج البلد ہوئے۔ ایمان والوں کو عضوِ معطل کی طرح گوشہ گیر کر دیا گیا۔ اور ابوسفیان کی آل کو اسلامی دنیا کا حاکم بنا دیا گیا۔

ان حکمرانوں نے چُن چُن کر ایمان والوں کو قید و قتل کرنا شروع کیا۔ بدر و احد کے غازیوں کو ہر ممکن طریقہ سے شکنجہ میں کسا۔ نو مسلموں کو گمراہ کرنے کے لئے خزانوں کے منہ کھول دیے اور ایسے درندہ صفت لوگ مہیا کر لئے جو صائم و قائم، حافظ و قاری ہونے کے باوجود یزید ایسے فاسق و فاجر کی امامت و خلافت کا اقرار کرتے ہوئے عاشور محرم ۶۱ھ کے دن کربلا میں رسول زادوں کو قتل کرنے کے لئے مجتمع ہو گئے۔ مظالم! اور ایسے مظالم کئے جو صبح ازل سے شام ابد تک کسی نبی یا وصی پر گزرے نہ گزریں گے۔

وہ بلاخیز دن کیونکر کٹا؟ اس سوال کا جواب مظلوموں کا لہو دیگا۔ کربلا کی لرزتی ہوئی زمین دیگی اور فرات کا تیز رو اچھلتا ہوا پانی دیگا۔ یا پھر کوفہ و شام کے منافقوں کی کڑکتی ہوئی کمانیں، سنسناتے ہوئے تیر، چلتی ہوئی تلواریں اور جھکے ہوئے نیزے دینگے جو معصومین کے بے گناہ خون میں آلودہ ہو کر خود پاک ہوئے۔ کربلا کی ریگ کو خاکِ شفا بنایا لیکن خانۂ اسلام اور قلبِ بتولؑ کو تاریک کر دیا۔

اس یادگار دن میں اصحاب انصار یا عزیز و اقارب نے جیسی عدیم النظیر فداکاریوں کا مظاہرہ کیا دنیا اس کا جواب پیش کرنے سے قاصر ہے۔ تین شبانہ روز کی بھوک پیاس میں حسینی لشکر کا ایک ایک جری بچہ بوڑھا ہزاروں جوانوں پر یکہ و تنہا شیرانہ حملے کرتے ہوئے شہید ہو گیا۔ ہاشمی دلیر ہر نئی جراحت پر کلمۂ شکر ادا کرنے میں مصروف رہے۔ رگوں سے جتنا زیادہ خون نکلتا گیا ان کے منور چہروں کی ضیا ترقی پذیر ہوتی گئی۔ جوان تو پھر جوان ہی تھے بچوں نے وہ نمایاں

کام انجام دیا جو صبر و رضا کی تاریخ میں ہمیشہ درخشاں اور تابندہ رہیں گے۔ چھ مہینہ کی جان علی اصغر کا حلقوم پر تین
پہلو کا تیر کھا کر تبسم کرنے کے بدلے مسکرانا زمانے کے قلب سے کبھی فراموش نہیں ہو سکتا۔ عبداللہ بن حسن کا ننھے ننھے ہاتھوں
کو ڈھال بنا کر ظالم کی تلوار روکنے کی سعی کرنا جاں نثاری و وفا و مواسات کا وہ غیر فانی واقعہ ہے جو ابدالآباد تک شجاعوں
کو انگشت بدنداں کرتا رہیگا۔

ان بہادر جاں نثاروں کے مقابلے میں مخدرات عصمت و طہارت کی صبر کوشیاں کچھ کم حیرتناک نہیں جو مدینہ
سے روانہ ہونے کے بعد سے منزل بمنزل ضبط و تحمل، تسلیم و رضا کی محیر العقول نمائش کا دائرہ وسیع سے وسیع تر کرتی گئیں
کہیں زمانہ کی ناسازگاری پر صبر کیا، کبھی حج کو عمرہ سے بدلکر رضینا بالقضا کا مظاہرہ فرمایا۔ کسی منزل پر انصار کی
کنارہ کشی گوارہ کی۔ کسی مقام پر مسلم کی سنانی کی متحمل ہوئیں۔ علی الخصوص کربلا کی زمین پر تو صبر و شکر کا خاتمہ ہی کر دیا۔
دوسری سے نویں محرم تک ایسی ایسی روح فرسا سختیاں برداشت کیں جہاں انسانی طاقت تو ایک طرف ملکوتی قوتیں
بھی سرنگوں ہوئے بغیر نہیں رہ سکتیں۔ کیا یہ ممکن نہ تھا کہ وہ اپنے سر کے بال کھولکر قادر مطلق کی بارگاہ میں ظالموں کے
لئے بددعا کرتیں۔ زہرہ کی جائیاں تھیں انکی مظلومانہ فریادیں ظلم و جور کا تختہ الٹ دیتیں۔ طاغوتی طاقتیں اور فرعونی
کبر و نخوت کا پتہ بھی نہ ملتا لیکن آئینہ مشیت پر رضامند رہنے والی خاتونوں نے شکر کے سوا شکایت نہیں کی۔ حشر
آفریں صبح سے عصر تک یکے بعد دیگرے تمام ناصروں اور دوستوں کی صف بچھائی عزیزوں کا ماتم کیا، اور انسانی فطرت کے
مطابق دل کا لہو پانی بنا بنا کے آنکھوں سے بہایا لیکن یہ واقعہ ہے۔ اور حیرتناک واقعہ ہے کہ کسی بوڑھی جوان یا کمسن
بی بی نے بدنصیب و گمراہ امت کے حق میں بددعا نہیں کی جو ستم بھی کیا گیا کمال صبر و سکون سے گوارا کر لیا حتی کہ عصر کے
وقت شمع امامت گل ہو گئی، سیاہ آندھیاں چلنے لگیں زمین لرزنے لگی اور یزدانی قہر و غضب نازل ہونے کا گمان
پیدا ہو گیا۔

زینب کبریٰ علی اکبر کی صف پر بیٹھی تھیں۔ ان کے گرد حضرت سیدہ کی غم نصیب بہوئیں تھیں۔ بیٹوں کے
غم اور وارث کی فکر نے ان کی معصوم صورتوں کو پھول کی طرح کمہلا دیا تھا۔ آنکھوں میں آنسوؤں کے آبدار موتی جھلک رہے تھے
رخساروں سے رواں ہو کر دامن تک مروارید کی لڑیاں سی معلوم ہوتی تھیں۔ ہر بی بی تازہ غم میں مبتلا ہونے کی وجہ سے
کچھ آپ ہی خود رفتہ و [illegible] پڑی تھی جیسے قدرت نے مجسم درد و غم بنا دیا ہو! خیموں میں یکسر سکوت طاری تھا۔ کبھی کبھی
کوئی ننھا بچہ تشنگی کی شدت سے بیتاب ہو کر "العطش! العطش" کا شور مچانے لگتا تھا۔

زینب اس دلخراش صدا سے تڑپ جاتی تھیں۔ ردا کے دامن سے نمناک آنکھیں پونچھتی ہوئی بچے کے پاس
تشریف لیجاتی تھیں اور نہایت شفقت و محبت سے چمکار کر تسلی و تشفی فرماتے ہوئے کہتی تھیں "میری جان! صبر کرو۔
عنقریب خدا تمہاری پیاس دفع کرنیوالا ہے۔" بچہ خشک لبوں پر سوکھی زبان پھیر کر خاموش ہو جاتا تھا اور وہ سراپردے

سے میدان کی طرف گشتی نظر ڈالکر پھر بیبیوں کے مجمع میں آبیٹھتی تھیں۔

آج انکی ذمہ داری صرف اتنی ہی نہ تھی کہ سوگ نشینوں کو اُنکی مصیبت پر صبر کی تلقین فرمائیں بلکہ اس ایک دن میں انکے فرائض کی فہرست بہت طویل ہوگئی تھی ہر شہید کی سُنانی انھیں کے ذریعہ خیمے میں پہونچتی تھی۔ ہر فداکار کی صف بچھانا انھیں کے متعلق تھا۔ امام کی ہر آواز پر لبیک کہنے والی وہی تھیں اور بچے اور بچی کو تسکین دینا انھیں پر عائد ہوتا تھا۔ بیمار و نحیف بھتیجے کی خبرگیری پر وہی متعین تھیں۔ ان مصائبِ ابتلا کی ساعتوں میں جملہ امور کی خبر رکھنا اتنا عظیم امر تھا جو انکے سوا کسی سے انجام نہ پا سکتا تھا۔

وہ ابھی ایک طفل جنازے کو بہلا کر آئی تھیں کہ دفعتہً زمین لرزنے لگی اگرچہ عصر کا مدور زرد آفتاب، انسانی سفاکیوں کی تاب نہ لا کر گوشہ مغرب کی جانب مائل ہو چکا تھا لیکن اُسکی تھرتھراتی ہوئی کرنیں پوری طرح سمٹی نہ تھیں صحرائی نخلوں کی چوٹیاں ہنوز چمک رہی تھیں اور ریگ کے ذرّوں میں تابناکی موجود تھی مگر بھونچال آتے ہی افق پر سیاہ غلاف سا چھا گیا۔ روشن فضائیں کرۂ ظلمات بن گئیں ہی تاریکی میں فتح و ظفر کے طبل گرجنے لگے۔ ہواؤں کے ساتھ بلند ہوتی ہوئی "قتل الحسین بکربلا" کی جگر خراش صداؤں نے بنی زادیوں کو حواس باختہ کر دیا، وہ کربِ اضطرار کی حالت میں اُٹھ کھڑی ہوئیں، عالم یہ تھا کہ پاؤں دھرتی کہیں تھیں اور پڑتا کہیں تھا، چادر کا ایک سرا سر پہ تھا، دوسرا زمین پر خط کھنچتا جاتا تھا، کانوں کے گوشواروں سے قلبی دھڑکن کی طرح جھول رہے تھے افسردہ صورتوں پر قیامت کی اداسی چھائی تھی اور آنکھوں سے خوف و بیم کی علامتیں رونما تھیں۔

سب بیبیوں سے پہلے زینبؑ خیمہ کے در پر پہونچیں، ہرچند سیاہ آندھیوں کیوجہ سے کچھ سوجھنا دشوار تھا لیکن ماں جائے کی بے انتہا محبت نے اعجاز نمائی کرتے ہوئے دل کی آنکھیں وا کر دیں، اُنھوں نے نیزے کی نوک پر سرِ امامت کی زیارت کی۔ یوں کہ پیشانی اعدا کے تیروں سے شگافتہ، گردن سے لہو کے قطرے ٹپکتے ہوئے رخسار خاک آلود اور سوکھے ہونٹوں سے خدا کا کلام جاری۔

یہ عالم ملاحظہ کرتے ہی جگر کے ٹکڑے ہوگئے بے اختیاری کے عالم میں "واحسینا" کی صدا بلند کی اور دونوں آنکھوں سے باران برسانے لگیں ساتھ ہی تمام بیبیوں کو امام کی شہادت کا یقین ہوگیا۔ بے رحم ظالموں کے نرغے میں گھری ہوئی رسول زادیوں نے اپنے والی و وارث، حافظ و نگہبان کا ماتم جاری کر دیا۔ سروں کے بال کھول دیے گئے، سینہ زنی سے قیامت کے آثار ظاہر ہونے لگے۔ ہنوز آنسوؤں نے سینے کے اندر بھڑکنے والے شعلوں پر پہلا ہی چھینٹا دیا تھا کہ ظالمین غول در غول یلغار کرتے ہوئے خیمہ گاہ کی طرف بڑھے ستم زدہ عورتوں اور بچوں نے سہم سہم کر چھپنا شروع کیا مگر بے وارثوں کا کوئی مددگار باقی نہ تھا جو بے وارثوں کو بچا سکتا نہ گستاخیوں سے باز رکھتا۔ وہ کمال درندگی سے بڑھتے چلے آئے۔ خیمے کے نزدیک پہونچکر گھوڑوں کی پیٹھ سے اُترے

اور بیباکانہ سراپردۂ عصمت میں داخل ہو گئے۔

بے وارث عورتیں کیا کر سکتی تھیں؟ اُنکی فریاد و فغاں رائگاں گئی۔ یزیدی سنگدلوں نے بیکسوں کو بُری طرح لوٹنا شروع کیا۔ پردہ پوشانِ عالم کے سروں سے چادریں اُترنے لگیں۔ جن ہاتھوں سے خلق کی حاجت روائی ہوا کرتی تھی، غارتگروں نے اُن ہاتھوں سے زیور اُتارنا جاری کر دیا۔ بچیوں کے کانوں سے گوشوارے اس طرح نوچے کہ لویں پھٹ پھٹ کے خون بہنے لگا۔ کچھ بے دینوں نے گھرداری کا سامان لوٹ لیا، گرستی تباہ ہو گئی، اور بزرگوں کے تبرکات پر لٹیرے قابض ہو گئے۔

لاکھوں روسیاہوں کو چند خیمے لوٹنے میں زیادہ عرصہ صرف نہیں ہوا۔ گھڑی ساعت کا کیا ذکر ہے کچھ لمحوں میں علیؑ و بتولؑ کی بیٹیاں اور بہویں سر برہنہ ہو گئیں۔ سیدِ سجادؑ کا بستر اور علی اصغرؑ کا جھولا چھن گیا۔ بیمار و علیل امام شدید تپ کی حالت میں فرشِ خاک پر بے ہوش پڑے رہ گئے۔ شمر بن ذی الجوشن تو دنیا کو خدا کی حجت سے خالی ہی کر دینے پر تلا ہوا تھا، اسکی خونچکاں تلوار حق کا رشتہ قطع کرنے کو بلند ہو چکی تھی لیکن چاہنے والی پھوپی نے بڑی دلیری سے اپنا سر پیش کرتے ہوئے بے رحم کو مذموم ارادے سے باز رکھنے کی کوشش کی۔ خود اسکے اکثر ساتھیوں نے بھی مریض کو بے ہوشی کی حالت میں قتل کر دینے کی مخالفت کی اور یوں امام عصر کی جان محفوظ رہی۔

لٹی ہوئی شہزادیاں، ننھے ننھے بچوں کو کلیجے سے چمٹائے ایک خیمے میں جمع ہو گئیں۔ انکے سر برہنہ تھے۔ اور جسم پر زیور کی قسم سے ایک تار بھی باقی نہ تھا۔ معصوم دل سینے میں دھڑک رہے تھے۔ ستمگروں کے خوف نے گریہ و زاری کی سکت بھی سلب کر لی تھی۔ خیموں کے تین طرف گہری خندق تھی۔ خندق میں آگ روشن تھی۔ اگرچہ بھڑکتے ہوئے شعلے تمام روز دھوپ اور ہوا میں سارا زور صرف کر چکنے کے بعد دب گئے تھے لیکن لال لال انگارے اب بھی دہک رہے تھے۔ صرف سامنے کا رُخ کھلا تھا۔ ادھر کوفیوں اور شامیوں کے دل بادل لوٹ کھسوٹ میں مصروف تھے ادھر ان بیکسوں کو دشمنوں سے گھرے ہوئے خیموں میں پناہ لینے کے سوا کوئی چارہ نہ تھا۔

جبتک چھپنے کا امکان باقی رہا عفت مآب خاتونیں چہروں پر بال بکھرائے نامحرم نظروں سے بچتی رہیں مگر غارتگروں نے لوٹ سے فارغ ہو کر مظلوموں کو خیموں سے نکلنے کا حکم دیا۔ نبی زادیوں سے اس ظالمانہ حکم کی تعمیل نہ ہو سکی، انھوں نے رحم و کرم کی التجاؤں کے ساتھ سامنے آنے سے عذر کیا جو پذیرا نہ ہوا اور انھیں عام نگاہوں کے سامنے لانے کی یہ انوکھی تدبیر کی گئی کہ چند شعلہ خو بدسرشتوں نے خندق سے جلتی ہوئی لکڑیاں نکال نکال کر خیموں کو آگ دینا شروع کی۔

اثنا نا میں لال لال شعلے بلند ہو گئے۔ رسول زادیوں کے واسطے یہ دوسری قیامت تھی جو اشقیا کے ہاتھوں نازل ہوئی لیکن شریف بیبیوں کے صبر و استقلال میں فرق نہ آیا۔ زینب خاتون نے اس حوصلہ فرسا ہنگام میں سب کو ڈھارس دی اور عاقلانہ نظم کے ساتھ لپکتے ہوئے شعلوں سے دور ہو گئیں جب ایک خیمہ خاکستر ہو چکتا بیبیوں کی جمعیت کو لیکر دوسرے خیمے میں پناہ گزیں ہو جاتیں اور ظالم اُسے بھی جلا کر خاک سیاہ کر ڈالتے۔

یکے بعد دیگرے تمام خیمے جلکر راکھ کا ڈھیر ہو گئے۔ صرف آخری خیمہ باقی رہ گیا جس میں عابد بیمار بخار کی شدت سے بیہوش پڑے تھے۔ بستر تو غارتگر پہلے ہی لوٹ لیگئے تھے اب زمین کے سوا جسم کے نیچے فرش باقی نہ تھا بالش امرض کی زیادتی نے پیہم گزرنے والے مصائب سے بے خبر کر دیا تھا۔

تباہ حال شہزادیاں مضطرب و سراسیمہ آئیں ٹھیر کر بیٹھ گئیں۔ یہ امید تو ہو ہی نہیں سکتی تھی کہ جفا کار مظالم سے ہاتھ کھینچے ہوئے صرف ایک خیمہ الم نصیبوں کے پناہ لینے کو چھوڑ دینگے البتہ یہ خیال ضرور تھا کہ جبتک پردے کا امکان باقی رہے نامحرموں میں کھلے سر نکلنے سے گریز کرتے رہینگے۔

بیبیوں کا اندیشہ غلط نہ تھا، ہنوز انھیں خیمہ میں داخل ہوئے دیر نہ ہوئی تھی کہ قنات سے شعلے بلند ہونے لگے دھوپ سے تپے خیمہ کو جلتے کیا دیر لگتی ہے؟ پلک جھپکتے آگ نے زور پکڑ لیا۔ مظلوم سیدانیوں کو اب چارہ نہ تھا۔ وہ ڈری سہمی ہوئی ثانی زہرہ کا منھ تاک رہی تھیں۔ گویا خاموش زبان سے دریافت کرنا چاہتی تھیں کہ "اب کیا حکم ہے"؟۔

زینب نے واقعات کی نزاکت محسوس کرتے ہوئے سیدؑ سجاد کا شانہ ہلا کر غفلت سے ہوشیار کیا۔ جب انھوں نے بھڑکتے ہوئے شعلوں کے درمیان نحیف و ناتوان آنکھیں کھولیں تو چاہنے والی پھوپھی نے فرمایا "بیٹا ہوشیار ہو! غارتگروں نے ہمیں لوٹ کر خیموں میں آگ لگا دی ہے، ان کا مطلب یہ ہے کہ نبی زادیاں بے پردہ ہو جائیں اور اُن کے سروں پر کسی چیز کا سایہ باقی نہ رہے۔ ابتک ہم لوگ نامحرموں میں جانے سے بچتے رہے۔ بھیا کے بعد تم امام زماں ہو کہو تو خیمے کے ساتھ جل بھن کر خاک سیاہ ہو جائیں یا پھر برہنہ سر ہجوم عام میں نکل پڑیں"؟

"پھوپھی! مشیت الٰہی سے کوئی چارہ نہیں ہے" سیدؑ سجاد نے کمزور آواز سے جواب دیا "جب تمام والی و وارث شہید ہو گئے۔ ظالموں نے بیٹھنے کا ٹھکانا جلا ڈالا تو باہر نکلنے کے سوا چارہ ہی کیا ہے"

چند بیبیوں نے بغلوں میں ہاتھ دیکر امامؑ کو اٹھایا، بچوں کی انگلیاں پکڑیں اور "وا محمداہ و وا علیاہ و وا حسناہ و وا حسیناہ" کے دلدوز نعرے لگاتی ہوئی ستمگاروں کے ہجوم میں نکل آئیں۔

ریگستان کے منجمد سمندر پر گیارہویں رات کا چاند چمک رہا تھا۔ سنسان صحرا کی ٹھنڈی فضائیں سیمیں کرنوں میں نہا نہا کر نکھر چکی تھیں اور نگاہ کی وسعت تک نور ہی نور پھیلا تھا تاہم دنیا ویران اور سوگوار محسوس ہوتی تھی اندلیسا

یہی ہونا بھی چاہیئے تھا۔ منافقین نے رسولِ اکرم کی حرمت نظر انداز کرتے ہوئے قرآن ناطق کو پارہ پارہ کرڈالا تھا۔ رزم گاہ میں اسکی چھوٹی بڑی سورتیں بکھری پڑی تھیں جنکے خاص آلِ عبا کے وجود سے کائنات کا ذرہ ذرہ مسکراتا دکھائی دیتا تھا مگر باطل پرستوں نے چار گھڑی دن رہے سے ایمان کی ضیا بخش شمع گل کرکے دنیا میں اندھیرا کردیا تھا۔ اب جس چیز پر آنکھ پڑتی تھی وہ حسین کے غم میں دل فگار و اشک ریز معلوم ہوتی تھی۔

یزیدی سپاہ میں تو اسوقت عیش و عشرت کا دور دورہ تھا۔ ہر سپاہی بجائے خود مسرور و مطمئن تھا، زر و مال منصب و حکومت حاصل ہونیکی امیدوں نے ہکان کا نام و نشان تک باقی نہ رکھا تھا، لیکن وہ بیکس و دکھیا سیدانیاں جنکا بھرا بھرایا گھر تباہ ہوچکا تھا، کھلے میدان میں حلقہ باندھے بیٹھی تھیں انکی آنکھوں نے آنسوؤں کی جھڑی لگا دی تھی مگر اس خوف سے آواز نہ نکال سکتی تھیں کہ مبادا شمر تازیانہ لیکر آجائے! اُن کے سر کھلے تھے اور پردے کو کوئی چیز پاس نہ تھی پھر بھی غیور بیبیوں نے سر کے بالوں کو اس طرح بکھرایا تھا کہ چہرے سے کمر تک کچھ نہ کچھ پردا ہوگیا تھا، اُن کے درمیان ریگ کے بستر پر سید سجادؑ آرام فرما تھے۔ حالت یہ تھی کہ کبھی گھبرا کر غش سے آنکھیں کھول دیتے تھے اور کبھی بیہوش ہوجاتے تھے۔

نگہبانی کی خدمت زینبؑ نے اپنے ذمہ لے لی تھی۔ سوختہ خیمہ کا ایک ٹکڑا ہاتھ میں تھا اور بار بار اُٹھکر تھوڑی تھوڑی دور ٹہلا پھیر کر دیکھ لیتی تھیں کہ کوئی درندہ صفت مظلومین کی ایذا رسانی کا ارادہ تو نہیں رکھتا ہے۔

بقیۃ السلف بچے پانی کی خاطر بلک بلک کے سو گئے تھے لیکن انصار و اقربا کا داغ اٹھائے ہوئے بیبیوں کی آنکھوں میں نیند کا نام نہ تھا۔ وہ رہ رہ کر اس واہمہ سے اُچھل پڑتی تھیں کہ ظالمین پھر لوٹنے آرہے ہیں۔ رات بھیگ چلی تھی، سعد کے لشکر کا غل اور شور سکوت مقتل سے مبدل ہوچکا تھا، جابجا روشن ہونیوالی آگ بھی آہستہ آہستہ ٹھنڈی ہورہی تھی۔ اب بھڑکتے ہوئے شعلوں کے بدلے ہلکا ہلکا دھواں بل کھاتا ہوا آسمان کی جانب اُٹھتے محسوس ہورہا تھا۔ ستم دیدہ عورتیں زانو پر سر دھرے انجام کی نسبت غور کررہی تھیں و بنت حیدرؑ بدستور چوکیداری کی خدمت میں مشغول تھیں۔

ٹہلتے ٹہلتے دفعتاً انکی نظر اُن جھلملاتی روشنیوں پر جاپڑی جو یزیدی لشکر سے نکلکر ان مظلوم و بیکس عورتوں کیطرف بڑھتی معلوم ہوتی تھی۔ شجاع باپ کی دلیر بیٹی کو فوراً ہی کسی تازہ خطرے کا احساس پیدا ہوگیا۔ اگرچہ واقعات نے انکی حالت کو زار و زبوں کردیا تھا لیکن ہاشمی خون نے رگوں میں جوش مارا اور حیراتی بہادری نے مقابلہ پر آمادہ کردیا اور بہن بھاوجوں کو پیش آئندہ جدید مظالم سے محفوظ رکھنے کو تیار ہوکر شیرانہ انداز سے آگے بڑھیں، اور علیؑ عزیز ذوالفقار کیطرح کندھے پر تھی اور مدافعت کا عزم رفتار سے نمایاں تھا۔ یونہی بڑھتے بڑھتے قتل گاہ کے سرے پر جا کھڑی ہوئیں۔

روشنیاں قطار کی صورت میں بڑھتی رہیں جب دو تین قدم کا فاصلہ رہ گیا تو رکتے ہوئے فرمایا:۔

"تم کون لوگ ہو جو اتنی رات گئے بھی مصیبت زدوں کو صبر و سکون سے بیٹھنے نہیں دیتے؟ روتے روتے یتیم بچے ابھی سوئے ہیں، اس وقت واپس جاؤ، صبح کو وہ جفائیں بھی کر لینا جو آج باقی رہ گئی ہوں۔"

ان چند جملوں نے نہ جانے کیا تاثیر کی کہ بڑھتی ہوئی روشنیاں تھم گئیں صرف ایک سایہ سا صف سے نکلکر بڑھتا ہوا دکھائی دیا۔ جب نزدیک پہنچی تو زینبؑ نے دیکھا کہ چادر بچے میں لپٹی ہوئی ایک عراقی خاتون ہے۔ چہرے سے نقاب اُلٹی ہوئی ہے اور نگاہیں شرم و ندامت کے بوجھ سے زمین کیطرف جھکی پڑتی ہیں۔

آنے والی عورت چند دقیقے بالکل ساکت و صامت کھڑی رہی، پھر ادب آموز عنوان سے عرض کیا کہ:۔

"بی بی! کنیز کوئی غیر نہیں ہے، آپکے مظلوم و مقتول بھائی کے جاں نثار حر بن یزید ریاحی کی بیوہ ہے، بچوں کے واسطے پانی اور تھوڑی سی حاضری لیکر حاضر ہوئی ہے۔ آپ آگے آگے تشریف لے چلیں لونڈی عقب میں حاضر ہوتی ہے۔"

پانی کا ذکر آتے ہی بنت اسداللہ کا کلیجہ پیاسوں کے تصور سے شق ہونے لگا لیکن یتیم بھتیجی کی تشنہ لبی یاد کرکے خاموش ہوگئیں۔ اُدھر انھوں نے تباہ شدہ خیموں کیطرف رُخ پھیرا، اِدھر حُر کی بیوہ نے ہمراہی خواتین کو بڑھنے کا اشارہ کیا۔



# نظم

از عالیجناب خان بہادر سید احمد علی صاحب رئیس پٹنہ دام اقبالہ

جن و انساں ہمہ در غبطہ از شان حسینؑ — کانچہ باشد بہ دو عالم بود از آن حسینؑ

وہ چہ اعزاز کہ میکائیل مگس ران حسینؑ — وز ادب روح امین مروحہ جنبان حسینؑ

مہر تابندہ شد از ریگ بیابان حسینؑ — خلد شرمندہ شد از خار خیابان حسینؑ

سر نگوں ماہ بود از سر و چوگان حسینؑ — تنگ گردوں بود از وسعت میدان حسینؑ

ہر نفس خردۂ جانہاست پسندان حسینؑ — وانچہ باشد بہ دو عالم ہمہ قربان حسینؑ

وہ چہ جوش کہ فلک مقیم چاؤش حسینؑ — وہ چہ ارجش کہ فلک حاجب ایوان حسینؑ

موجب فخر جہاں حاضر دربار حسینؑ — مایۂ ناز شہاں چاکر دربان حسینؑ

صاحب دولت ایماں ہمہ اصحاب حسین ۔ سالک مسلک عرفاں ہمہ اقران حسین

فارس عرصۂ سطوت ہمہ انصار حسین ۔ حارث بیشۂ صولت ہمہ اخوان حسین

مفخر خلد مبیں مقدم خدام حسین ۔ افسر چرخ بریں پائے غلامان حسین

برق خاطف پئے کیں تیغ شرر بار حسین ۔ مزن ساکب پئے دین دست درافشان حسین

بدر عکسیست ز نقش قدم پاک حسین ۔ ماہ نو پرتو نعل سم یکران حسین

برتر از بام فلک زینۂ مشکوئے حسین ۔ بہتر از قصر ارم کلبۂ احزان حسین

چرخ خضرا چہ بود۔ حاشیہ از فرش حسین ۔ منّ و سلویٰ چہ بود۔ زلّہ از خوان حسین

عقد پروین چہ بود۔ خوشۂ خروار حسین ۔ باغ جنت چہ بود۔ گوشۂ بستان حسین

زینۂ قرب خدا پایۂ اورنگ حسین ۔ ظلّ یزدان صمد۔ سایۂ دامان حسین

مشرق مہر مبیں سینۂ پرنور حسین ۔ مطلع صبح ازل چاک گریبان حسین

یاسمن غرق عرق از گل رخسار حسین ۔ منفعل گوہر ناب از دُرِ دندان حسین

ہمسر فوج فلک مرکب جرار حسین ۔ ازہر از مہر فلک اختر تابان حسین

نازش جعفر طیار علمدار حسین ۔ کہ قوی بود از و بازوئے لرزان حسین

فخر عالم علم اللہ نوامیس حسین ۔ ناز آدم شہد اللہ نیاگان حسین

ذبح از تیر جفا اصغر بے شیر حسین ۔ قتل از تیغ ستم اکبر ذی شان حسین

پا بہ زنجیر ز جور حزیں دلبر بیمار حسین ۔ قیدی و برہنہ سر خواہر و نسوان حسین

تشنگی سوخت جدا با جگر و قلب حسین ۔ دود ھے بر شدہ از سینۂ بریان حسین

وائے بر نیزۂ خولی سر پرنور حسین ۔ آہ غلطیدہ بخوں پیکر عریان حسین

ابر گریاں شدہ بر گریہ و فریاد حسین ۔ رعد نالاں شدہ بر نالہ و افغان حسین

بنگر اے چرخ وفور غم و اندوہ حسین ۔ اشک خونیں چکد از دیدۂ گریان حسین

ہست از فضل خدا زائر و مداح حسین
احمد ہیچمداں بندۂ فرمان حسین

# راس الحسینؑ

فاضل جلیل جناب مولانا سید کاظم رضا صاحب متعلم مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

کربلا کے خونچکاں مرقع کی صحیح نقشہ کشی کہاں سے کوئی دل لائے جو کرے۔ سلیمان کربلا کے مصائب کربلا ہی تک محدود نہیں، ایک سلسلہ ہے مصیبتوں کا جسکے دامن کا طول ختم نہیں ہوتا۔ مضمون مندرجہ ذیل میں صرف ایک مصیبت کا تذکرہ مقصود ہے جس کا عنوان انتہائی جگرخراش ہے۔ حضرت حجت زیارت ناحیہ میں ارشاد فرماتے ہیں السلام علی الاعضاء المقطعات سلام ہو اُس غریب و مظلوم پر جسکے اعضا بند بند سے جدا کر دیے گئے، دنیا کا یہ قاعدہ ہے کہ اگر کسی کو کسی سے دشمنی ہوتی ہے تو وہ صرف اُسوقت تک رہتی ہے جبتک دشمن زندہ رہتا ہے ادھر شمع حیات بجھی ادھر دشمنی کا سلسلہ بھی منقطع ہوگیا۔ مگر معلوم نہیں کربلا میں کیسے سفاک جمع ہوگئے تھے جنکی عداوت بعد شہادت امام مظلوم بھی ختم نہیں ہوتی۔ رسول کا یہ فرمان ایاکم والمثلہ مسلمانوں! قطع اعضاء سے باز رہو یہ ایسی چیز تھی کہ کفار تک کے لئے ناروا و ناپسند سمجھا گیا۔ مگر فرزند رسول الثقلین کے لئے کلمہ گویوں نے مباح قرار دے لیا۔ شمر نے سر قلم کیا، جمال نے ہاتھوں کو کاٹا، بجدل نے انگلیوں کو قطع کیا۔ کسی نے ردا لی کوئی عمامہ لے گیا۔ لاش کو برہنہ دشت گرم کربلا پہ چھوڑ دیا۔ آجتک مورخین کو یہ چیز حیرت زدہ بنائے ہوئے ہے کہ آیا مشہد راس الحسینؑ کہاں اور کس جگہ واقع ہے۔ کتب تاریخ و سیر بنا بر اختلاف رائے باہم دست و گریباں نظر آتی ہیں۔ ہر مورخ نے اپنے مختار پر الگ الگ دلیلیں قائم کی ہیں۔ مؤلف کتاب الحسینؑ ملا علی جلال حسینی مصری نے جو علمائے اہلسنت سے ہیں، جمع اقوال کی بہت کوشش کی ہے لیکن با ایں ہمہ صحیح تحقیق سے بہت دور ہے۔ بعض اقتباسات کتاب مذکور کے حوالہ سے پیش کرتا ہوں۔ اسکے بعد امامیہ اثنا عشریہ کے مختار کو بھی واضح کر دونگا۔

سبط ابن جوزی نے "تذکرہ خواص الامہ" میں پانچ مختلف قول سر مبارک کے متعلق تحریر کئے ہیں۔

(۱) قیدیوں کے ہمراہ سر سید الشہداء مدینہ گیا پھر پلٹ کر جسد اطہر کے ساتھ دفن ہوا۔ (۲) مدینہ میں جناب فاطمہ صلوات اللہ علیہا کے پہلو میں دفن ہوا (۳) سر مبارک خزانہ یزید سے برآمد ہوکر دمشق ہی میں مقام باب الفرادیس میں دفن ہوا (۴) مسجد رقہ میں دفن ہوا (۵) خلفاء فاطمیین باب الفرادیس سے عسقلان لے گئے بعد کو قاہرہ میں لیجاکر دفن کیا۔

سبط ابن جوزی اپنے عقیدہ کا اظہار ذیل کے الفاظ میں کرتے ہیں:۔ "مختصر یہ کہ جہاں بھی مشہد راس الحسین ہو یا جسم طیب طاہر مدفون ہو حسینؑ ابن علیؑ کا مشہد دل و ضمیر اسرار و خواطر میں ہے۔ کیا خوب کہنے والے نے کہا ہے

لاتطلبوا المولیٰ الحسین بارض شرق او بغرب۔ دعوا الجمیع و عرجوا نحوی فمشهده بقلبی
مولا و آقا حسینؑ کو تم نہ تلاش کرو مغرب و مشرق میں سبکو چھوڑ کر میری طرف بڑھ آؤ کیونکہ میرے دل میں آپکی قبر ہے
مؤلف کتاب الحسین اسکے بعد تحریر کرتے ہیں کہ علاوہ سبط ابن جوزی اور مورخین کی کتابوں کو دیکھنے سے نو اقوال تک تعداد پہونچی ہے۔ (۶) سر حضرت کا دمشق گیا ہی نہیں جیسا کہ ابن کثیر نے کتاب البدایہ والنہایہ میں ایک قول تحریر کیا ہے (۷) ذہبی نے تاریخ اسلام میں ابی کرب سے روایت کی ہے۔ کہ جسوقت ولید پر چڑھائی ہوئی میں بھی ان لوگوں کے ساتھ تھا جو خزانہ لوٹ رہے تھے ایک چمڑے کی تھیلی دستیاب ہوئی جواہرات کے دھوکے میں اسے باہر لیکر نکلا اور گھوڑے پر سوار ہوا جب باب توما سے باہر ہو گیا تو اسوقت اس تھیلی کو کھولا ایک ریشمی کپڑے میں لپٹی ہوئی کوئی چیز نظر آئی ریشمی کپڑے پر لکھا ہوا تھا ھذا راس الحسین یہ سر حسینؑ ہے فوراً اپنی تلوار سے ایک گڑھا کھودا اور اسکو وہیں دفن کر دیا (۸) مقریزی نے خطط میں لکھا ہے کہ تین دن تک دمشق میں سر سولی پر لٹکا رہا۔ پھر خزانہ یزید میں داخل کر دیا گیا سلیمان ابن عبدالملک نے اپنے عہد میں مقابر مسلمین میں اسے دفن کرا دیا عمر بن عبدالعزیز جب متمکن ہوا تو داروغہ اسلحہ خانہ سے سر مبارک آپکا طلب کیا جواب میں لکھ دیا گیا کہ سلیمان اسے دفن کرا چکا ہے۔ لیکن جب بنی عباس کا تسلط ہوا تو انھوں نے مقام سر امام دریافت کیا۔ جگہ معلوم ہونے پر سر نکالا اور اپنے قبضہ میں کر لیا پھر معلوم نہیں کیا ہوا اور کہاں دفن کیا۔ (۹) عبداللہ شبراوی نے "اتحاف بحب الاشراف" میں ابی فضل خلوتی سے روایت کی ہے جو کہ آٹھویں قول کے مساوی ہے فرق صرف اتنا ہے کہ مقریزی نے بنی عباس کے بارے میں لکھا ہے اور شبراوی نے تیموریہ کے تسلط کے دوران میں یہ واقعہ بیان کیا ہے۔

## مؤلف کتاب الحسین کا مختار اور اسکا ثبوت

تفحص تلاش کے بعد میں اس نتیجہ تک پہونچا کہ جو لوگ اس بات کے قائل ہیں کہ مشہد راس الحسینؑ قاہرہ ہی میں ہے حق اور درست ہے تاوقتیکہ قطعی ثبوت اسکے خلاف نہ پایا جاوے۔ البتہ یہ بات کہ سر مبارک دمشق سے عسقلان اور پھر عسقلان سے قاہرہ آیا اور دفن ہوا احتیاج ثبوت ہے۔ لیکن سر مبارک آپکا قاہرہ ہی میں دفن ہوا۔" یہاں مشہد راس الحسین کی تعمیر خلفاء فاطمیین کے ہاتھوں ہوئی آجتک یہ یادگار موجود ہے اور زیارت گاہ مومنین بنی ہوئی ہے۔ شاہ فواد مرحوم نے اس کی تجدید تعمیر کے لئے کئی کروڑ کی وصیت کی۔

شعرانی نے کتاب منن میں ایک واقعہ یہاں کے متعلق لکھا ہے کہ میں اور شیخ شہاب الدین حلبی حنفی المذہب مشہد راس الحسین کی زیارت کو گیا قبر کے سرہانے شیخ الدین سو گئے عالم خواب میں دیکھا ایک شخص بصورت نقیب سر مبارک کے قریب سے برآمد ہوا اور رسول خدا کے پاس گیا میں دیکھ رہا تھا کہ وہ حجرۂ نبوی میں

داخل ہوا اور جا کر آپ کی خدمت میں عرض کیا کہ احمد بن الحلبی اور شیخ شہاب الدین زیارت کے لئے آئے ہیں تو حضرت نے درگاہ خدا میں ہاتھ بلند کئے فرمایا کہ بار الٰہا ان دونوں کی زیارت کو قبول فرما اور ان کو بخشدے۔ اس دن سے برابر شیخ شہاب کا تا عمر دستور رہا کہ وظیفہ ور زیارت کے لئے آتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ مجھکو یقین ہے کہ آپ کا سر اقدس اسی مقام پر دفن ہے۔

واقعۂ مذکورہ سے بظاہر مؤلف کتاب الحسین کے خیال کی تائید ہوتی ہے مگر اس سے دعویٰ کا نہ کھانا چاہیئے بہت ممکن ہے کہ ایسا واقعہ پیش آیا ہو اسلئے کہ سید الشہداء کی طرف جو حصہ بھی زمین کا منسوب ہوگیا وہیں رحمت و برکت خداوندی خیمہ زن ہوگئی۔ آج سیکڑوں عزاخانے اور روضۂ مبارک کی بہت سی شبیہیں اطراف و اکناف عالم میں موجود ہیں جن سے برابر اسی قسم کی کرامت و برکات ظاہر ہوتی رہتی ہیں۔

## امامیہ کا خیال

بحار الانوار جلد دہم میں علامہ مجلسی تحریر فرماتے ہیں کہ مشہور علمائے امامیہ میں یہی ہے کہ سر مبارک جسد اطہر کے ساتھ دفن ہوا اور خود امام زین العابدینؑ نے جسد پاک کے ہمراہ دفن کیا۔ لیکن کثرت سے خبریں اس امر کے متعلق پائی جاتی ہیں کہ آنحضرت کا نجف اشرف میں قبر امیر المومنین سے قریب دفن ہے واللہ اعلم۔ جلاء العیون میں تحریر فرماتے ہیں کہ علمائے شیعہ میں مشہور ہے کہ حضرت زین العابدینؑ مع سرہائے شہداء روز اربعین کربلا آئے اور ان سروں کو بدن سے ملحق کیا لیکن یہ قول بنا بر روایات کے بعید معلوم ہوتا ہے۔ احادیث کثیرہ اسی بات پر دلالت کرتی ہیں کہ ایک شخص شیبان نامی آنحضرت سے سر اقدس کو لے گیا اور بالائے حضرت امیر المومنین دفن کیا۔ اسی سبب سے نجف میں بھی زیارت امام حسین سنت ہے اور یہ روایت اسپر بھی دال ہے کہ حضرت رسول خدا سر انور کو اپنے ہمراہ لے گئے۔ واضح ہو کہ حقیقت واقعی دفن سر اقدس کی اگرچہ ہم کو دریافت نہ ہو لیکن اس میں شک نہیں کہ سر اطہر اور بدن انور مقام شریف اور محل منیف کو منتقل ہو کے عالم قدس میں باہم دگر ملحق ہوا۔

# رزمگاہ کربلا میں قاتلان حسینؑ نے رسولؐ اسلام کو بھی قتل کر ڈالا

عالیجناب شیخ محمد مختار صاحب مدرس اعلیٰ مدرسہ حسینیہ بڑا گاؤں گھوسی اعظمگڑھ

واقعات عالم شاہد ہیں کہ دنیا میں حق و باطل کی جنگ اسوقت سے قائم ہے جب سے نوع بشری عالم وجود میں آئی خاصان خدا و عاشقان الٰہی کے پاک خون سے دامن گیتی ہمیشہ لالہ زار بنایا جاتا رہا دنیا کی آنکھوں نے حق پرستی کے جرم میں لاکھوں بلکہ کروروں بندگان خدا کو خاک و خون میں تڑپتے دیکھا ہے مگر جن آنکھوں نے جور و استبداد کے ہاتھوں سے ان حوادث کبریٰ کے وقوع کے مناظر دیکھے ہیں وہی اسکے شاہد ہیں کہ کسی بڑے سے بڑے غم انگیز حادثۂ شہادت کو موجودات عالم کے اندر اسطرح اثر انداز ہوتے نہیں دیکھا جس طرح حسینؑ مظلوم کے حادثۂ شہادت کبریٰ کے موقع پر دیکھا حق پرستی اور اعلائے کلمۃ اللہ کی قربانگاہ پر بے شمار قربانیاں ہوئیں مگر قدرت کی جانب سے تاثرات حزن و غم کے اظہار میں وہ اہتمام کبھی مشاہدہ میں نہ آیا جو سرزمین نینوا کی قربانی کے موقع پر دیکھا گیا۔

مورخین صاف لکھتے ہیں کہ سرخی شفق حسینؑ کے قتل کے پہلے نہیں دیکھی گئی اور ابن سعد نے اپنی کتاب طبقات میں ذکر کیا ہے کہ میرے جد امجد نے اسپر تبصرہ کیا ہے کہ جب کسی کا غصہ میں چہرہ سرخ ہو جایا کرتا ہے تو اس سے سمجھا جاتا ہے کہ یہ شخص غصہ میں ہے اور یہ بات ناراضگی کی علامت ہے حق سبحانہ جسم نہیں رکھتا کہ اسکے چہرہ ہو اور وہ غصہ میں سرخ ہو لہذا اس نے قتل حسینؑ پر اپنی ناراضگی اور غضب کا اظہار افق کی سرخی کے توسط سے کیا اور یہ امر اس جرم کے عظیم ہونے کی دلیل ہے۔ (تذکرہ خواص الامہ صـ۱۵۴، صواعق محرقہ صـ۱۱۶، الاتحاف بحب الاشراف صـ۱۲)

حق سبحانہٗ کی جانب سے محض اسی اظہار آثار غضب پر اکتفا نہیں کی گئی بلکہ یہ اہتمام بھی کیا گیا کہ موجودات عالم علوی و سفلی سب کے سب اس شہید مظلوم کی ماتمداری میں حصہ لیں چنانچہ، جب حسینؑ شہید ہوئے تو آسمان سرخ ہو گیا آفتاب کو گہن لگ گیا یہانتک کہ دن دوپہر میں تارے دکھائی دینے لگے کوئی پتھر نہیں اٹھایا گیا مگر اس کے نیچے خون تازہ نکلا۔ (صواعق محرقہ - ینابیع المودۃ صـ۳۲۱)

ابو اسحاق اسفرائنی اپنے مقتل میں واقعہ قتل کے بعد صـ۴۳ پر لکھتا ہے کہ اسوقت زمین کو زلزلہ آ گیا مشرق و مغرب تیرہ و تار ہو گیا لوگوں پر بجلیاں گرنے لگیں پھر ایک منادی نے آسمان سے ندا دی امام پسر امام پدر ائمہ قتل کر دیے گئے۔ ایک راوی یہ نقل کرتا ہے کہ اسوقت آسمان پر ایک تاریک اور سیاہ غبار اٹھا جسکے ساتھ سرخ آندھی بھی تھی جسپر لوگوں کو یہ گمان ہوا کہ اب ہمپر عذاب نازل ہو گیا۔

حصین کا بیان ہے کہ جب حسینؑ قتل ہوئے تو لوگ دو مہینہ اس طرح رہے کہ گویا دیواریں خون آلودہ کر دی گئی

ہیں طلوع آفتاب سے دن چڑھے تک ایسا ہی رہتا تھا (تاریخ طبری ج ۶ ص ۲۲۳)

ابن سیرین لکھتے ہیں کہ یحیٰی بن ذکریا کے بعد آسمان کسی پر نہیں رویا سوائے حسینؑ بن علیؑ کے تاریخ ابن عساکر ج ۴ ص ۳۳۹، اسی تاریخ میں یہ بھی ہے کہ جب حسینؑ شہید ہوئے تو دن کو تارے نظر آنے لگے جو ستارہ بھی عصر کو دکھائی دیا آسمان سے سرخ خاک برسی اور سات شبانہ روز آسمان ایک خون کے لوتھڑے کی طرح رہا۔

(۱) تاثیرات غم کی یہ وسعت اور آثار حزن والم کی یہ ہمہ گیری اس کا ثبوت بہم پہنچانے کے لئے کافی ہے کہ شہادت حسینی کو جو درجہ عظمت حاصل ہے وہ کسی دوسری شہادت کو حاصل نہیں ہوا اور وہ صرف اسلئے کہ کمالات رسول اسلام میں جو کمی (شہادت) تھی اس کو حضرت امام حسینؑ نے اس بلند حیثیت سے پورا کیا کہ عالم کے ذرّے ذرّے نے گواہی دیدی کہ حسینی شہادت یقیناً کسی ایسی جلیل القدر شخصیت کی طرف سے تھی کہ جسکی روحانیت واثر کا سکہ اسقدر وسیع تھا کہ عالم علوی و سفلی کو گھیرے ہوئے تھا اور یہ عظمت و منزلت سوائے جناب رسالتمآب کسی کو حاصل نہ تھی پس یزیدیوں نے حسینؑ مظلوم کو شہید کر کے رسول اسلام کو بھی قتل کر ڈالا۔

(۲) شہادت حسینؑ کا عین شہادت رسولؐ ہونا حسین منی وانا من الحسین، حسین مجھ سے ہیں اور میں حسین سے ہوں اور اولنا محمد واخرنا محمد واوسطنا محمد وکلنا محمد وغیرہ احادیث نبویہ پر فی الجملہ غور و فکر کرنے سے واضح ہو سکتا ہے علاوہ اسکے شاہ عبدالعزیز دہلوی نے کتاب سر الشہادتین میں فرمایا ہے (ترجمہ عربی) معلوم ہو کہ جو کمالات جدا جدا اور پیغمبروں میں تھے وہ ہمارے پیغمبر میں یکجا جمع ہو گئے تھے (بعد ذکر کرنے کمالات انبیاء کے لکھتے ہیں) لیکن ایک کمال باقی رہ گیا تھا جو حضرتؐ کی ذات میں حاصل نہ تھا یعنی شہادت اور آپکی ذات میں اسکے حاصل نہونے کی وجہ یہ تھی کہ اگر آنحضرت جنگ میں شہید ہوتے تو شوکت اسلام کی ٹوٹ جاتی اور عوام کی نگاہوں میں دین کے اندر خلل پڑ جاتا اور اگر ناگہانی پوشیدہ شہید ہو جاتے جیسے حضرت کے بعض خلفاء شہید ہوئے تو آپ کی شہادت مشہور نہوتی بلکہ پوری شہادت ہی نہوتی اسواسطے کہ شہادت تامہ اسی کا نام ہے کہ آدمی غربت اور کرب و مشقت میں مارا جائے اور اسکے گھوڑے کو پے کر دیا جائے اور اسکی لاش میدان میں پڑی رہے اور اسکے ساتھ اسکے اعزا اور اصحاب و اقارب مارے جائیں اور مال اسکا لوٹا جائے اور اسکی عورتیں اور یتیم بچے گرفتار کئے جائیں اور یہ سب مصیبتیں صرف خدا کے واسطے ہوں پس حکمت الٰہیہ نے چاہا کہ آنحضرت نے تمام کمالات میں اس کمال عظیم کو ملحق کیا جائے۔ بعد آپ کی وفات کے اور بعد آپ کے ان ایام خلافت کے گذر جانے کے جنہیں آپ کے لئے مغلوبیت و مظلومیت مناسب تھی اور یہ کمال عظیم آپ کو بواسطہ ایسے لوگوں کے حاصل ہو جو آپکے اہلبیت ہوں بلکہ آپ کے اقرب اقارب اور اعزا اولاد اور بمنزلہ آپکے بیٹوں کے ہوں تاکہ ملحق ہو جائے ان کا حال حضرتؐ کے حال سے اور داخل ہو ان کا حال حضرت کے حال سے اور داخل ہو

ان کا کمال حضرت کے کمالات میں پس عنایت الٰہیہ بعد گذر جانے ایام خلافت نبوی کے اس کمال کو محقق کرنیکی طرف متوجہ ہوئی اور اس نے حسنین علیہما السلام کو آنحضرت کا قائم مقام بنایا اور دونوں کو قرار دیا دو آئینے برتو کمال محمدی کے لئے اور دو رخسارے جمال مصطفوی کے لئے اور چونکہ شہادت کی دو قسمیں تھیں ایک شہادت پوشیدہ اور دوسرے علانیہ یہ دونوں قسمیں ان دونوں بزرگواروں پر تقسیم کردی گئیں۔

اس عبارت سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ حسنین کے کمالات و حالات عین کمالات و حالات سید المرسلین تھے اور ان دونوں بزرگواروں کو رسالتمآب سے خاص اتحاد باطنی تھا اور اس اتحاد باطنی و اتصال حالات و کمالات کیوجہ سے یہ دونوں فرزندان رسول آپ کے قائم مقام اور بدل تام تھے پس حسینؑ کا شہید ہونا گویا رسول کا قتل ہوجانا ثابت ہوتا ہے''۔

(۳) اور سواد اعظم کے علمائے اجل نے بھی اعتراف کیا ہے کہ اہلبیت جناب رسالتمآب کے بدل اور قائم مقام تھے احکام میں آنحضرت سے اتحاد و اشتراک رکھتے تھے۔ چنانچہ علامہ نیشاپوری آیہ کریمہ کیف تکفرون وانتم تتلیٰ علیکم آیات اللہ و فیکم رسولہ کی تفسیر کے ذیل میں فرمایا ہے (ترجمہ عربی) کتاب خدا تو ہمیشہ باقی رہنے والی ہے لیکن جناب رسالتمآب اگرچہ بظاہر جوار رحمت الٰہی میں گئے مگر نور باطن آپ کا مومنین کے درمیان باقی ہے تو گویا حضرت ہی باقی ہیں اسکے علاوہ حضرت کی عترت اور آپ کے ورثہ ظاہر میں بھی آپکے قائم مقام ہیں اسی لئے حضرت نے فرمایا ہے انی تارک فیکم الثقلین''

اور صواعق محرقہ میں ابن حجر مکی نے لکھا ہے (ترجمہ عربی) چونکہ تمام دنیا کو اپنے نبیؐ کے لئے پیدا کیا ہے لہذا قرار دیا اس کا دوام رسول و اہلبیت کے دوام سے اسلئے کہ اہلبیت بہت سی اشیاء میں رسالتمآب سے مساوات رکھتے تھے۔

اور امام رازی نے جو لکھا ہے اُس کا محصل یہ ہے کہ اہلبیت رسول آنحضرت سے پانچ چیزوں میں مساوات رکھتے ہیں سلام صلوٰۃ طہارت تحریم صدقہ اور محبت''۔ ان تمام کلاموں سے صاف قطعی طور پر معلوم ہوگیا کہ اہلبیت جناب رسالتمآب کے بدل تام تھے اور احکام میں انکو حضرت سے مرتبۂ اتحاد حاصل تھا لہذا انکی شہادت یقیناً شہادت رسول ہوگی''۔

(۴) اور چونکہ جناب رسالتمآب کمالات میں اکمل ترین خلائق تھے اسی طرح شہادت بھی اعظم و اکمل ہونا چاہیئے اور تاریخ عالم یہ بتاتی ہے کہ اسی اعظم و اتم مراتب شہادت پر حضرت امام حسینؑ فائز ہوئے کہ جس مرتبۂ شہادت تامہ کو کبھی کسی نبی یا ولی نے حاصل نہیں کیا اور یہ مرتبہ شہادت تامہ کا ذات مبارکہ حضرت امام حسینؑ ہی کے لئے مختص رہا شہدائے راہ خدا میں کوئی بھی حضرت کا ہمسر نہیں ہوا اسی وجہ سے جو اضطراب انگیز تاثیرات خدا کے اس منبع

جانباز کی رگوں سے بہے ہوئے خون ناحق میں تھیں وہ کسی اور کے خون میں نہ تھیں اور یہ لاثانی عظمت واہمیت اس حقیقت کو بے نقاب کرتی ہے کہ فدیۂ راہ خدا حسینؑ کو حضرت سے خاص اتحاد باطنی حاصل تھا ورنہ انکے قاتلوں نے تنہا انھیں کو جام شہادت نہیں پلایا بلکہ پیغمبر اسلام کو بھی شہید کر کے اُن کا بھی خون بہایا۔

## سلام

از جناب خان بہادر چودھری سید شریف الحسن صاحب رضوی مدظلہ لائف اسپشل مجسٹریٹ رئیس مہابن ضلع متھرا

طبع گہر فشاں ہے مگر قدرداں کہاں
ہم جنکو ڈھونڈھتے ہیں وہ آنکھیں یہاں کہاں

راحت کبھی جو آگئی بھولے سے اس طرف
آئی صدا یہ خانۂ دل سے کہاں کہاں

مہلت تو دے سنبھلنے کی تھم تھم کے ظلم کر
جائیں گے تجھ سے بھاگ کے اے آسماں کہاں

بچھڑے ہوؤں کا حال ہو معلوم کس طرح
یہ بھی خبر نہیں کہ گیا کارواں کہاں

شمشیر لے کے حُر جو چلا بہر کارزار
شہ نے کہا کہ اے مرے صفدر کہاں کہاں

کیوں ہو نہ کربلا کی زیارت کا دلمیں شوق
اسکے سوا جہاں میں ہے سیرِ جناں کہاں

جز ماتم حسینؑ کوئی فکر ہی نہیں
ہے اس زمینِ پاک پہ یہ آسماں کہاں

کہتے تھے شاہ یہ تو بتا دو ستم گرو
رن میں تڑپ رہا ہے مرا نوجواں کہاں

زندہ ہے یا کہ دارِ فنا سے گذر گیا
کھائی ہے میرے نورِ نظر نے سناں کہاں

دم توڑتا ہے دشت میں یا ہے لبِ فرات
ڈھونڈوں کہاں کہاں اُسی جانِ جہاں کہاں

سبطِ نبیؐ پہ چل گئے حربے ہزار ہا
کیونکر کہوں کہ زخم لگے تھے کہاں کہاں

کہنے کو سب ہیں ذاکرِ سرور ہیں پر شریف
یہ ولولہ، یہ جوش، یہ حسنِ بیاں کہاں

# سلام

عالیجناب چودھری سید نظر الحسن صاحب فوق رضوی بالقابہ

پکارے اعدا جو آئے اکبرؑ ہے نافہ ایسا کہاں ختن کا
شمیم گیسوئے عنبریں سے، بسا ہے میدان تمام رن کا

کہا یہ اعدا نے دشت کیں میں جو آیا لخت جگر حسنؑ کا
جو تھا محمدؐ کا باغ خوشرو، یہ گل ہے نورس اسی چمن کا

یہ زینے منبر کے نہ فلک ہیں بیان غم ہے شہ زمن کا
تو بزم ماتم پہ شاہ دیں کے گماں ہے انجم کی انجمن کا

ہے نجم جہتاب مہر تاباں نشان سجدہ جبین و عارض
کماں جنہیں بھر رہے ہیں سو سو وہ ایک رخ ہے شہ زمن کا

شمیم گلگون جسم اکبرؑ سے دشت سارا بسا ہوا ہے
گرہ ہے یہ زلف مشکبو کی کہ نافہ ہے آہوئے ختن کا

ہوا ہے دم بند بلبلوں کا، جو مدح شبیرؑ پڑھ رہا ہوں
ہے شور تحسیں کا مجلسوں میں کھلا ہے بہرے سخن کا

پسند کیوں ہو نہ اہل فن کو، نہ کیوں ہو شہرت مری سخن کی
کہ ہے یہ تائید پنجتن کی یہ فضل ہے رب ذوالمنن کا

ہر ایک رنج و الم کا دل میں خیال رہتا ہے چند دن تک
مگر اثر جسمیں آ جاتا ہے وہ حال غم ہے شہ زمن کا

کیا ہے وہ کام تم نے مولا کہ جو کسی سے کبھی نہ ہوتا
رہیگا چرچا سدا جہاں میں تمہاری ہمت کا بانکپن کا

پسر جو زینبؑ کے لڑ رہے تھے، یہ شور میداں میں جا بجا تھا
الٹ دیا ہے تمام لشکر جہاد دیکھو یہ بالے پن کا

عجب ہے یہ انقلاب گردوں، یہ ظلم ہو آل مصطفےٰ پر
شہید نوشاہ رن میں ہووے کھلے سر اک رات کی دلہن کا

حسین خیمہ میں کس طرح سے اٹھا کے لائے ہیں لاش اکبرؑ
زباں ہے اینٹھی ہوئی عطش سے بھری ہیں آنکھیں جھکا ہے من کا

علم ہے تلوار دست شہ میں قلم سر اعدا کے ہو رہے ہیں
خبر ہے انکو نہ اپنے سر کی نہ ہوش ہے انکو تن بدن کا

بڑے تھے بیدرد وہ ستمگر نہ آیا کچھ بھی یہ رحم آخر
سکینہ گھٹ گھٹ کے کیسا تڑپی مگر نہ حلقہ کھلا رسن کا

جو آئی کرب و بلا میں زینبؑ کہا یہ رو رو کے لاش شہ پر
برہنہ سر در بدر پھری ہے یہ حال ہے آپ کی بہن کا

کسے بھروسہ ہے ایک دم کا کسے توقع ہے زندگی کی
نکل کے اے فوق ہند سے پھر مزار دیکھو شہ زمن کا

# موت و شہادت

عالیجناب سید آل سبطین صاحب جعفری بہرسری از جبل پور

موت کا نام بشر کو ایک عبرت کا سبق دیتا ہے۔ موت کا ظاہری پیغام ہر ذی روح کے سفر کو ختم کر دیتا ہے۔ موت کے آثار تمام جان والوں کو غم میں مبتلا کر دیتے ہیں۔ موت کا ذکر تمام تمناؤں کو مضمحل کر دیتا ہے۔ نہ معلوم ان تین حرفوں میں کونسا ایسا رمز پوشیدہ ہے جو ہر ایک کے لئے باعث آفت بنجاتا ہے۔ جسکو دیکھو اسکو سنکر پریشان ہو جاتا ہے جس سے سنو وہ آہیں بھر کر اسکا ذکر کرتا ہے جس سے پوچھو وہ اس سے انکار نہیں کرتا جانتا ضرور ہے مانتا ضرور ہے مگر صرف نام لینے سے سطرح کی وحشت سی طاری ہوتی ہے کہ سوائے اس منظر کے اور کچھ نظر نہیں آتا۔

دل میں اگر کسی چیز کے نام سے خوف پیدا ہوتا ہے تو بس موت کے نام سے۔ واقعی موت زندگی کا دوسرا نام ہے جو انسان کو آگاہ کرتی جاتی ہے مگر بے خبر انسان اس سے اسقدر غافل ہے کہ جسطرح خود اپنے وجود سے کہ کب ہوا اور کسطرح ہوا۔ اپنے وجود کی تو خود خبر نہیں مگر موت سے باخبر ہیں یہ جانتے ہیں کہ ضرور آئے گی۔ اتنا معلوم ہے کہ یہ کسی کو نہ چھوڑے گی۔ یہ روز دیکھتے ہیں کہ آج فلاں گھر میں صف ماتم بچھی ہے اعزہ گریہ و بکا میں مشغول ہیں پرسا دینے والے موجود ہیں۔ دوسرے کا واقعہ سنکر اور سنا کر تعلیم صبر بھی دیتے ہیں خاندان والے موت کا شکوہ نہیں کرتے احباب اقربا کوئی اسپر شکایت نہیں کرتا سب جانتے ہیں کہ یہ وہ منزل ہے جو سب کیلئے ہے اور اس سے کوئی ذی روح بچ نہیں سکتا مگر یہ خبر نہیں کہ کب آئیگی اور کہاں آویگی ؎

آگاہ اپنی موت سے کوئی بشر نہیں ۔۔۔ سامان سو برس کا ہے کل کی خبر نہیں

میدان علم میں اپنے علم سے کام لینے والوں نے جب موت کا ذکر کیا تو ایک بے بسی کی بستی نظر پڑی جہاں نہ کوئی پرسان حال ہے نہ کوئی چراغ جلانیوالا ہے نہ کوئی فاتحہ پڑھنے والا ہے کہ ان بھولے ہوئے عزیزوں کو جو ہماری زندگی کے باعث وجود تھے یاد کر کے کچھ انکو ہدیہ کریں۔ نہ کسی شخص نے اپنے مرنے کی خبر کسی کو دی ہے کہ میں فلاں تاریخ فلاں دن اس دنیا سے کوچ کرونگا۔ اگر زندگی کے زاویہ اس گردش موت میں الجھ جاویں تو کوئی شخص ہنسی خوشی اپنی زندگی نہیں بسر کر سکتا۔ اور ہر فرد بشر کو نہ اسکا علم دیا گیا ہے کہ وہ اپنا اوقات زندگی کو آخری منزل تک بڑھتا جاوے۔ یہ رموز ہیں اور ان راز کے مالکوں کو پروردگار عالم نے صرف چند مخصوص وجوہ کی بنا پر اپنی حجت قائم کر کے اپنا علم دیدیا ہے۔ وہ اسم اعظم جو پروردگار دوجہاں کے لئے زینت عبادت بنے ہوئے ہیں انکو خاص خاص بندوں پر ظاہر کر کے اپنا خلیفہ مقرر کر لیا ہے۔ انھیں مخصوص حصہ داروں میں علم خدا کے

دریا موجزن ہیں جنکو یہ معلوم ہے کہ موت کیا ہے کب آتی ہے اور اس سے انسانی زندگی کا کیا تعلق ہے۔

موت کا حال ایسا واقعہ ہے جو کسی پر پوری طرح روشن نہیں مگر صرف اتنا جانتے ہیں کہ جب یہ ہماری جان کا مالک حکم دیتا ہے کہ بس اب آجاؤ تو بے چون وچرا خاموش ہو کر چلے جاتے ہیں اور بعد مرنے کے یہ شخص اپنے جسم ساکت کو دوسروں کی زیر نگرانی سپرد کر دیتا ہے اگر کوئی ہوا تو رحم کھا کر اسکے دفن وکفن کا انتظام کر دیتا ہے ورنہ یہ محض محتاج ہو کر یونہی پڑا رہتا ہے نہ کسی سے کوئی وصیت کی اور نہ اب کر سکتا ہے۔

وصیت کرنیوالے اپنے عزیز و اقربا سے وہ باتیں کرتے ہیں جو بعد مرگ انکو پیش آنیوالی ہیں اگر کوئی شخص عزیز واقربا رکھتا ہوا اور وہ یہ جانتا ہو کہ میرے ساتھ ساتھ یہ بھی موت کے منھ میں جاوینگے تو وہ کس سے وصیت کرے کہ بعد میرے میری لاش کو دفن کر دینا۔ ان تمام مصائب کا منظر کربلا کا خطہ اپنے بطن میں سونیوالوں کو دکھا کر کہہ رہا ہے کہ اے دنیا والو! ذرا ان سونیوالوں کو دیکھو کہ جنھوں نے اپنے مرنے کی خبر دی تھی اور اہل قریہ کو بلا کر یہ کہا تھا کہ اے اہل قریہ جب ہم شہید ہو جائیں تو ہماری لاشوں کو دفن کر دینا۔

یہ آواز اُس نازپروردہ رسول اسلام کی تھی جس نے اپنے علم سے کام لیکر دنیا کو جتا دیا تھا کہ ہم اس زمین کربلا کو صرف اس غرض سے خریدتے ہیں کہ بعد مرگ یہیں یہیں دفن کر دیا جائے موت سے آگاہ تھے اور ہونیوالے واقعہ سے باخبر تھے۔ فرزند رسول جناب امام حسینؑ نے اپنی شہادت کا پر اسرار واقعہ قبل موت بنی اسد پر ظاہر کر دیا تھا۔ خاندان بنی اسد جو کہ اس زمین کے مالک تھے۔ جہاں انکے قبائل تھے وہیں یہ لوگ کاشتکاری کیا کرتے تھے۔ امام حسینؑ نے موت کے لفظ کو حقیقی معنوں میں سمجھ لیا تھا۔ مکہ سے روانہ ہوتے وقت بلکہ مدینہ سے روانگی کا مقصد یہی تھا کہ اب موت سے ہم کنار ہو جاؤ اسی لئے کربلا میں پہونچکر بنی اسد کو جتا کر تاکید کر دی تھی۔

میدان اسلام میں فرزند شاہ لافتی کی حقیقت افروز کارگذاریاں دنیائے اسلام کو اسلام بنانے کا سبق دیرہی ہیں۔ موت سے ہمکنار ہستیاں اپنے وجود کو نابود سمجھ رہی ہیں واقعات کی آپ بیتیاں سمجھانے پر مجبور کر رہی ہیں اسلام کے وسیع حصہ میں دائرۂ شریعت کے مالکوں نے اپنی جانوں کو سپرد زمین کرنے سے قبل ہدایت آموز تعلیم سے بہرہ ور کر دیا ہے۔ علم لدنی کے وارثوں سے دریافت کیجئے کہ امام حسینؑ نے اپنی موت سے قبل موت کو کیوں یاد کیا واقعۂ کربلا کا سنگین معرکہ اپنے دامن میں امام حسینؑ کی شخصیت کو واضح کر رہا ہے دشمنوں نے امام حسینؑ کے واقعہ پر خاک ڈالنی چاہی مگر آفتاب ہرگز غبار کفر سے پوشیدہ نہیں ہوسکتا۔ وارث خلیل اپنے حق کو بعد مرگ بھی دنیا پر ظاہر کرتا رہا ہے۔ اور اعداء دین کو خاموش ہونا پڑتا ہے۔

سلطان دین اپنے نانا کے دین کو برقرار رکھنے کے لئے موت پر آمادہ ہو گیا سفر میں متفرق رہنے کے باوجود بھی علم امامت کے پردہ میں اسرار الٰہی سے راز دارانہ رموز بھی طے ہو جاتے ہیں امام حسینؑ نے اپنی ذات کو سرّ خدا

میں روپوش کر دیا تھا۔ احکام الٰہی بدول و دماغ بیع ہو چکے تھے دنیا کے اصول سے منھ موڑ کر اسلام کی باگ ڈور اپنے دامن سے باندھ لی تھی سرکار حسینی میں باریاب ہونیوالی ہستیاں ان ہی کے نقش قدم پر مرمٹنے کی جویا تھیں واقعات کی رنگین فضا اپنے خونی منظر میں ایک دوسرے کا خون بہانے پر آمادہ ہو چکی تھی دنیا کا ہر ذرہ خاندان رسولؐ کا دشمن ہو گیا تھا۔ بیحیائی و بے مروتی کی آغوش میں پرورش پانیوالوں نے امام حسینؑ کا خون بہانا کھیل سمجھ لیا تھا۔ دوستوں کے مجمع میں چند پایہ کے بزرگ تھے جو بیکر انسانیت میں حسینؑ سے مل کر اپنی الفت کا نقش بالنقش کر رہے تھے سردار دو عالم کے روح رواں حسینؑ مظلوم ان مراحل زندگی کی جولانیوں کو کما حقہٗ خوب سمجھ چکے تھے کہ اب اگر دین کی عزت کو قائم رکھنا ہے اور نانا کے اصول مذہب کو برقرار دیکھنا چاہتے ہو تو موت کی گود میں کھیلو اور اس شغل میں وہ مرحلے طے کرو کہ دنیا سمجھ جائے کہ موت و شہادت میں کیا فرق ہے محبت و الفت کا سبق کس طرح حاصل ہوتا ہے دین و دنیا میں کیا فرق ہے اسلام و کفر کی تعلیم کن سے قائم ہے مذہب و غیر مذہب کا سوال ختم کر دیا جائے۔ شریعت کے اصول میرے دم ہی تک نہیں بلکہ بعد مرگ اسطرح جاری و ساری ہوں کہ ہر گوشۂ عالم میں اسلام کا ڈنکا بجے اور میری موت پر دو آنسو بہائے۔ میرے بعد آنیوالی نسلوں میں اس واقعہ کی زندہ مثال پیدا ہو کہ ہر ذی روح اسلام کے نام سے واقف ہو جائے۔

واقعات کی رنگینی اپنے پہلو میں موت سے ہمکنار ہونیوالوں کو منزل بہ منزل سبق دیتی چلی جا رہی ہے۔ موت کیساتھ کھیلنے والوں نے یہ کبھی خیال بھی نہ کیا کہ موت ہماری منتظر ہے بلکہ انکے دل موت کی گود میں سونے کے متمنی تھے۔ انھوں نے اصول شریعت میں چار چاند لگانے کے واسطے موت سے کھیلنا سیکھا تھا۔ روزگار زمانہ اپنی نیرنگی میں سفر امام حسینؑ کو لئے ہوئے کہ سے کوچ کر چکا تھا۔ ہر وقت یہی فکر اور یہی ذکر کہ قبل موت دنیا کو سمجھا دیں کہ اے غافلو، حرص کے پتلو، زر کے غلامو، نفس کے بندو اب تم ہوشیار ہو جاؤ کہ حسینؑ نے اپنی زندگی اسلام پر قربان ہونے کے لئے وقف کر دی ہے۔ منزل بہ منزل کوچ کا ڈنکا بجتا چلا جا رہا تھا کبھی زبان امام پر کل نفس ذائقۃ الموت کا جملہ آجاتا تھا کبھی انا للہ و انا الیہ راجعون کہہ کر خاموش ہو جاتے تھے معلوم ہوتا ہے کہ عمود نور میں امام دو عالم اپنے واقعہ کو دیکھ رہے تھے کہ کربلا کی جلتی زمین تمازت آفتاب سے شعلہ بن رہی ہے ریگ میدان گرمی سے تپ رہی ہے نہر کا پانی بہ رہا ہے بچے خیمہ میں شور العطش کے نعرے لگا رہے ہیں طفل شیرخوار بے آب گہوارہ میں تڑپ رہا ہے۔ احباب جوش وفا میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ انصار خدمت میں ہمہ تن مصروف ہیں بہن بھائی کی خدمت میں حاضر ہے بھائی آمادۂ مرگ ہو جائے قضا تلواروں کو تولے کھڑے ہیں بیٹے نثار ہونے کے حکم کے منتظر ہیں مگر دنیا کا امام دین کا مالک جنت کا سردار فاطمہؑ کا لاڈلہ علیؑ کا دولارا رسولؐ کا پیارا حسینؑ اپنی امامت میں بحر رواں کی طرح رواں تھا۔ ہزاروں حادثات کی موجیں نظم و نسق امام میں تلاطم

مچا رہی تھیں ایک جانب دخشت کفر تھی جو لعنت کفر کا طوق پہنے تھی دوسری طرف رحمت للعالمین کی گود کا پالا ذرا فرس تیز گام پر استراحت کرنے کے بعد نیند کے پہلو میں محو خواب ہوا آنکھ جو کھلی تو وہی موت کا کلمہ زبان پر جاری انا للہ و انا الیہ راجعون کا جملہ دہرایا۔ دائیں بائیں برابر کے بھائی و بیٹے ساتھ ہیں وفادار و جانثار سعادت نشان اولاد پہلو بہ پہلو موجود رہتے ہوئے رُخ امام پر حسرت بھری نظر جمائے تھا گوش علی اکبرؑ کو جملہ انا للہ و انا الیہ راجعون کے جملہ نے اضطراب پیدا کر دیا اور عرض کی بابا اس وقت اس کلمہ کا کونسا محل ہے فرمایا بیٹا اسوقت محل تو کوئی نہیں میری ذرا آنکھ لگ گئی تھی عالم رویا میں سیر کر رہا تھا کہ ایک سوار نظر آیا وہ کہتا جا رہا ہے انتم تسرعون والمنایا تسرع بکم الی الجنہ اے جان پدر مجھے یقین ہے کہ موت ضرور آئے گی اور یہ موت ایسی چیز ہے جو کسی کو نہ چھوڑیگی عرض کی بابا کیا ہم حق پر نہیں ہیں جواب میں ارشاد ہوا کہ اے علی اکبر ہم بھی حق پر ہیں اور تم بھی حق پر ہو۔ جواب امام نے جناب علی اکبرؑ کی رگوں میں جوش پیدا کر دیا خون ہاشمی میں ابال آ گیا رگ رگ میں محبت دوڑ گئی نس نس سے حق حق کی آواز پیدا ہوئی اس جملہ حق نے حق والوں کو سرور و انبساط کی لہروں میں دھوم مچا دی اور جوش سرور میں بڑھکر عرض کرتے ہیں کہ اے بابا جب ہم حق پر ہیں تو ہمیں موت سے کیا ڈر؟

راز خدا کا عالم ذرہ ذرہ کا مالک جہاں کے گوشہ گوشہ کا واقف امام نے موت کی آغوش میں کھیلنے والے انسان نے اپنے ہونیوالے سنگین واقعہ کو ہر پہلو سے جتا دیا تھا کہ اے میرے مددگارو میں آمادہ مرگ ہو چکا ہوں اور میں ہر طرح اپنے خون میں نہا کر شہید کیا جاؤں گا اور میرے ساتھ جو بھی جانے گا ضرور مارا جائے گا چنانچہ شب عاشور کا واقعہ پیش نظر کرتا ہوں کہ جب امام حسین نے سب کے قتل کی خبر دی ہے کہ کل ہر وہ شخص قتل کیا جاویگا جو میرا ساتھ دیگا تو جناب قاسم نے پوچھا کہ اے عمو کیا میں بھی؟ یہ تیرہ برس کا بچہ امام حسنؑ کا یتیم ہمراہ عم کربلا کی جلتی زمین پر العطش کی شدت میں مبتلا اپنی سمجھ میں لاعلم ہونے سے دریافت کر بیٹھا مگر واقف اسرار امام سر خدا کے عالم نے یہ تو نہیں فرمایا کہ تم قتل کئے جاؤ گے بلکہ یتیم کے دل کی دھارس کے پہلو سے اندازہ کرنا چاہتے ہیں اور معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ دل کو کسقدر تقویت حاصل ہے دریافت کیا کہ اے جان برادر تم موت کو کیسا سمجھتے ہو۔ یہ سوال ایسا تھا جو ہونیوالے واقعہ موت سے لڑنیوالوں کو آزمائش میں ڈال رہا تھا اور موت و زندگی کو تول رہا تھا مگر یہ بے جگر نوجوان کب موت کی پرواہ کرتے تھے نوجوان موت سے لڑنے کے لئے اپنی حفاظت جان کے خاطر اپنے بدن پر زرہ پہن لیا کرتے ہیں مگر یہ دلاور جوان نڈر بچے اپنے قلب کو زرہ پر پہنا دیا کرتے تھے۔ لہٰذا امام حسن کا نونہال جو معرکہ کربلا میں کارنامہ نمایاں دکھانے آیا تھا بھلا وہ خاموش ہو جاتا یا موت سے ڈر جاتا۔ جواب دیا عمو میں تو موت کو شہد سے زیادہ شیریں سمجھتا ہوں۔ جب یہ مولائے عالم نے سن لیا اور آزما لیا کہ میدان صبر میں سید الصابرین کا ساتھ دیگا تو کہہ دیا کہ ہاں قاسم تم بھی شہید کئے جاؤ گے بلکہ وہ بچہ شیرخوار بھی شہید ہوگا۔ اپنی موت کا ذکر تو مرہم زخم بن گیا مگر

بچہ کی شہادت سے ضبط نہ رہا اور بے چین ہو گئے دریافت کیا کہ کیا لعین عورتوں کی گود سے بچوں کو لیکر قتل کر ڈالیں گے فرمایا کہ اے قاسم تمہی تو کسی کی مجال نہیں کہ میری زندگی میں کوئی گود سے لے سکے مگر میں خود بعد تم سب کی شہادت کے علی اصغر کو نہر پر پانی پلانے لیجاؤں گا لعینوں سے سوال آب کروں گا وہ تیر کے پانی سے سیراب کر کے اُسکو شہید کرینگے۔

دیدنی واقعات تو اب عبث ہیں مگر شنیدہ تواریخ اس امر پر شاہد ناطق ہے کہ کربلا کا منظر ایک ہولناک پہلو لئے موت سے کھیلنے والوں کو داد دیرہا ہے کہ آج عالم کے مشہور بہادروں دہر کے نامور دلیروں میں دنیا کے حسین کارناموں میں کربلا کا واقعہ، دشت ماریہ کی جنگ نینوا کی لڑائی سب پر سبقت لے گئی یادگار رہاں منظر کربلا کے ذرہ ذرہ سے چمک رہا ہے امام حسینؑ کی دلاوری اصحاب کی باوفائی اولاد کی قربانی بھائیوں کی جاں نثاری اقربا کی اطاعت بہنوں کی خدمت بیبیوں کی اطاعت بیٹوں کی غلامی غلاموں کی حق شناسی اخلاق کی تعلیم کا بہترین نمونہ ہیں کربلا میں ہونیوالے واقعہ سے ظاہر ہو رہا ہے۔

چنانچہ امام نے تمام ماننے والوں کو جانچنے کے لئے موت و زندگی کی ترازو کو برابر رکھنے کے لئے شب ہم کی دسمی رات گندرنے پر بیعت کی لگام میں ڈھیل دیدی تھی کہ لوگ یہ خیال نہ کریں کہ ہمارا دامن بیعت امام سے گرہ بند ہے۔ تو میں یہ بھی تم پر آسان کئے دیتا ہوں رات کے وقت وہ ڈراؤنی رات ہو کا عالم عطش کی شب شہیدوں کی آخری رات اندھیری رات سناٹے کا عالم امام حسینؑ نے چراغ دنیاوی کو خاموش کر کے ربانی چراغ کو جلایا اور اس نور وحدت میں انسانی پیکر کی انسانیت اور روحانی جسارت کو تولنے کے لئے خاموش ہو گیا۔ کربلا کا میدان یوں تو دو قوالانصار سے بھرا جاں فروشان آقا سے مملو تھا جس میں بعض روایات کی بنا پر گیارہ سو مددگار حسین موجود تھے مگر موت و حیات کا مالک نفس انسانیت کو آزمانے کے لئے اپنی کریمانہ تقریر رحیمانہ انداز سے آگاہ کیا کہ کل جو میرے ساتھ رہیگا مارا جائیگا بہتر ہے کہ تم مجھے تنہا چھوڑ دو کیونکہ ان ملاعین کو صرف میرے سر کو جدا کرنا منظور ہے۔ تعداد مددگار ۷۲ شہداء سے زیادہ تھی جو اس پردۂ شب کی سیاہی میں اپنی گردنوں کو خم کئے حرص دنیا حب جاہ۔ سوال جان پر خاموش نکل گئے لفظ موت نے ان کے دلوں میں خوف پیدا کر دیا لالچ زندگی انکو مدد امام سے مانع ہوئی مگر باوفا انسان کی یہ ایک بین دلیل ہے کہ اسکے ثبات قدم ہمت شکن تیور دلیر دل جری قلب عقل کل میں مسطور رہا کرتی ہے یہی وجہ تھی کہ یہ انسانی گروہ روحانی اجسام کا پیکر بنے ہوئے ہوش و حواس میں اپنے ارادوں میں اسقدر ثابت قدم رہے کہ دنیا کی کوئی شئے انکے ارادہ سے ہٹا نہ سکی۔ انکی شجاعت نے ملائکہ کے دلوں کو مسخر کر لیا یہ شجاع قلب انسان فخر ملائکہ بنگئے جامۂ انسانیت میں انسان نمائی کا کام کرنے کے لئے کربلا کی جلتی ریت پر خون میں نہا کر زمین پر لوٹ کر جنھوں نے اپنی فطرت کو قدرت کے سانچہ

میں ڈھال کر دکھایا۔ قدرت دیکھ رہی تھی کہ آج میرے نبی کے نواسہ پر فدا ہونیوالے کسقدر شوق شہادت میں سبقت کر رہے ہیں خلوص قلب ان کا جوہر تھا پاکیزہ نیت انکی جدت تھی نیک طینت انکی فطرت تھی ثابت قدمی ان کی عزت تھی۔ مردانگی انکی خصلت تھی خدمت امام انکی جان تھی اور شہادت انکی روح اسلام تھی۔ اگر آج دنیا میں مرد کر انھوں نے اسلام نہ بچایا ہوتا تو اسلام بھی موت کیطرح ملک عدم میں روپوش ہوتا۔

میں یہ عرض کر رہا تھا کہ موت کے حادثوں سے ہمارا امام سب کو آگاہ کرتا جاتا تھا۔ اور اسقدر واقف تھا جسقدر آدمی اپنے ہاتھ کی انگلیوں سے باخبر ہے کہ کتنی ہیں۔ کیوں ہیں انکے وجود سے کسقدر فائدہ حاصل ہو موت سے آگاہ کرنا گویا اسکے احکام کو جاری کرنا واقعات شہادت سے مطلع کرنا امامت و شہادت کی بین دلیل ہے۔ امام مظلوم نے اپنے ہمراہیوں ہی سے نہیں بلکہ قوم بنی اسد کو بلا کر جتا دیا تھا کہ اے قوم بنی اسد ہم اس جنگل کو منگل بنانے آئے ہیں یہیں ہماری قبریں بنیں گی۔ اور جب ہم شہید ہو جائیں تو ہماری لاشوں کو سپرد زمین کر دینا سرتاج امامت اپنی موت کو دیکھ رہے تھے کہ بعد قتل لعین آمادۂ جفا ہونگے ہماری لاشیں یونہی دھوپ میں پڑی رہینگی اعداء دین بے حرمتی کرینگے بانی شریعت رسول اسلام نے کسی بھی میت کو یا کسی کی مجروح لاش کو فوراً دفن کر دینے کا حکم دیا ہے بلکہ یہاں تک اجازت دیدی ہے کہ اگر کفن دستیاب نہ ہوسکے تو اُسی کے کپڑوں میں دفن کر دو مگر ضرور دفن کر دو۔

مگر اے دنیا والو ذرا جواب دو کہ کلمہ گویان اسلام نے امام حسین کے ساتھ کیا رواداری برتی کسی نے بھی لاش امام یا اور شہدائے کربلا کو دفن نہ کیا وصیت امام کی اعتنا نہ کی شریعت اسلام کو پس پشت ڈالدیا بلکہ ان مرنیوالوں کی لاشیں کئی شبانہ روز یونہی خاک کربلا پہ بے سر تڑپی رہیں عرب کی گرم ریت اُڑ اُڑ کر ان غریبوں کی لاشوں پر پڑا کرتی تھی۔ دن کی دھوپ سے بچانے کے لئے پرندان صحرائی اپنے پروں سے سایہ کرتے تھے شب کو جانوران صحرائی اپنے امام کی لاش کو گود میں لیکر رویا کرتے تھے۔ جائے افسوس ہے کہ چرند و پرند ان آدمیوں سے بہتر تھے جن سے کہ امام نے کوئی وصیت نہ کی تھی ان جانوروں کو بلا کر سمجھایا تک نہ تھا ان وحش و طیور کو تو اسوقت خبر ہوئی جبکہ منادی نے الا قتل الحسین بکربلا کا جانسوز نوحہ سنایا تمام بے جان چیزوں سے خون نکلنا شروع ہو گیا جس پتھر کو اُٹھاتے تھے خون ابلتا تھا بے جان چیزیں غم حسینؑ میں خون کے آنسو سے گریہ کر رہی تھیں درخت روتے تھے شجر گریہ کناں تھے زمین رو تی تھی آسمان روتا تھا فرات کا پانی نیزوں اُچھل رہا تھا کہ افسوس فرزند ساقی کوثر میرے کنارے رہ کر پیاسا شہید کر ڈالا گیا عالم کے تہ و بالا نے ان جانوروں کو ہوشیار کر دیا کہ چلو اپنے امام کو کربلا کی زمین پر پُرسا دے لیں۔

خوشا قسمت اے جانوران صحرائی کہ تم نے آدمیوں سے بڑھکر امام کی خدمت کی اپنے پروں کو خونِ امام میں

تر کیا دور دراز مقاموں پر جاکر دوسرے جانوروں اور پرندوں کو آگاہ کیا بلکہ بہت سی مخلوقات خدا انھیں جانوروں کے ذریعہ سے قتل امام حسینؑ سے آگاہ ہوئی۔

چنانچہ ایک زن نصرانیہ کہتی ہے کہ عقب کوہ میرا خیمہ تھا میں اپنی چند سہیلیوں کے ہمراہ بالائے کوہ گئی دیکھا ایک لق و دق میدان ہے ہزاروں چرند پرند کا مجمع ہے جو چیخ رہے ہیں چلا رہے ہیں پرندے کبھی اڑتے ہیں کبھی گرتے ہیں اور وہاں بہت سی لاشیں پڑی ہوئی ہیں۔ میں دہشت کی ماری بیس و پیش میں پڑی رنج و غم میں گھری جانب میدان نظر جمی سکتہ کے عالم میں کھڑی دیکھ رہی تھی اور سوچ رہی تھی کہ عجیب واقعہ اس میدان میں ہوا ہے سہیلیوں نے توجہ کی سب بغور دیکھنے لگیں اور یہی مشورہ ہوا کہ وہاں چلکر دیکھنا چاہیئے کہ کیا معمہ ہے۔ زمین سرخ پتھر خونی لاشیں خون میں تر بتر نظر پڑیں میدان جنگ میں عجب کہرام بپا ہے جانوران صحرائی کی نوحہ کن حالت ہے پرندان دنیا اپنے چہروں کو خون شہدا سے رنگ کر اڑے جا رہے ہیں نہ انکو آب و دانہ کی فکر نہ لاشوں کو کھانے کا خیال نہ انکو ان اجسام پاک کے نوچنے کا دھیان، گرگ صحرائی شیر درندہ اپنے چہروں کو خون امام حسینؑ سے رنگین کئے حفاظت لاش امام میں بیٹھے نظر پڑے میں اسی کشمکش و پیچ میں آگے بڑھی تو کیا دیکھا کہ چند لاشہائے شہدا ہیں نہ انکے جسم پر سر ہیں نہ انکی لاشیں سپرد خاک ہیں بے والی و وارث لاشیں ظالموں کے ظلم کی انتہائی شقاوت کا منظر دکھا رہی ہیں بے سر لاشوں کا پہچاننا مشکل تھا مگر قد و قامت سے ہاتھ پیروں کی شناخت سے جسم کے چھوٹے بڑے کے فرق نے ظاہر کیا کہ یہ سب یکساں نہیں ہیں کوئی جوان ہے کوئی بوڑھا ہے کوئی نو عمر ہے کوئی نا بالغ ہے اسپر بھی ایک ننھی سی لاش نے میرے دل کے ٹکڑے اڑا دیے۔

ہائے کا نعرہ مار کر میں اسی ننھی لاش کے قریب بیٹھ گئی اور کہا ضرور یہ لوگ رتبہ میں عیسیٰ روح اللہ سے کم نہیں ہیں یا تو یہ کوئی نبی کا گھر ہے یا ولی کا جو کہ بعد قتل ان جانوروں کو رلا رہا ہے ابھی یہی دیکھا تھا کہ کچھ حصۂ زمین پر ایک طرف جلے ہوئے خیام کے نشان ملے کہنے لگی کہ اس بن میں یہ گھر بری طرح برباد ہوا ہے لاش صغیر کو گود میں لیکر گریہ کرنے لگی سہیلیوں نے کہا اے بی بی اس لاش سے نور ساطع ہے مشک و عنبر سے زیادہ خوشبو آرہی ہے بری طرح زخمی کیا گیا ہے خاک و خون میں لاش اٹی پڑی ہے کبھی زمین میں سے رونے کی آواز آتی ہے کبھی جانوروں کی فغاں مبتلائے غم کرتی ہے اور اسی فکر میں ہے کہ کس طرح اس واقعہ کو معلوم کروں زن نصرانیہ نے بیتاب ہو کر آواز دی کہ اے شہیدو مجھے آگاہ کرو کہ تم کس قوم و قبیلہ سے ہو تمہارا کیا نام ہے۔

کربلا کے زخمی تیر زخمہائے نیزہ و شمشیر سے کٹے پڑے ہیں موت و حیات کے رشتہ کو ظالموں نے قطع کر دیا ہر رگہائے شہیداں سے خون کا دورہ بند ہو گیا ہے شہید راہ خدا انسان اپنی ہستی کو اسلام پر قربان کئے جلتی ریت پر پڑا ہے رسول اسلام کا لاڈلا بیٹا اپنے خون میں نہائے تفتیدہ ریگ پہ سو رہا ہے مگر جانوروں کو رلا رہا ہے

پرندوں کو رُلا رہا ہے، انسانوں کو رُلا رہا ہے، جنوں کو رُلا رہا ہے ظاہراً بے بس ہے مگر باطن میں قلب عالم کو منور کر رہا ہے دل و دماغ انسانی صرف نام حسین لینے سے انسانیت کا کلمہ پڑھنے لگتے ہیں ظاہر میں امام حسین زن نصرانیہ کے سامنے خاموش پڑے ہیں مگر جب وقت اس نے سوال کیا کہ اے شہید مجھے اپنے نام و قبیلے سے آگاہ کرو تو گلوئے بریدہ امام حسین کو جنبش ہوئی اور جواب میں ارشاد ہوا کہ اے زن نصرانیہ میں فرزند مصطفےٰ ہوں ماں میری فاطمہ زہرا ہے باپ میرا فاتح خیبر علیؑ ہے اور میں مظلوم حسینؑ ہوں ظالموں نے بیگناہ قتل کیا مہمان بلایا تین دن تک مجھ کو پیاسا رکھا اور میرے سب احباب عزیز و اقربا کو قتل کر ڈالا۔

اہل دنیا کار داشتند مصطفےٰ را بکفن بگذاشتند

اے اہل دنیا ذرا ہوش میں آؤ اور غور کرو کہ مولانا روم نے شاید یہ شعر اسی لئے کہا ہے کہ در حقیقت رسول اللہ تو دفن کر دیے گئے مگر انا من الحسین آج ریگ گرم پر پڑا تبلیغ دین میں مصروف ہے کیونکہ امام حسین بمصداق حدیث لحمک لحمی دمک دمی ہیں گو کہ جسد رسول تو سپرد خاک ہو گیا مگر جز و جسد رسول خاک و خون میں غلطاں کربلا کی ریگ پر پڑا رہا اور اسی جسم نے ذریعہ تعلیم بنکر زن نصرانیہ کو کلمۂ رسول پڑھوایا۔ گلوئے بریدہ حسینؑ نے زن نصرانیہ کے گلے میں گریہ کا پھندا ڈالا میدان دشت میں نوحہ و ماتم کا چرچا ہونے لگا خوشا قسمت کہ بخت نے یاوری کی اور کفر سے نکلکر داخل اسلام ہوئی جرأت کٹی ہوئی گردن دین رسول کی ترقی کا سبب بنگئی۔

گریہ و بکا زن نصرانیہ نے قرب و جوار کے آدمیوں کو ہشیار کر دیا قوم بنی اسد آئی اور خود تماشہ بنکر دیکھتی رہی یہودیوں نے زراعت کرنیوالوں سے ان شہیدوں کا حسب نسب دریافت کیا جب ان یہودیوں کو معلوم ہوا تو خود آمادہ ہوئے کہ مسلمانوں کے نبی کا نواسہ بے گور و کفن پڑا ہے اسکو دفن کریں قوم بنی اسد نے جب یہ دیکھا کہ ہمارے نبی کے نواسہ امام حسینؑ اور انکے اعزا و اقربا کو یہودی دفن کرنے پر آمادہ ہیں تو غیرت دامن گیر ہوئی۔ وصیت امام یاد آئی عورتوں نے غیرت دلائی اپنی چادریں مردوں کے سر پر ڈالیں تب وہ مسلمان آمادہ دفن امام ہوئے شہیدان راہ خدا بعد کئی روز کے سپرد زمین کئے گئے مگر جبتک زمین پر پڑے رہے گو کہ ظاہر میں بیجان تھے مگر باطن میں وہ لاشے ایسا کام کر رہے تھے کہ اسلام آجتک انکا نام لیکر زندہ ہے اور تا ابد زندہ رہیگا۔

اے انقلاب زمانہ تیرا دور حکومت پامال ہو گیا مگر آغوش موت میں سونیوالوں نے جامۂ انسانیت میں چار چاند لگا دیے نیرنگئ فلک نے ظلم و جور کی آسیا بنکر انھیں پیس ڈالا۔ رنگ لاتی ہے حنا پتھر پہ پس جانیکے بعد کا صحیح مفہوم بنا دیا زیر آسمان اپنے خون میں پارہ پارہ کر موت و حیات کی زنجیروں کو مسمار کر دیا شہید جاوید نے زندۂ جاوید ہو کر اسلام کی زندگی کو اسلام بنا دیا اور بتا دیا کہ موت و شہادت کیا چیز ہے۔